ایڈیٹر

**ڈاکٹر شائستہ بیدار**

ڈائریکٹر، خدابخش لائبریری

Email: kboplibrary@gmail.com

Phone: 06122371507

| رجسٹریشن نمبر | : | ۳۳۴۲۴/۷۷ |
|---|---|---|
| شمارہ | : | ۲۰۶ |

**زرسالانہ**

| اندرون ملک | : | ۴۰۰/- |
|---|---|---|
| **بیرون ملک** | : | ۳۰ڈالر |

اس شمارے کی قیمت: ۱۰۰/- روپے

مقالہ نگاروں کے افکار و آراء سے ادارہ کا متفق ہونا ضروری نہیں۔

محمد اصغر نے خدابخش لائبریری طباعت خانہ سے چھپوا کر خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ سے شائع کیا۔

# فہرست



## انگریزی حصہ:



☆☆☆

# مقالہ نگار

☆ **پروفیسر الطاف احمد اعظمی**، ۸۔تغلق آباد ایکسچینج، نئی دہلی۔۱۹

☆ **پروفیسر اصغر عباس**، سابق چیئر مین شعبۂ اردو، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی

☆ **پروفیسر مختار الدین احمد**، مرحوم، علی گڑھ کے صدر شعبۂ عربی، غالب پر اہم اتھاریٹی، زبردست خاکہ نگار

☆ **محمد فخر عالم**، دہلی یونیورسٹی، دہلی

☆ **عبدالسلام جیلانی**، شعبہ تاریخ، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی

☆ **قاضی عبدالودود**، پوچھتے ہیں وہ کہ غالب کون ہیں! مشہور محقق

☆ **عابداللہ غازی**، علی گڑھ یونین کے سکریٹری اور صدر کی حیثیت سے دلوں پر نقش چھوڑنے والے

☆ **عابد رضا بیدار**، سابق ڈائریکٹر خدا بخش لائبریری، پٹنہ

☆ **پروفیسر سید محمد عزیز الدین حسین ہمدانی**، سابق صدر، شعبہ تاریخ و ثقافت، جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی۔

☆ **فرزانہ بیگم**، حیدر آباد

☆ **پروفیسر سید حسن عسکری** مرحوم، پروفیسر شعبۂ تاریخ، پٹنہ یونیورسٹی

☆ **اسحاق النبی علوی مرحوم**، اوریجنل مفکر، بائبل اور قرآن کے زبردست عالم؛ عرشی صاحب، عبدالسلام خاں دونوں ان کے بہنوئی تھے، یہ مقالہ اب سے ساٹھ سال پہلے *برہان* میں چھپا تھا، پھر ترجمہ ہوکے پہلی بار *نذر ذاکر* میں چھپا تھا

☆ **ہاشم امیر علی مرحوم**، حیدر آبادی نژاد، چار بڑے انگریزوں میں سے ایک جو ہندستان میں پیدا ہوئے، مرزا ابوالفضل کے شاگرد اور قرآن مجید کے ایک مترجم

☆ **ہارون خاں شروانی مرحوم**، مشہور مؤرخ، خاص کر حیدر آباد اور علی گڑھ پر زبردست تحریروں کے مصنف

☆ **جہاں زیبا مجمدار**، ریسرچ اسکالر، شعبۂ فارسی، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی

☆☆☆

پروفیسر الطاف احمد اعظمی
تغلق آباد، نئی دہلی

# علامہ شبلی کی معروف تصنیف ''سیرۃ النبی''

## ایک تنقیدی مطالعہ

علامہ شبلی کی یہ سب سے آخری تصنیف ہے جس کی تکمیل سے پہلے ہی وہ اس دار فانی سے رحلت کر گئے۔ یہ ایک بڑا کام تھا، اس کا آغاز بہت پہلے ہونا چاہیے تھا۔ ایسا نہیں کہ شبلی اس کام کی اہمیت کو محسوس نہیں کرتے تھے۔ وہ بصد شوق چاہتے تھے کہ انھوں نے جن نام وران اسلام (ہیروز آف اسلام) کی لائف لکھنے کا منصوبہ بنایا ہے اس کا آغاز اس ذات بابرکت، خیر مجسّم اور ختم المرسلین کی لائف سے ہو، جس نے مشاہیر اسلام کو ناموری کا تاج پہنایا ہے[1]۔ لیکن بعض وجوہ سے سیرت النبی کا کام مؤخر ہوتا گیا۔ اس میں ایک بڑی رکاوٹ ''شعر العجم' کی تالیف تھی۔ فارسی شعر و ادب سے شبلی کی طبیعت کو جو والہانہ لگاؤ تھا وہ انہیں اس کوچے میں اس طرح کھینچ کر لے گیا کہ وہ آخر تک اس سے باہر نہیں نکل سکے۔ جس وقت ان کے بہت سے مدّاح اور کئی بہی خواہان قوم ان سے سیرت کی تالیف پر اصرار کر رہے تھے ان دنوں وہ ''شعر العجم'' کی چوتھی جلد کی تکمیل میں مشغول تھے۔

اس سلسلے میں جناب سید سلیمان ندوی کا بیان ہے کہ جب علامہ شبلی بسلسلۂ ملازمت حیدر آباد دکن میں مقیم تھے (۱۹۰۱ء تا ۱۹۰۵ء) تو انھوں نے سیرت پر کام شروع کر دیا تھا اور غزوۂ احد یا غزوۂ خندق تک کے حالات لکھ چکے تھے۔ لیکن بعض رکاوٹوں کی وجہ سے یہ کام آگے نہ بڑھ سکا[2]۔ اس ناتمام سیرت کا مسودہ جیسا کہ سید صاحب نے لکھا ہے، دار المصنفین شبلی اکیڈمی میں موجود تھا۔ لیکن شیخ محمد اکرام کا بیان ہے کہ جب انہوں نے اپنے سفر اعظم گڑھ (۱۹۷۰ء) کے دوران اس ناتمام سیرت کے مسودے کے بارے میں استفسار کیا تو اس کے وجود سے انکار کر دیا گیا[3]۔

اس حیدر آبادی مسودے کی کچھ حقیقت ہو یا نہ ہو، آخر الامر علامہ شبلی نے اس راہ کے تمام

موانع کونظر انداز کر کے جنوری ۱۹۱۲ء کے ''الندوہ'' میں ''سیرت النبی'' کی تالیف کا اعلان کر دیا[۴] اور پوری یکسوئی اور کامل انہماک کے ساتھ تاریخ وسیرت کی کتابوں کے مطالعے میں لگ گئے اور تقریباً چھ ماہ تک مسلسل مطالعہ اور سیرت النبوی کے مختلف پہلوؤں پر غور وفکر کا سلسلہ جاری رکھا۔ اس ضروری کام سے فراغت کے بعد علامہ نے سیرت کی تالیف کے لیے شہر بمبئی کا انتخاب کیا[۵] اور ۱۷ جون ۱۹۱۲ء کو روانگی ہوئی[۶]۔

بمبئی پہنچ کر تالیف سیرت کا آغاز ہوا تو علامہ شبلی نے کئی احباب کو خطوط لکھے۔ منشی محمد امین زبیری کو ایک خط میں لکھتے ہیں ''یہاں کام نہایت اطمینان وسکون سے ہو رہا ہے۔ ارادہ تو یہ ہے کہ اب بغیر تکمیل کتاب یہاں سے نہ ٹلوں۔ ہندوستان میں سخت پریشاں خیالیاں پیش آجاتی ہیں اور ملنے والے بہت سا وقت ضائع کر دیتے ہیں۔ بمبئی میں سارا دن کام کے لیے ملتا ہے، دن بھر کوئی جھانکتا نہیں۔ اس لیے برس دن تک یہاں سے ٹلنے کا ارادہ نہیں ہے[۷]۔

لیکن ایسا نہیں ہوا اور سیرت کی پہلی جلد کی تکمیل کئی مراحل میں ہوئی۔ پہلا مرحلہ تو وہی ہے جس کا اوپر ذکر ہوا یعنی جون ۱۹۱۲ء سے ستمبر ۱۹۱۲ء تک۔ ۱۹۱۳ء میں شبلی دوبارہ بمبئی آئے اور اس دفعہ ان کا قیام ''پالن ہوٹل'' کے بجائے ''اکبر بلڈنگ'' نیونا گپاڑہ روڈ، بائی کلہ کے ایک کرائے کے مکان میں ہوا اور اکتوبر ۱۹۱۳ء تک وہ پوری دل جمعی کے ساتھ تالیف سیرت کا کام کرتے رہے۔ پھر سیرت کے بعض مآخذ کی تلاش میں حیدرآباد پہنچے اور وہاں چند ماہ رہ کر دسمبر ۱۹۱۳ء میں لکھنؤ آئے اور جون ۱۹۱۴ء کے وسط میں سہ بارہ بمبئی میں ورود ہوا اور اکبر بلڈنگ ہی میں ٹھہرے۔ لیکن جولائی کے آخر میں اپنے منجھلے بھائی محمد اسحاق ایڈوکیٹ کی شدید علالت کی خبر سن کر الہ آباد روانہ ہو گئے۔ ۵/ اگست ۱۹۱۴ء کو بھائی کا انتقال ہو گیا۔ اس حادثے نے ان کی شکستہ پائی اور محزونیِ قلب میں بہت اضافہ کر دیا۔ اسی خستہ دلی کی حالت میں وطن اعظم گڑھ آئے اور اگست سے نومبر ۱۹۱۴ء تک اسی جگہ رہے، اور ماہ نومبر ہی میں ان کی وفات ہوئی۔ اس طرح جسمانی سفر کے ساتھ سیرت کا سفر بھی اختتام کو پہنچا۔

بوقت وفات سیرت کا پہلا حصہ مکمل ہو چکا تھا اور دوسرے حصّے کا تقریباً نصف کام بھی تسوید کے ابتدائی مرحلے تک پہنچ گیا تھا، بقیہ نصف حصّہ علامہ کے شاگرد رشید جناب سید سلیمان ندوی نے مکمل کیا۔

ملحوظ رہے کہ علامہ شبلی کی خرابی صحت کی وجہ سے ان کی معاونت کے لیے ایک ''مجلس تالیف سیرت'' کا قیام عمل میں آیا، جس کے ارکان میں علامہ کے دو شاگردوں (سید سلیمان ندوی و عبد السلام

ندوی) کے علاوہ علامہ حمید الدین فراہی نمایاں حیثیت رکھتے تھے۔ سیرت کے متعلق یورپین تصنیفات کے قابل اعتراض حصّوں کے ترجمے کا کام جناب عبدالماجد دریابادی کے ذمّہ تھا۔ پروفیسر عباس، مولوی محمد علی، بی اے، اور شیخ عبدالقادر نے بھی اس اعانت میں تھوڑا بہت حصہ لیا تھا۔ مکاتیب شبلی میں ان علمی معاونین اور ان کی نوعیت معاونت کا بہ تفصیل ذکر ہے۸۔

آگے بڑھنے سے پہلے ایک بات اور قارئین کے گوش گزار کردوں کہ وفات سے کچھ پہلے علامہ شبلی نے ایک دیباچہ لکھا جس میں پانچ جلدوں پر مشتمل سیرت نبوی کا مکمل خاکہ پیش کیا تھا۔ لیکن موجودہ ''سیرۃ النبی'' اس خاکہ کے مطابق نہیں ہے۔ جامع سیرت جناب سید سلیمان ندوی نے اس خاکے میں کافی تبدیلی کی ہے۔ اس کی تفصیل آگے آئے گی۔

''سیرت النبی'' کی تالیف سے متعلق ان ضروری امور کی وضاحت کے بعد اصل موضوع کی طرف آتا ہوں۔ لیکن مشمولات کتاب پر بحث ونقد سے پہلے اس کے دیباچہ اور مقدمہ پر گفتگو ضروری ہے۔ اس سے اس کتاب کے مختلف مباحث کے سمجھنے میں مدد ملے گی۔ اس وقت ہمارے سامنے ''سیرۃ النبی'' کا وہ جدید اڈیشن ہے جو دارالمصنفین شبلی اکیڈمی، اعظم گڑھ سے ۲۰۱۴ء میں شائع ہوا۔

## دیباچہ

اس جدید اڈیشن کے شروع میں پانچ دیباچے ہیں جن میں سے ابتدائی تین دیباچے جامع سیرت جناب سید سلیمان ندوی نے لکھے ہیں۔ ملحوظ رہے کہ ''سیرۃ النبی'' کی ابتدائی دو جلدیں علامہ شبلی نعمانی کی وفات کے بعد شائع ہوئیں۔ ان کے دیباچوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اصل مسوّدے میں کئی طرح کے اضافے کیے گئے ہیں۔ جامع سیرت طبع اول کے دیباچہ میں لکھتے ہیں:

''مصنف مرحوم نے جو مسودہ چھوڑا تھا، اس میں اس حصّہ تک مبیضہ صاف تھا، البتہ چار مقامات پر اضافہ کی علامت بنی تھی اور مطالب کا اشارہ تھا۔ ان کو بڑھا دیا گیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس حصّہ کی تکمیل کے بعد ان کو خیال آیا کہ قدیم مؤرخین کی طرح سنہ وار واقعات کی ترتیب رکھ کر ہر سنہ کے آخر میں جزئی حالات ''واقعات متفرقہ'' کے عنوان سے لکھ دیے جائیں۔ چنانچہ مبیضہ پر سنہ ۴ ہجری تک اپنے قلم سے وہ لکھ سکے، یہ امانت جب میرے سپرد ہوئی تو میں نے بقیہ سنین کے آخر میں اسی قسم کے جزئیات متفرقہ کا اضافہ کر دیا، حواشی یا حوالے کہیں چھوٹ گئے تھے وہ ڈھونڈ کر لکھے، لیکن اس کی کامل احتیاط کی گئی کہ جامع کا کوئی لفظ بلکہ کوئی حرف مصنف کی عبارت میں نہ ملنے پائے۔ چنانچہ ان

تمام جزئی اضافوں کو قوسین کے اندر جگہ دی گئی ہے''۔(دیباچہ،طبع اوّل،۱۳۳۹ہجری،ص ۸)

سیرت کا دوسرا اور تیسرا اڈیشن پہلے اڈیشن کے مطابق شائع ہوا۔لیکن اس کے چوتھے اڈیشن میں دوبارہ اضافات کیے گئے جو تعداد میں کافی زیادہ ہیں۔جامع سیرت لکھتے ہیں''اس کے بعد اس نسخہ کی نقل در نقل چھپتی رہی اور مقابلہ اور تصحیح ماخذ کی ضرورت نہیں سمجھی گئی لیکن اس اثنا میں کبھی کبھی مراجعت کے وقت بعض مقاموں پر تصحیح اور اضافہ کی نئی ضرورت محسوس ہوتی رہی اور اس کے مطابق ایک نسخہ پر یہ تصحیحات اور اضافے وقتاً فوقتاً کرتا رہا''۔(دیباچہ،طبع چہارم،جلد اوّل،ص ۳)

سید صاحب مزید لکھتے ہیں'' کچھ مقام ایسے بھی تھے جہاں اس ہیچ مداں جامع کو مصنّف کے نظریہ سے اختلاف تھا،اس دفعہ وہاں حاشیے بڑھا کر اختلاف کو ظاہر کر دیا،کہیں کسی واقعہ کے اجمال کی تفصیل یا دفع شبہہ کی ضرورت تھی،وہاں اس ضرورت کو پورا کیا گیا،بعض مسامحات پر تنبیہ مناسب تھی وہ کی گئی،کہیں فروتر ماخذ کا حوالہ تھا اور اثنائے مطالعہ میں اس سے بالاتر ماخذ ملا تو اس کا حوالہ دے دیا گیا''۔(دیباچہ،طبع چہارم،جلد اوّل،ص ۳،۴)

''سیرۃ النبی'' کے طبع اوّل اور طبع چہارم کے دیباچوں سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ علامہ شبلی نے اپنی حیات میں جو مسودۂ سیرت تیار کیا تھا اور جس کا مبیّضہ بھی ہو چکا تھا،وہ متعدد اعتبار سے ناقص تھا۔اس میں بہت سے نامکمل اور فروتر حوالے تھے،بہت سے مقامات مجمل تھے،بعض مسامحات تنبیہ طلب تھے حتّٰی کہ بعض مقامات جامع سیرت کی نظر میں قابل اعتراض تھے۔

سوال یہ ہے کہ اگر سیرت کے مسوّدے میں کچھ کمی یا بقول جامع بعض نقائص رہ گئے تھے تو علامہ کے''شاگرد عزیز'' ہونے کے ناطے ان کا اخلاقی فرض تھا کہ ان نقائص کو خاموشی سے درست کر دیتے،دیباچہ لکھ کر اشتہار کیوں دیا کہ دیکھو علامہ شبلی کی اس کتاب میں بڑے نقائص تھے جن کو جامع نے دور کر دیا ہے۔کیا یہ اپنے علم کی نمائش اور استاذ سے بے وفائی نہیں تھی؟ سید صاحب خودنمائی میں جوان کے مزاج میں تھی۹،اس قدر آگے بڑھ گئے کہ استاذ کے منہ آگئے اور صاف کہہ دیا کہ فلاں فلاں مقام پر علمی فروگزاشتیں ہوئی ہیں۔

علامہ شبلی کی یہ بدنصیبی تھی کہ وہ اپنی زندگی میں سیرت کی پہلی جلد شائع نہ کر سکے اور یہ کام ان کے شاگرد نے اس اہتمام اور دیدہ ریزی سے نہیں کیا جس کی ان سے توقع تھی۔انہوں نے بہت سے غیر ضروری اضافات کر کے''سیرۃ النبی'' کے طرز و معیار دونوں کو نقصان پہنچایا ہے۔اس کی ایک مثال

''سرنامہ'' ہے جس کے نیچے یہ عبارت درج ہے:

''ایک گدائے بے نوا شہنشاہ کونین کے دربار میں اخلاص وعقیدت کی نذر لے کر آیا ہے:
زچشم آستیں بردار و گوہر را تماشا کن''۔

یہ ''سرنامہ'' اس کتاب میں جامع سیرت کا پہلا غیر مستحسن اضافہ ہے۔ طبع اوّل کے دیباچہ میں انھوں نے لکھا ہے ''مصنف مرحوم کتاب کا 'سرنامہ' لکھنے نہ پائے تھے، ان کے مسودات میں اتفاقاً یہ تحریر قلم زدہ مل گئی، اس کو غنیمت سمجھ کر تبرکاً داخل کتاب کیا جاتا ہے''۔ (دیباچہ، ص ۸)

جناب سید سلیمان ندوی عالم دین اور شبلی کے جانشین تھے، کیا وہ اتنی صریح بات نہیں سمجھ سکے کہ ''سرنامہ'' کی عبارت سے توحید ربوبیت کی نفی ہوتی ہے۔ عیسائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کائنات کا لارڈ (رب) مانتے ہیں یعنی ربّ العٰلمین۔ کیا ''ربّ العٰلمین'' (یعنی سارے جہانوں کا آقا و حاکم) اور ''شہنشاہ کونین''، میں کوئی معنوی فرق ہے؟ اہل علم جانتے ہیں کہ 'رب' کے معنی پروردگار کے علاوہ مالک و آقا اور حاکم کے بھی ہیں۔ سورۂ یوسف کی کئی آیات میں 'رب' کا لفظ اس ثانوی معنی میں استعمال ہوا ہے۔

جس نبی امّی صلی اللہ علیہ وسلم کو جوش عقیدت میں ''شہنشاہ کونین''[10] کہا گیا ہے اس نے اپنے ماننے والوں کو اس غلو سے بچنے کی تلقین کی ہے۔ ایک حدیث میں ارشاد ہے: لاتطرونی کما اطرت النصاریٰ ابن مریم، فانّما انا عبد، فقولوا عبداللہ ورسولہ (بخاری) ''مجھے میرے رتبہ سے نہ بڑھاؤ جیسے نصاریٰ نے عیسیٰ ابن مریم کا مرتبہ (ان کے اصلی مرتبہ سے زیادہ) بڑھا دیا ہے، میں تو ایک عبد ہوں، پس مجھے اللہ کا بندہ اور اس کا رسول کہو''۔[11]

خود اسی کتاب (سیرۃ النبی) میں یہ حاشیہ موجود ہے: ''متعدد حدیثوں میں صاف تصریح ہے کہ آپ نے فرمایا کہ مجھ کو سید اور مولیٰ نہ کہو، مولیٰ اور سید خدا ہے۔ قرآن میں ہر جگہ خدا ہی کو مولیٰ کہا گیا ہے''۔[12]

لیکن اس علم وخبر کے باوجود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ''شہنشاہ کونین'' قرار دیا گیا ہے۔ اس طرز فکر پر راقم الحروف کو اس لیے کوئی تعجب نہیں کہ علماء کرام خود اپنے آپ کو 'سید' اور 'مولانا' لکھتے اور لکھاتے ہیں تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو شہنشاہ کونین لکھ دیا تو کون سے گناہ کیا۔

## مقدمہ

علامہ شبلی نے سیرت کے لیے جو مبسوط اور فاضلانہ مقدمہ لکھا وہ ۷۱ صفحات پر مشتمل ہے۔

اس مقدمے میں علامہ نے فنّ سیرت نگاری کے مختلف پہلوؤں پر بڑی باریک بینی کے ساتھ بحث و گفتگو کی ہے۔اس کی ایک ایک سطر سے مقدمہ نگار کے غیر معمولی علم وفضل اور خاص اس فن میں اس کے علوئے کمال کا اظہار ہوتا ہے۔علامہ نے خود اپنی زندگی میں اس مقدمہ کو جناب ابوالکلام آزاد کے ہفتہ وار جریدہ 'الہلال' (۲۲ جنوری تا ۱۲ فروری ۱۹۱۳ء) میں شائع کردیا تھا۔اس کی اشاعت کی غرض یہ تھی کہ لوگوں کو معلوم ہو کہ سیرت پر ایک اعلیٰ درجہ کا کام ہو رہا ہے اور یہ بھی مقصود تھا کہ اگر اس میں کہیں کوئی علمی تسامح ہوا ہے تو اہل علم اس کی نشاندہی کردیں۔لیکن ہوا اس منشا کے برعکس۔جیسے ہی مقدمہ شائع ہوا معاندین شبلی فوراً اعتراضات کے تیر وتفنگ لے کر اپنی کمین گاہوں سے باہر آگئے گویا وہ اس موقع کے منتظر تھے۔انھوں نے مقدمہ پر علمی متانت کے ساتھ اظہار خیال کرنے کے بجائے جارحانہ تنقید شروع کردی اور اس سے بھی بڑھ کر یہ ستم ہوا کہ شبلی کی ذات کو ہدف لعن وتعریض بنایا گیا۔

بعض علمائے دیوبند اس مقدس کام میں سب سے آگے تھے،مولوی عبدالشکور (مدیر النجم) نے اس مقدمے کو ابتدائی سیرت نگاروں اور محدّثین عظام (بخاری ومسلم) کی شان میں گستاخی اور ان کی تضعیف قرار دیا۔مولوی عبدالحق حقانی نے کفر کے فتوے تیار کرا کے شائع کیے اور کوشش کی گئی کہ سرکار بھوپال کی مالی اعانت بند ہوجائے تاکہ شبلی یہ کام نہ کرسکیں۔علامہ شبلی نے ان تنگ دل مولویوں کی فتنہ گری پر ایک خط میں تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے ''یہ کام وہ لوگ کررہے ہیں جن کو تقدیس کا دعویٰ ہے۔مولوی دنیا میں آتے ہیں تو ہم سے زیادہ دنیادار بنتے ہیں۔''[۱۳]

مولوی عبدالشکور اور مولوی عبدالحق حقانی کے علاوہ حکیم غلام غوث بھاولپوری اور مولوی محمد اسحاق (مدرس مدرسئہ عالیہ کلکتہ) نے بھی مقدمے پر تنقید کی اور ان کی یہ تنقیدیں اور ان کے جوابات 'الہلال' (اپریل تا مئی ۱۹۱۳ء) میں شائع ہوئے۔

راقم سطور اس قضیۂ نامرضیہ میں نہیں پڑنا چاہتا جو ''سیرت النبی'' کے مسودے پر شیخ الہند یا کسی اور عالم دین کی نظر ثانی کی تجویز سے متعلق ہے (جن قارئین کو دلچسپی ہو وہ مکاتیب شبلی،حصہ اوّل کے صفحات ۲۵۷ تا ۲۶۲ کی مراجعت فرمائیں)۔

علامہ شبلی کے مقدمۂ سیرت پر تین بڑے اعتراضات کیے گئے تھے۔ایک اعتراض اس عبارت پر تھا: ''سیرت پر آج تک کوئی ایسی کتاب نہیں لکھی گئی جس میں صرف صحیح روایتوں کا التزام کیا جاتا'' (مقدمہ،ص ۷)۔اس بات کا ذکر شبلی نے اس خط میں بھی کیا ہے جو انھوں نے حکیم غلام غوث

بھاول پوری کولکھا تھا۔ وہ لکھتے ہیں ''عربی میں کوئی کتاب ایسی موجودنہیں جس میں صرف صحیح روایتوں کا التزام کیا جاتا''۔ (مکاتیب شبلی، حصّہ اوّل، ص ۳۲۶) علامہ شبلی کا یہ تبصرہ بڑی حد تک صحیح ہے۔ اس بات کا وہی شخص منکر ہوسکتا ہے جو کم نظر اور کوتاہ علم ہوگا۔

دوسرا اعتراض یہ تھا کہ شبلی نے بخاری ومسلم کی بعض روایتوں کو ساقط الاعتبار قرار دیا ہے۔ اس اعتراض کے پس پشت یہ غلط تصور کارفرما ہے اور اس کی ایک طویل تاریخ ہے کہ حدیث کا درجہ قرآن مجید کے مساوی ہے کیونکہ بہت سے علماء کے نزدیک حدیث بھی وحی ہے، فرق صرف اس قدر ہے کہ قرآن لفظ ومعنی دونوں اعتبار سے وحی ہے اور حدیث صرف معناً وحی ہے۔ آج بھی تقلید کے حامی علماء کا یہی خیال ہے۔ اس پس منظر میں بخاری اور مسلم کی بعض روایتوں کی معتبریت پر سوال اٹھانا وحی کے انکار کے مترادف ہے۔ یہ لوگ بالکل نہیں سوچتے کہ قرآن مجید کا ایک ایک لفظ کامل طور پر محفوظ ہے یعنی وہ اوّل دن سے مکتوب صورت میں موجود ہے۔ لیکن حدیث کو اس نوع کی حفاظت حاصل نہیں ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے الفاظ تو درکنار اوّلین راویوں یعنی صحابہؓ کے الفاظ بھی محفوظ نہیں کیے گئے۔ اس صورت میں جو ایک امر واقعہ ہے، قرآن وحدیث مساوی المرتبہ کیسے ہوسکتے ہیں اور دونوں پر یکساں حکم کیونکر لگایا جاسکتا ہے؟

علامہ شبلی کی نظر اس فرق پر تھی۔ چنانچہ انھوں نے اپنے مقدمے میں 'بدء الوحی'، 'واقعۂ غرانیق'، اور خلیل اللہ حضرت ابراہیم کے تین بار جھوٹ بولنے سے متعلق بخاری کی روایت کو اصول روایت ودرایت کی روشنی میں غیر معتبر ٹھہرایا ہے۔ کم نظر مولویوں کا طبقہ ان کی اس دریدہ ذہنی کو کیسے برداشت کرسکتا تھا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ان کی بلا سے بتوں کی تعظیم (واقعۂ غرانیق) کے قصوروار قرار پائیں اور خلیل اللہ بھلے ہی دروغ گو ٹھہریں، حدیث کسی صورت سے غلط نہیں ہوسکتی ہے: بریں عقل و دانش بباید گریست۔

صحیح بخاری کی بعض کم زور روایات کی حمایت کے جوش میں معاندین شبلی کی نظریں مقدمہ کے واقعی نقائص کی طرف نہ جاسکیں۔ مقدمہ دو حصوں پر مشتمل ہے۔ اس کے پہلے حصے میں جو نظری اعتبار سے بڑی اہمیت رکھتا ہے، بہت سی خوبیوں کے ساتھ بعض خامیاں بھی ہیں اور وہ درج ذیل ہیں۔

(۱) مقدمہ میں اور کتاب کے اندر بھی فاضل مصنف نے جگہ جگہ اپنے کمال انشاء پردازی کا مظاہرہ کیا ہے۔ مقدمہ کے بالکل شروع ہی میں ''پیغمبروں پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تاریخی

فضیلت'' کے عنوان سے لکھتے ہیں:

''اس وقت تک دنیا کی جس قدر تاریخ معلوم ہے اس نے اس قسم کے نفوس قدسیہ جو پیش کیے ہیں، وہ فضائل اخلاق کی کسی خاص صنف کے نمونے تھے، مثلاً جناب مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مکتب درس میں صرف حلم وتحمل، صلح وعفو، قناعت وتواضع کی تعلیم ہوتی تھی، حکومت وفرماں روائی کے لیے جو فضائل اخلاق درکار ہیں، مسیحی تعلیم کی بیاض میں ان سطروں کی جگہ سادی ہے، حضرت موسیٰ اور نوح علیہما السلام کے اوراق تعلیم میں عفو عام کے صفحے خالی ہیں، اس بنا پر ہر ہر قدم پر نئے نئے رہنما کی ضرورت پیش آئی اور اس لیے عالم انسانی اپنی تکمیل کے لیے ہمیشہ ایسے جامع کامل کا محتاج رہا جو صاحب شمشیر ونگین بھی ہو اور گوشہ نشین بھی، بادشاہ کشور کشا بھی ہو اور گدا بھی، فرماں روائے جہاں بھی ہو اور سبحہ گرداں بھی، مفلس قانع بھی ہو اور غنی دریادل بھی، یہ برزخ کامل، یہ ہستی جامع، یہ صحیفۂ یزدانی عالم کون کی آخری معراج ہے''۔ (مقدمہ، ص ۲، ۳)

سیر وسوانح میں جو تاریخ ہی کا ایک حصّہ ہے، اس نوع کی انشاء پردازی اس کی خوبی نہیں بلکہ عیب ہے۔

(۲) مقدمہ کا دوسرا نقص غلو ہے، اور یہ عیب علامہ شبلی کی تقریباً ہر کتاب میں موجود ہے۔ اوپر ہم نے مقدمے سے جو عبارت اقتباس کی ہے اس میں اس عیب نے بڑی بھونڈی شکل اختیار کر لی ہے یعنی تفریق بین الرسل جو درحقیقت تخفیف رسل کے مترادف ہے، اسلامی عقیدے کے مطابق تفریق بین الرسل جائز نہیں ہے[۱۴] (سورۃ بقرہ: ۲۸۵)

(۳) مقدمہ کا تیسرا نقص تضاد بیان ہے۔ مثلاً یہ اقتباس ملاحظہ ہو:

''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس تحریری ذخیرہ کو اس قدر ترقی ہوتی گئی کہ (بنوالعباس سے پہلے) ولید بن یزید کے قتل کے بعد جب احادیث وروایت کا دفتر ولید کے کتب خانے سے منتقل ہوا تو صرف امام زہری کی مرویات اور تالیفات گھوڑوں اور گدھوں پر لاد کر لائی گئیں''۔[۱۵]

لیکن علامہ شبلی اس سے پہلے لکھ چکے ہیں کہ ''اسلام میں تدوین وتالیف کا آغاز خلیفہ منصور عباسی کے زمانے (تقریباً ۱۴۳ھ) سے ہوا''۔ (مقدمہ، ص ۹) اس صورت میں امام زہری کی تالیفات کیونکر گھوڑوں اور گدھوں پر لاد کر لائی گئیں؟

(۴) بعض مقامات پر جامع سیرت کی دخل اندازی نے بھی تضاد پیدا کیا ہے۔ مثلاً انھوں

نے لکھا ہے کہ ''عرب اور خصوصاً مکہ و مدینہ میں آنحضرت کے زمانے میں ہی لکھنے پڑھنے کا کافی رواج ہو چکا تھا، البتہ یہ تحقیق طلب ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں روایتیں اور حدیثیں بھی قلم بند ہوئی تھیں یا نہیں۔ بعض حدیثوں میں جن میں سے بعض صحیح مسلم میں مذکور ہیں، تصریح ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیثوں کے قلم بند کرنے سے منع فرمایا تھا، مسلم کے یہ الفاظ ہیں: لا تکتبوا عنّی و من کتب عنی غیرالقرآن فلیمحه [16] ''مجھ سے جو سنو اس کو قلم بند نہ کرو (بہ جز قرآن کے) اور کسی نے قلم بند کیا ہو تو اس کو مٹا ڈالنا چاہیے۔'' (مقدمہ، ص ۱۱)

لیکن اس کے آگے ''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کی تحریریں'' کے عنوان سے جو عبارت ہے وہ مذکورہ بالا عبارت سے جو صحیح مسلم کے حوالے سے ہے معناً مختلف ہے۔ یہ جامع سیرت کا اضافہ ہے۔ اور یہ اضافہ اس لیے کیا گیا تاکہ حدیث کے عدم کتابت کے نبوی حکم کی تاویل کی گنجائش نکل آئے۔ سید صاحب کسی دلیل و ثبوت کے بغیر لکھتے ہیں: ''لیکن معلوم ہوتا ہے کہ یہ ابتدائی زمانہ کا ارشاد ہے کیونکہ متعدد حدیثوں سے ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے زمانہ میں بعض صحابہ آنحضرت کی اجازت سے آپ کے ارشادات قلم بند کرلیا کرتے تھے''۔ [17]

لیکن اس بات کا کوئی ثبوت نہیں کہ حدیثوں کے لکھنے کی ممانعت کا تعلق ابتدائی زمانہ سے تھا۔ یہ صحیح ہے کہ بعض صحابہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کو قلم بند کرلیا کرتے تھے لیکن یہ ممانعت سے پہلے کا معاملہ ہے۔ ممانعت کے بعد کتابت حدیث کا سلسلہ موقوف ہو گیا تھا۔ اس تاریخی حقیقت کو گرد آلود کرنے کی ایک ہی صورت تھی کہ ممانعت کے بالمقابل ایک ایسی روایت پیش کی جائے جس میں کتابت حدیث کی اجازت دی گئی ہو۔ چنانچہ یہ حدیث وضع کی گئی: حضرت عبداللہ بن عمرو کی عادت تھی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے جو سنتے تھے لکھ لیا کرتے تھے۔ قریش نے ان کو منع کیا کہ آنحضرتؐ کبھی غیظ کی حالت میں ہوتے ہیں کبھی خوشی میں اور تم سب کچھ لکھتے جاتے ہو۔ عبداللہ بن عمرو نے اس بنا پر لکھنا چھوڑ دیا اور آنحضرت سے یہ واقعہ بیان کیا، آپ نے دہن مبارک کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ ''تم لکھ لیا کرو، اس سے جو نکلتا ہے حق نکلتا ہے''۔ [18]

یہ کیونکر ممکن ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایک بار حدیثوں کے لکھنے سے منع فرمائیں اور پھر کوئی وجہ بتائے بغیر لکھنے کا حکم صادر فرما دیں۔ متعدد روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ ممانعت کتابت کے بعد جلیل القدر اصحاب رسول نے اس حکم کی سختی کے ساتھ پابندی کی۔ چنانچہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے

بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ اس بات کے شاکی تھے کہ لوگ ان کے پاس آکر حدیث سنتے ہیں اور پھر اس کو جا کر لکھ لیتے ہیں، اور میں قرآن کے سوا کسی اور چیز کے لکھنے کو حلال نہیں جانتا (سنن دارمی، ص ۶۷)۔ اسود تابعی کا بیان ہے کہ مجھ کو اور علقمہ کو ایک صحیفہ مل گیا، ہم اس کو لے کر حضرت ابن عمرؓ کے پاس آئے تو انھوں نے اسے مٹا دیا (جامع، ص ۳۳)۔ حضرت زید بن ثابت بھی حدیثوں کو ضبط تحریر میں لانے سے منع کرتے تھے۔ ایک دفعہ حضرت امیر معاویہؓ نے ایک حیلے کے ذریعہ ان کی بیان کردہ ایک حدیث کو لکھوا لیا تھا۔ لیکن جب انھیں اس بات کا علم ہوا تو زبردستی اسے مٹوا دیا۔ (مسند احمد، ج ۵، ص ۱۸۲)

اس معاملے میں خلیفۂ اوّل اور خلیفۂ دوم نے زیادہ سختی دکھائی۔ حضرت ابوبکرؓ نے اپنے زمانۂ خلافت میں اپنے جمع کردہ مجموعۂ حدیث کو جلا دیا تھا (تذکرۃ الحفاظ، امام ذہبی)۔ حضرت عمرؓ نے بھی اپنے عہد خلافت میں حدیث کے تمام مجموعوں کو ادھر ادھر سے اکٹھا کر کے جلوا دیا تھا (تذکرۃ الحفاظ)۔ علماء ان دونوں واقعات کو چھپاتے ہیں۔ خود جامع سیرت جناب سید سلیمان ندوی نے اس معاملے میں افسوس ناک حد تک پردہ داری کی ہے۔ لکھتے ہیں ''حضرت ابوبکرؓ نے ایک مجموعہ اپنے زمانۂ خلافت میں مرتب کیا پھر اس کو پسند نہ کیا اور مٹا دیا۔ حضرت عمرؓ نے اس مسئلہ پر زمانۂ خلافت میں غور کیا اور بہت کچھ سوچتے رہے مگر پھر ہمت نہ کی''۔ [۱۹]

ملحوظ رہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف حدیثوں کے لکھنے سے ہی منع نہیں فرمایا تھا بلکہ زبانی روایت کرنے میں بھی تقلیل کی ہدایت فرمائی تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے منبر پر کھڑے ہو کر ارشاد فرمایا: ایاکم وکثرۃ الحدیث عنی [۲۰] ''خبردار، مجھ سے زیادہ حدیثیں روایت نہ کرو''۔ یہی وجہ ہے کہ صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حدیثیں بیان کرنے سے گریز کرتے تھے۔ امام شعبی کہتے ہیں ''میں حضرت عبداللہ ابن عمرؓ کی خدمت میں سال بھر رہا لیکن میں نے ان کو کبھی حدیث روایت کرتے نہیں دیکھا''۔ [۲۱]

یہی حال دوسرے اصحاب رسول کا تھا [۲۲]۔ لیکن بعد کے لوگوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مذکورہ حکم وہدایت کو نظر انداز کر کے جھوٹی سچی ہر طرح کی روایتیں اس کثرت سے بیان کیں کہ دفتر کا دفتر تیار ہو گیا۔ کئی جلیل القدر محدّثین نے روایات کے اس ڈھیر سے صحیح روایتوں کو الگ کرنے میں اپنی عمر عزیز کا ایک بڑا حصّہ لگا دیا لیکن یہ کہنا مشکل ہے کہ ان کی منتخب حدیثوں میں ضعیف اور موضوع روایتیں

موجود نہیں ہیں۔ علامہ شبلی نے روایت کے اصولوں سے بحث کرتے ہوئے حدیثوں کے ضعف و وضع کی متعدد مثالیں دی ہیں۔

تضاد کی ایک اور مثال اخبار آحاد کی ظنّیت اور قطعیت ہے۔ اس باب میں علامہ شبلی کا وہی نقطۂ نظر تھا جو فقہائے احناف کا ہے لیکن چونکہ جامع سیرت اہل حدیث تھے اس لئے انھوں نے علامہ کے نقطۂ نظر کو ٹھیک طور پر پیش نہیں کیا ہے۔ فحوائے کلام سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ جامع سیرت نے شبلی کی عبارت میں حذف و اضافہ کیا ہے۔

علامہ شبلی روایات آحاد کے متعلق لکھتے ہیں: ''اسی بنا پر روایات کے متعلق فقہائے احناف کا اصول ایک حد تک صحیح ہے کہ یہ ظنّی الثبوت ہیں، ان سے قطعیت ثابت نہیں ہوتی''۔ ۲۳ آگے جناب سید سلیمان ندوی کا توضیحی اضافہ ہے جس سے مقصود حنفی نقطۂ نظر کی تغلیط ہے۔ ہلالین میں لکھتے ہیں: ''اصل یہ ہے کہ روایات آحاد کی صحّت اور عدم صحّت یا ظن و قطعیت، رواۃ کے ثقہ اور معتبر ہونے کے بعد خود اصل روایت کی اہمیت اور عدم اہمیت پر مبنی ہے۔ ایک شخص جب ہم سے کہتا ہے کہ ''زید نے تم کو بلایا ہے'' تو راوی کی ثقاہت و اعتبار کے مسلّم ہونے کے بعد ہم کو کبھی اس واقعہ کی تسلیم سے انکار نہیں ہوتا لیکن اگر یہی شخص یہ کہتا ہے کہ ''تم کو بادشاہ نے آج دربار میں بلایا ہے'' تو ہم اس واقعہ کی تسلیم میں پس و پیش کرتے ہیں اور اس کے ثبوت کے لیے دوسروں کی شہادت تلاش کرتے ہیں''۔ ۲۴

اخبار آحاد کے یقینی اور غیر یقینی ہونے کی وضاحت میں سید صاحب نے جو مثال دی ہے وہ مغالطہ انگیز ہے۔ سوال یہ ہے کہ اگر راوی ثقہ اور معتبر ہے تو اس کی دوسری بات ''تم کو بادشاہ نے آج دربار میں بلایا ہے'' کیوں نا قابل تسلیم ہو؟ اہل حدیث تو صرف یہ دیکھتے ہیں کہ راوی ثقہ اور معتبر ہے یا نہیں، اگر وہ ثقہ ہے اور روایت باعتبار اسناد متّصل ہے تو خبر واحد بھی قابل تسلیم ہے خواہ متن روایت کچھ بھی ہو۔ ۲۵ لیکن احناف کا نقطۂ نظر اس سے مختلف ہے۔ وہ اخبار آحاد کو جیسا کہ اوپر ذکر ہو چکا ہے، ظنّی الثبوت مانتے ہیں، اسی لیے ان کا مسلک یہ ہے کہ اخبار آحاد سے کسی حال میں بھی عقاید و احکام کا اثبات نہیں کیا جا سکتا ہے، البتہ فروعی امور میں ان سے استدلال میں کوئی حرج نہیں۔

مذکورہ بالا اضافات کے علاوہ جامع سیرت نے مقدمہ کے دوسرے حصے میں بھی کئی غیر ضروری حذف و اضافے کیے ہیں۔ مقدمہ کا دوسرا حصہ یورپین تصنیفات سیرت کے متعلق ہے اور کئی لحاظ سے بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ شبلی لکھتے ہیں: ''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت مبارک پر جو

یورپین تصنیفات ہیں، ان پر پوری بحث تو کسی اور حصّہ میں آئے گی، جس میں تفصیل سے بتایا جائے گا کہ یورپ میں اسلام کے متعلق سب سے پہلے یورپین مصنف ہلدی برٹ سے لے کر جو ۱۱۳۹ء میں موجود تھا، آج تک کیا سرمایہ مہیا ہوا ہے؟ ان کا کیا عام انداز ہے؟ ان کی مشترک اور عامّۃ الورود غلطیاں کیا ہیں؟ ان کے وسائل معلومات کس درجہ کے ہیں؟ اغلاط کے مشترک اسباب کیا ہیں؟ تعصّب اور سوءظن کا کہاں تک اثر ہے؟ یہاں ہم ان تصنیفات پر صرف اجمالی گفتگو کرتے ہیں''۔۲۶

جامع سیرت نے اس نہایت ضروری حصّے کو جس پر معلومات کا بڑا ذخیرہ دفتر سیرت میں جمع ہو گیا تھا، سرے سے خارج کر دیا۔ راقم الحروف کا خیال ہے کہ یہ حذف حصہ حد درجہ نامناسب تھا۔ اس غلط فیصلے کی وجہ سے سیرت سے متعلق ایک بیش بہا خزینۂ معلومات ضائع ہو گیا۔

علامہ شبلی نے مقدمہ کے اختتام پر ''سیرۃ النبی'' کی تصنیف وترتیب کے متعلق چند اہم امور کا ذکر کیا ہے۔ ہم یہاں اختصار کے ساتھ ان امور کا ذکر کرتے ہیں تا کہ دیکھا جائے کہ جامع سیرت نے کہاں تک ان باتوں کا پاس ولحاظ رکھا ہے۔ شبلی لکھتے ہیں:

''(۱) سب سے پہلے یہ کہ سیرت کے واقعات کے متعلق جو کچھ قرآن مجید میں مذکور ہے، ان کو سب پر مقدم رکھا ہے، (۲) قرآن مجید کے بعد حدیث کا درجہ ہے، احادیث صحیحہ کے سامنے سیرت کی روایتیں نظر انداز کر دی ہیں، (۳) روزمرہ اور عام واقعات میں ابن سعد، ابن ہشام اور طبری کی تمام روایتیں کافی خیال کی جاتی ہیں لیکن جو واقعات کچھ بھی اہمیت رکھتے ہیں ان کے متعلق تنقید اور تحقیق سے کام لیا ہے، اس خاص ضرورت کے لیے ہم نے پہلا کام یہ کیا کہ ابن ہشام، ابن سعد اور طبری کے تمام روات کے نام الگ انتخاب کر لیے جن کی تعداد سیکڑوں سے متجاوز ہے، پھر اسماء الرجال کی کتابوں سے ان کی جرح و تعدیل کا نقشہ تیار کیا تا کہ جس روایت کی تحقیق مقصود ہو بہ آسانی ہو جائے ۲۷''۔ افسوس کہ جامع سیرت نے تحقیق رواۃ سے متعلق اس تحقیقی مواد کو بطور ضمیمہ کتاب میں شامل نہیں کیا۔ یہ ان کا دوسرا غیر مستحسن حذف ہے۔

مذکورہ بالا تصنیفی اصولوں کے ذکر کے بعد علامہ شبلی نے ''کتاب کے حصے'' کے عنوان سے اجزائے کتاب کی تفصیل کی ہے۔ لکھتے ہیں: ''اس کتاب کے پانچ حصے ہیں، پہلے حصہ میں عرب کے مختصر حالات، کعبہ کی تاریخ اور آنحضرت کی ولادت سے لے کر وفات تک عام حالات اور واقعات و غزوات ہیں، اسی حصہ کے دوسرے باب میں آنحضرت کے ذاتی اخلاق وعادات کے علاوہ آل اولاد

اور ازواج مطہرات کی تفصیل ہے۔دوسرا حصہ منصب نبوت سے متعلق ہے......تیسرے حصے میں قرآن مجید کی تاریخ، وجوہ اعجاز اور حقائق واسرار سے بحث ہے۔ چوتھے حصے میں معجزات کی تفصیل ہے ...... پانچواں حصّہ خاص یورپین تصنیفات کے متعلق ہے''۔۲۸

جامع سیرت نے نہ صرف اس ترتیب کی پیروی نہیں کی بلکہ اس کے دو حصّے جو بے حد اہم تھے نکال دیے یعنی تیسرا اور پانچواں حصہ جو یورپین تصنیفات سے متعلق تھا۲۹ اور اس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔تیسرے حصے میں قرآن مجید کی تاریخ اور اس کے وجوہ اعجاز جیسے مہتم بالشّان موضوع پر بحث ہونی تھی۔سید صاحب نے اس اہم بحث کو چھوڑ کر اس کی جگہ غیر اہم مباحث داخل کر دیے۔سیرت کے اس حصے کے متعلق علامہ شبلی مولوی سید نواب علی، پروفیسر بڑودہ کالج کو ایک خط میں لکھتے ہیں:''سیرت النبی کا تیسرا حصہ قرآن مجید پر مستقلاً کتاب ہے'' (مکاتیب شبلی، حصہ اول، ص۳۱۶) اس اہم حصۂ سیرت کے حذف کی وجہ غالباً یہ ہے کہ یہ ایک نہایت مشکل کام تھا اور سید صاحب اس سے ٹھیک طور پر عہدہ برآ نہیں ہو سکتے تھے، سیرت کی دوسری جلدوں سے جو ان کے قلم سے ہیں، اس خیال کی تائید ہوتی ہے۔

## مشمولات کتاب

مقدمہ کے بعد صفحہ۲۷ سے اصل کتاب مختلف ابواب کے تحت شروع ہوتی ہے۔اوّل باب: (تاریخ عرب قبل اسلام) کے تحت عرب کی وجہ تسمیہ، عرب کا جغرافیہ، قدیم تاریخ کے ماخذ، عرب کے اقوام وقبائل، عرب کی قدیم حکومتیں اور عرب کے مذاہب کی تفصیل ہے، اس کے بعد حضرت اسمٰعیلؑ کی جائے سکونت، ذبیح کون؟ مقام قربانی اور قربانی کی حقیقت جیسے اہم مضامین زیر بحث آئے ہیں، پھر مکہ معظّمہ کی تاریخی قدامت کا تذکرہ ہے اور آخر میں خانۂ کعبہ کی تعمیر اور حضرت اسمٰعیل کے واقعۂ ذبح کا بیان ہے۔(صفحہ۲۷۔۱۱۱)۔

مذکورہ مضامین سیرت پر بحث بالاختصار ہے۔اس بحث میں جو عربی اشعار نقل کیے گئے ہیں ان کا اردو ترجمہ نہیں دیا گیا ہے حالاں کہ کتاب اردو قارئین کے لیے لکھی گئی ہے۔دوسری کمی یہ ہے کہ جزیرۃ العرب کا کوئی نقشہ نہیں دیا گیا ہے۔اس مقام پر دو نقشوں کی ضرورت تھی، ایک قدیم عرب کا نقشہ اور دوسرا جدید عرب کا۔ان دو نقشوں کی مدد سے عرب کی قدیم تاریخ اور اس کے جغرافی مقامات و منازل کو زیادہ بہتر طور پر سمجھا جا سکتا تھا۔

کتاب کے دوسرے باب کا عنوان ہے ''محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: سلسلۂ نسب''۔یہ

بحث بھی اوّل الذکر بحث کی طرح مختصر ہے (ص ۱۱۳۔۱۱۹)۔ تیسرا باب، ص ۱۱۳-۱۱۹۔ اس باب کا آغاز نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت سے ہوا ہے۔ علامہ شبلی نے ولادت نبوی کو جس ادبی پیرایہ میں لکھا ہے وہ انشاء پردازی کا ایک اعلیٰ نمونہ ہے، معلوم ہوتا ہے کہ مغل بادشاہ اکبر کے عہد کے مشہور انشاء پرداز شیخ ابوالفضل کی روح جسد شبلی میں سرایت کرگئی ہے۔ لکھتے ہیں:

''آج کی تاریخ وہ تاریخ ہے جس کے انتظار میں پیر کہن سال دہر نے کروڑوں برس صرف کردیے، سیارگان فلک اسی دن کے شوق میں ازل سے چشم براہ تھے، چرخ کہن مدت ہائے دراز سے اسی صبح جاں نواز کے لیے لیل ونہار کی کروٹیں بدل رہا تھا، کارکنانِ قضاوقدر کی بزم آرائیاں، عناصر کی جدت طرازیاں، ماہ وخورشید کی فروغ انگیزیاں، ابروباد کی تردستیاں، عالم قدس کے انفاس پاک، توحید ابراہیم، جمال یوسف، معجز طرازی موسیٰ، جاں نوازی مسیح، سب اسی لیے تھے کہ یہ متاع ہائے گراں ارز شاہنشاہِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار میں کام آئیں گے''۔

اس ظہور رسالت کا اختتام ان جملوں پر ہوا ہے:

''توحید کا غلغلہ اٹھا، چمنستان سعادت میں بہار آگئی، آفتاب ہدایت کی شعاعیں ہر طرف پھیل گئیں، اخلاق انسانی کا آئینہ پرتوِ قدس سے چمک اٹھا، یعنی یتیم عبداللہ، جگر گوشہ آمنہ، شاہ حرم، حکمران عرب، فرماں روائے عالم، شہنشاہ کونین عالم قدس سے عالم امکان میں تشریف فرمائے عزت واجلال ہوا''۔[۳۰]

شبلی نے اس کتاب میں بعض دوسرے مقامات پر بھی اپنی انشاء پردازی کے جوہر دکھائے ہیں جو فنّ سوانح نگاری کے لحاظ سے ایک عیب ہے۔ ذکر ولادت کے بعد جو مضامین زیر بحث آئے ہیں وہ یہ ہیں: تاریخ ولادت، رضاعت، مدینہ کا سفر، حضرت آمنہ کی وفات، عبدالمطلب اور پھر ابوطالب کی کفالت، شام کا سفر، بحیرا راہب کا قصّہ، حرب فجار کی شرکت، حلف الفضول، تعمیر کعبہ میں شرکت، شغل تجارت، تزویج خدیجہ، جستہ جستہ واقعات (قبل نبوت)، حدود سفر، مراسم شرک سے اجتناب، مؤحدین کی ملاقات، احباب خاص (قبل نبوت)۔[۳۱]

کتاب کے اس باب کا سب سے اہم واقعہ بحیرا راہب کا ہے جو کافی شہرت رکھتا ہے۔ علامہ شبلی نے روایت ودرایت دونوں طریقوں سے تحقیق کر کے پوری طرح ثابت کردیا کہ یہ ایک گڑھا ہوا قصّہ ہے، اس کا کوئی تاریخی ثبوت نہیں ہے۔ اس معاملے میں دوسرے سیرت نگاروں

نے بڑی سہل انگاری کا ثبوت دیا ہے۔ روایت میں بحیرا کا جو قول نقل کیا گیا ہے تنہا وہی اس قصّے کی لغویت کو ظاہر کر دیتا ہے۔ جس وقت ابو طالب شام میں بصریٰ کے مقام پر بحیرا راہب کی خانقاہ کے قریب ٹھہرے تو اس نے کم سن محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو جو ابو طالب کے ساتھ تھے، دیکھ کر کہا کہ یہ سید المرسلین ہیں۔ لوگوں نے پوچھا، تم نے یہ کیونکر جانا؟ اس نے کہا، جب تم لوگ پہاڑ سے اترے تو جس قدر درخت اور پتھر تھے سب سجدے کے لیے جھک گئے''۔۳۲

قدیم سیرت نگاروں نے بحیرا کے مذکورہ بیان کو نگاہ تحقیق سے نہیں دیکھا اور اسے اپنے رسول کی عظمت و بزرگی کی شہادت سمجھ کر بسر و چشم قبول کرلیا۔۳۳ مسلمانوں کی اس نادانی سے اسلام کے مخالفوں نے فائدہ اٹھایا اور اس پر جھوٹ کی ایک عمارت تعمیر کر دی۔

اس باب کے آخر میں جو چند مضامین ہیں ان کے اسلوب تحریر سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ یہ جامع سیرت کے قلم سے ہیں۔ اور یہ اضافہ غالباً اس لیے کیا گیا ہے کہ شبلی نے قبل نبوت کی زندگی کے بارے میں بہت اختصار سے لکھا تھا۔ اعلان نبوت سے پہلے کی زندگی سے متعلق کتب سیرت میں جو باتیں مذکور ہیں بالخصوص ولادت اور رضاعت کی نسبت وہ زیادہ تر موضوع روایات ہیں۔ اس لیے شبلی نے ان کے ذکر سے گریز کیا تھا۔

کتاب کے چوتھے باب کا عنوان ہے ''آفتاب رسالت کا طلوع'' (ص ۱۴۱۔۱۹۱)۔ اس باب کے دو اہم واقعات تاریخی اعتبار سے بڑی اہمیت رکھتے ہیں، ایک غار حرا میں پیش آنے والے واقعہ کے بعد ورقہ بن نوفل کے پاس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا جانا اور اس کا تسکین دینا اور دوسرا فترہ یعنی وحی کا کچھ دن کے لیے رک جانا اور اس کے نتیجے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا گھبرا کر خود کو پہاڑ سے گرا دینے کا مکرّر اقدام۔ ورقہ بن نوفل سے متعلق روایت کو شبلی نے تسلیم کیا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ''خوف'' کی تاویل کی ہے۔ لکھتے ہیں:

''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان سے بے شبہہ یہ الفاظ نکلے ''مجھ کو ڈر ہے'' لیکن یہ تردّد، یہ اضطراب، جلال الٰہی کا تاثر تھا، آپ نے کیا دیکھا؟ ناموس اعظم نے کیا کہا؟ کیا کیا مشاہدات ہوئے؟ یہ وہ نازک باتیں ہیں جو الفاظ کا تحمل نہیں کر سکتیں۔''۳۴

شبلی کی یہ توضیحِ خوف صحیح نہیں ہے۔ تاریخ انبیاء سے اس کی تردید ہوتی ہے۔ موسیٰ علیہ السلام کو کوہ طور کی وادی مقدس میں جس وقت نبوت کی نعمت عطا کی گئی اس وقت کا منظر جیسا کہ قرآن

مجید میں تصریح ہے، یہ تھا کہ ایک درخت آگ کے شعلوں میں لپٹا ہوا ہے اور اس آگ کے اندر سے یہ آواز آئی کہ اس آگ (کے پردے) میں جو (ہستی برتر) ہے وہ بڑی بابرکت ہے اور وہ ربّ العٰلمین ہے (سورۂ نمل:۸) لیکن اس پرہول منظر کو دیکھ کر موسیٰ علیہ السلام بالکل خوف زدہ نہیں ہوئے، نظروں سے روپوش وجود کی آواز سن کر وہ گھبرائے نہیں بلکہ یقین کرلیا کہ یہ آواز ربّ العٰلمین ہی کی طرف سے ہے اور اسی وجود مطلق نے انھیں اپنا رسول بنایا ہے۔ہاں جب ان کی لاٹھی سانپ بن کر ان کی طرف رینگنے لگی اور وہ بہ تقاضائے بشریت ڈر کر پیچھے ہٹے تو اللہ نے فرمایا کہ ''اے موسیٰ! ڈرو نہیں، میرے حضور میں اس کے رسول ڈرا نہیں کرتے''۔(سورۂ نمل:۱۰)

بے شبہہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم غار حرا میں ایک اجنبی وجود یعنی فرشتے کو دیکھ کر ضرور گھبرا گئے ہوں گے لیکن بہت جلد آپ کی گھبراہٹ دور ہوگئی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے موسیٰ علیہ السلام کی طرح یقین کرلیا ہوگا کہ یہ نووارد فرشتۂ خدا ہے اور وہ بالیقین اللہ کے رسول بنائے گئے ہیں۔اسی حالت یقین میں آپ نے اوّلین وحی (سورۂ علق کی ابتدائی پانچ آیتوں) کو اخذ کیا ہوگا اور جب گھر پہنچے ہوں گے تو پورے اطمینان قلب کے ساتھ ساری سرگزشت رفیقۂ حیات حضرت خدیجہ کو سنائی ہوگی اور انھوں نے بھی یقین کرلیا ہوگا کہ ان کے شوہر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کی طرف سے منصب نبوت پر سرفراز کیے گئے ہیں۔اور جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ورقہ بن نوفل کو جو عیسائی ہو گئے تھے، غار حرا میں پیش آنے والے واقعے کو سنایا ہوگا تو اس نیک دل عیسائی نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کی ہوگی۔بعد کے لوگوں نے اس واقعے کی صحیح صورت کو محفوظ نہیں رکھا اور قیاس آرائی کر کے اسے کچھ کا کچھ بنا دیا۔(دیکھیں انساب الاشراف، بلاذری، ص۱۰۶)۔

علامہ شبلی نے فترۂ وحی سے متعلق روایت کے ضعف کو گو وہ بخاری کی روایت ہے، خوب اچھی طرح واضح کر دیا ہے، صرف کم نظر اور تقلید پرست ہی اس کے منکر ہو سکتے ہیں۔

علامہ شبلی نے اس باب کے دوسرے مباحث میں بھی حقّ تحقیق ادا کیا ہے۔انھوں نے حدیث ''تلک الغرانیق العلیٰ الخ'' کی جو تاویل کی ہے وہ نہایت عمدہ ہے۔انھوں نے لکھا ہے کہ سورۂ والنجم کی تلاوت کے وقت خود آپ کی زبان مبارک سے یہ الفاظ نہیں نکلے تھے بلکہ مجمع میں موجود کسی شیطان صفت کافر نے یہ الفاظ آپ کی تلاوت میں ملا دیے تھے اور شور وغل میں کچھ لوگوں نے گمان کرلیا کہ یہ الفاظ آپ ہی کی زبان سے نکلے تھے۔اس بات کا ثبوت یہ ہے کہ مذکورہ الفاظ وہی ہیں جو کفار

معمولاً طواف کعبہ کرتے وقت ادا کرتے تھے۔ ۳۵؎

امام بخاریؒ کی ''تاریخ صغیر'' (صفحہ ۳) کے حوالے سے مستشرقین کہتے ہیں کہ قبل نبوت نبی صلی اللہ الیہ وسلم کے پہلے صاحبزادے کا نام عبدالعزیٰ رکھا گیا تھا۔اس سے ثابت ہوتا ہے کہ محمد (صلی اللہ عیہ وسلم ) کی قبل نبوت کی زندگی پیغمبرانہ نہیں تھی۔شبلی نے اس الزام کے جواب میں لکھا ہے کہ خدیجہ اسلام سے پہلے بت پرست تھیں (لیکن یہ محلّ نظر ہے )،انھوں نے ہی یہ نام رکھا ہوگا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم ابھی منصب نبوت پر فائز نہیں ہوئے تھے اس لیے اعتراض نہیں کیا ہوگا۔ ۳۶؎ لیکن اس جواب سے علامہ مطمئن نہیں تھے۔چنانچہ جب تحقیق کی تو معلوم ہوا کہ یہ روایت ضعیف ہے۔ ۳۷؎

آگے علامہ شبلی کے قلم سے ایک دو تسامحات بھی ہوئے ہیں اور ان کا ذکر ضروری ہے۔انھوں نے قریش کی مخالفت کے اسباب بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ: ''قریش کو عیسائیوں سے بالطبع نفرت تھی جس کی وجہ یہ تھی کہ ابرہتہ الاشرم (بادشاہ حبشہ ) جو کعبہ کے ڈھانے کو آیا تھا،عیسائی تھا''۔ ۳۸؎

ابرہتہ الاشرم حبشہ کا بادشاہ نہیں بلکہ اس فوج کا ایک بڑا افسر تھا جسے بادشاہ حبشہ نجاشی نے ۵۲۵ء میں اپنے مشہور جنرل ارياط کی قیادت میں یمن کے یہودی باشاہ ذونواس کے ظلم کا انتقام لینے کے لیے بھیجا تھا۔یمن پر قبضہ کرنے کے بعد ابرہہ اور ارياط کے درمیان اقتدار کے حصول کے لیے زبردست نزاع ہوئی۔ابرہتہ نے ارياط کو ہلاک کر کے اپنی خودمختاری کا اعلان کر دیا جسے نجاشی بادشاہ نے بادل ناخواستہ تسلیم کر لیا۔

علامہ شبلی کے یہاں مؤرخ طبری کی طرح اہل بیت کی طرفداری کا رجحان غالب ہے۔اس مسئلہ میں بڑا اختلاف ہے کہ ابو طالب کی وفات حالت کفر میں ہوئی یا حالت اسلام میں۔شیعہ لوگ مانتے ہیں کہ ابوطالب کا خاتمہ ایمان پر ہوا تھا۔لیکن سنّی مسلمانوں کی اکثریت اس بات کو مانتی ہے کہ وہ آخری وقت تک کفر پر رہے جیسا کہ صحیح بخاری میں مذکور ہے۔ ۳۹؎ لیکن بعض سنّی اہل علم کہتے ہیں کہ ابوطالب نے آخر وقت کلمۂ لا الہٰ پڑھ لیا تھا۔علامہ شبلی کا بھی یہی خیال ہے۔وہ کہتے ہیں کہ بخاری کی روایت مرسل ہے۔لیکن دوسرے طرق سے بھی یہ حدیث مروی ہے اور سب کا ایک ہی مضمون ہے کہ ابوطالب کی وفات حالت کفر میں ہوئی۔اس لیے علامہ شبلی کا خیال غلط ہو جاتا ہے۔انھوں نے اسی پر اکتفا نہیں کیا کہ بخاری کی مرسل روایت کی مؤید بعض حدیثوں کو نظرانداز کیا بلکہ ایک ایسی جذباتی دلیل پیش کی جو تاریخی اور شرعی دونوں اعتبار سے نہایت بودی دلیل ہے۔لکھتے ہیں:

''ابو طالب نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے جو جاں نثاریاں کیں، اس سے کون انکار کرسکتا ہے، وہ اپنے جگر گوشوں تک کو آپؐ پر نثار کرتے تھے۔ آپ کی محبت میں تمام عرب کو دشمن بنالیا، آپ کی خاطر محصور ہوئے، فاقے اٹھائے، شہر سے نکالے گئے، تین تین برس تک آب و دانہ بند رہا، کیا یہ محبت، یہ جوش، یہ جاں نثاریاں سب ضائع گئیں۔[۴۰]

افسوس کہ علامہ شبلی اہل بیت کی محبت و عقیدت میں بہت آگے نکل گئے اور اپنے مؤرخانہ منصب کو یکسر بھول گئے۔

متذکرہ بالا مباحث کے علاوہ اس باب کے دوسرے اہم مضامین یہ ہیں: دعوت اسلام کا آغاز، سب سے پہلے جو لوگ اسلام لائے، اسلام کیونکر پھیلا، کوہ صفا پر قریش کے سامنے دعوت کا اعلان، قریش کی مخالفت اور اس کے اسباب، ابو طالب کی نصیحت اور آنحضرت کا جواب، حضرت حمزہؓ اور حضرت عمرؓ کا (۶ نبوی) میں اسلام لانا، تعذیب مسلمین، ہجرت حبش (۵ نبوی میں)، قریش کی سفارت نجاشی کے پاس، مہاجرین حبش کی واپسی، 'تلک الغرانیق العلیٰ' کی بحث، اہل مکہ کی ایذارسانی، شعب ابی طالب میں محصور ہونا (محرم ۷ نبوی)، محاصرہ سے آزادی، حضرت خدیجہ اور ابو طالب کی وفات (۱۰ نبوی)، طائف کا سفر اور واپسی، قبائل کا دورہ، قریش کی آپ کو ایذارسانی۔

اسی باب میں ''مدینہ منوّرہ اور انصار'' کے عنوان سے (صفحہ ۱۸۴) انصار کی قدیم تاریخ، اہل مدینہ کی آنحضرت سے پہلی ملاقات، انصار کے اسلام کی ابتدا (۱۰ نبوی)، بیعتِ عقبۂ اولیٰ (۱۱ نبوی)، بیعت عقبۂ ثانی (۱۲ نبوی)، نقبائے انصار، اور صحابہ کی ہجرت مدینہ کا ذکر ہے۔ شبلی شوق انشاء پردازی میں بسا اوقات موقع و محل کا بھی لحاظ نہیں کرتے۔ ہجرت مدینہ کے ذکر میں لکھتے ہیں:

''آفتاب کی روشنی دور پہنچ کر تیز ہوتی ہے، شمیم گل باغ سے نکل کر عطر فشاں بنتی ہے، آفتاب اسلام طلوع مکہ میں ہوا لیکن کرنیں مدینہ کے افق پر چمکیں''۔[۴۱]

کتاب کا پانچواں باب (ص ۱۹۲۔۲۱۴) ''ہجرت (۱ ہجری)'' کے عنوان سے شروع ہوتا ہے۔ اس باب میں کئی تحقیقی نقائص ہیں۔ علامہ شبلی کی اس معروف عادت کا ذکر اس سے پہلے ہو چکا ہے کہ وہ بالعموم ان واقعات کی تحقیق نہیں کرتے جن کا تعلق خاندان رسالت سے ہوتا ہے۔ تیرہویں سال نبوت میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو مکہ سے مدینہ ہجرت کرنے کا حکم ہوا۔ اس حوالے سے علامہ شبلی لکھتے ہیں: ''نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ کو بلا کر فرمایا کہ مجھ کو ہجرت کا حکم ہو چکا ہے، میں آج مدینہ

روانہ ہوجاؤں گا، تم میری پلنگ پر میری چادر اوڑھ کر سو رہو، صبح کو سب کی امانتیں جا کر واپس دے آنا''۔[۴۲]

علامہ شبلی نے مذکورہ بیان کے ثبوت میں کوئی حوالہ نہیں دیا ہے۔ راقم سطور کا خیال ہے کہ ''تم میری پلنگ پر میری چادر اوڑھ کر سو رہو'' قول رسول نہیں ہے بلکہ بعد کا اضافہ ہے اور یہ اضافہ عظمت علیؓ دکھانے کے لیے کیا گیا ہے۔ علامہ شبلی نے مذکورہ قول کی تحقیق اس لیے نہیں کی کہ معاملہ اہل بیت کے ایک فرد جلیل کا تھا۔ مذکورہ قول کی تحقیق تو درکنار علامہ اس کی تحسین مبالغہ آمیز ادبی پیرائے میں اس طرح کرتے ہیں'' یہ سخت خطرہ کا موقع تھا، حضرت علی کو معلوم ہو چکا تھا کہ قریش آپ کے قتل کا ارادہ کر چکے ہیں اور آج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بستر خواب قتل گاہ کی زمین ہے، لیکن فاتح خیبر کے لیے قتل گاہ فرش گل تھا''۔[۴۳]

اس واقعے کو کتاب کے حصّہ دوم میں شبلی نے اس سے بڑھ کر ادبی رنگ آمیزی کے ساتھ بیان کیا ہے۔ لکھتے ہیں'' جلد اوّل میں پڑھ چکے ہو کہ شب ہجرت میں قریش کے بہادر خون آشام ارادوں کے ساتھ کاشانۂ اقدس کا محاصرہ کیے ہوئے تھے۔ لیکن آپ نے نہایت سکون واطمینان کے ساتھ اپنے عزیز قوت بازو علی مرتضٰی کو اپنی جگہ بستر پر لٹا دیا، حالاں کہ اچھی طرح معلوم تھا کہ یہ قتل گاہ ہے، بستر خواب نہیں لیکن اسی کے ساتھ یہ بھی معلوم تھا کہ ایک قادر کل ہستی ہے جو تختۂ مقتل کو فرش گل بنا سکتی ہے، ان کو لٹاتے ہوئے نہایت بے پروائی سے فرمایا کہ ''تم کو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتا''۔[۴۴]

علامہ شبلی کا یہی غیر تحقیقی روّیہ ہجرت ہی سے متعلق ایک اور بیان میں ملتا ہے۔ وہ لکھتے ہیں: ''کفار نے جب آپؐ کے گھر کا محاصرہ کیا اور رات زیادہ گزر گئی تو قدرت نے ان کو بے خبر کر دیا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کو سوتا چھوڑ کر باہر آئے...... حضرت ابوبکرؓ سے پہلے قرارداد ہو چکی تھی، دونوں صاحب جبل ثور کے غار میں جا کر پوشیدہ ہوئے، یہ غار آج بھی موجود ہے اور زیارت گاہ خلائق ہے''۔[۴۵]

تاریخی طور پر یہ واقعہ بس اتنا ہے کہ جس رات کو قریش نے آپؐ کے گھر کا محاصرہ کرنے اور پھر آپ کے قتل کا منصوبہ بنایا، اللہ تعالیٰ نے وحی بھیج کر اس ناپاک منصوبے سے آپ کو آگاہ کر دیا تھا۔ چنانچہ اس شب کے آنے سے پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علیؓ کو جو آپ کے ساتھ ہی رہتے تھے، ضروری ہدایات (امانتوں کی واپسی وغیرہ) دینے کے بعد کسی وقت حضرت ابوبکرؓ کے گھر پہنچ گئے۔

اور پھر دوسرے دن منہ اندھیرے یہ دونوں صاحبان مکہ سے نکل کر غار ثور میں چھپ گئے۔

غار ثور میں روپوشی سے متعلق جو افسانوی قصّے سیرت نگاروں نے لکھے ہیں، مثلاً غار کے منہ پر ببول کا درخت اُگنا اور اس کی شاخوں میں دو کبوتروں کا گھونسلا بنا کر انڈے دینا وغیرہ، ان کے بارے میں شبلی نے صاف لکھ دیا کہ ''یہ تمام روایتیں غلط ہیں''۔[۴۶] لیکن تین دن غار ثور میں قیام کے دوران میں خورد ونوش کے انتظام کے معاملے میں انھوں نے تحقیق کا دامن چھوڑ دیا اور تضاد بیانی کا شکار ہو گئے۔ علامہ نے پہلے تو یہ لکھا کہ حضرت عائشہ کی بڑی بہن حضرت اسماء نے دو تین دن کا کھانا، ناشتہ دان میں رکھا اور اس کا منہ نطاق سے باندھ دیا تا کہ غار ثور میں کھانے کی تکلیف نہ ہو۔[۴۷]'' لیکن چند سطروں کے بعد لکھتے ہیں: ''حضرت ابوبکرؓ کا غلام کچھ رات گئے بکریاں چرا کر لاتا اور آپؐ اور حضرت ابوبکرؓ ان کا دودھ پی لیتے، تین دن تک صرف یہی غذا تھی، پھر ابن ہشام کے حوالے سے لکھا ہے کہ ''روزانہ شام کو حضرت اسماء گھر سے کھانا پکا کر غار میں پہنچا آتی تھیں۔ اسی طرح تین راتیں گزریں''۔[۴۸]

حیرت ہے کہ علامہ شبلی اور جامع سیرت دونوں اس تضاد بیان کو نہ دیکھ سکے۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت مدینہ سے متعلق دوسرے اہم واقعات کی ترتیب علامہ شبلی کے بیان کے مطابق اس طرح ہے: مدینہ کی طرف کوچ اور راستہ کا حال، سراقہ بن جعشم کا واقعہ، آپ کی آمد کی خبر مدینہ میں پہنچنا، اہل مدینہ کا جوش مسرت اور سامان استقبال، قبا میں نزول، قبا میں مسجد کی تعمیر، مدینہ میں داخلہ، پہلی نماز جمعہ اور پہلا خطبۂ نماز، حضرت ایوب کے گھر اترنا، مسجد نبوی اور ازواج مطہرات کے حجروں کی تعمیر، اذان کی ابتداء، مواخات، صفّہ اور اصحاب صفّہ، مدینہ کے یہودی اور ان سے معاہدہ، چار رکعت کی فرضیت (ص ۱۹۵ تا ۲۱۴)۔

کتاب کے اگلے ابواب کا تعلق غزوات اور سرایا اور ان سے متعلق امور سے ہے اور ان کا حال سال ہجری کے لحاظ سے لکھا گیا ہے، مثلاً ۲ ہجری میں غزوۂ بدر، ۳ ہجری میں غزوۂ احد، ۴ ہجری میں چھوٹے چھوٹے غزوات و سرایا، ۲/۳/۴ ہجری میں یہودیوں کے ساتھ معاہدہ اور جنگ، ۵ ہجری میں غزوۂ بنی المصطلق، واقعۂ افک و غزوۂ احزاب، ۶ ہجری میں صلح حدیبیہ، بیعت رضوان، آخر ۶ ہجری میں سلاطین کو دعوت اسلام، ۷ ہجری میں فتح خیبر، ادائے عمرہ، ۸ ہجری میں فتح مکہ، غزوۂ حنین و طائف، ۹ ہجری میں واقعۂ ایلاء و تخییر، غزوۂ تبوک، مسجد ضرار، حج الاسلام، وغیرہ (صفحہ ۲۱۵ تا

۴۰۷)، غزوات پر دوبارہ نظر، غیر معروف غزوات و سرایا، جنگی اصلاحات (صفحہ ۴۰۸ تا ۴۳۳)، اسیران جنگ کے ساتھ برتاؤ، مالِ غنیمت، جہاد اور اغراض جہاد (صفحہ ۴۳۴ تا ۴۴۲)۔

مذکورہ بالا غزوات و سرایا سے متعلق تمام ابواب پر اس مضمون میں تحقیقی نظر ڈالنا ممکن نہیں ہے۔ اس لیے ہم صرف غزوۂ بدر اور غزوۂ احد تک اپنی بحث و تحقیق کو محدود رکھیں گے۔

## غزوۂ بدر

واقعۂ ہجرت کے بعد یہ پہلی لڑائی ہے جو کفار مکہ اور مدینہ کے مسلمانوں کے درمیان رمضان ۲ ہجری میں ہوئی۔ یہ جنگ کیوں ہوئی، اس کے متعلق دو خیال ظاہر کیے گئے ہیں۔ ایک خیال یہ ہے کہ اس جنگ کے ذمّہ دار مسلمان تھے۔ اگر وہ قریش کے کاروان تجارت کو جو ابوسفیان کی قیادت میں شام سے لوٹ رہا تھا، لوٹنے کی کوشش نہ کرتے تو یہ جنگ نہ ہوتی۔ اس خیال کے حامی مغرب کے مؤرخین ہیں۔ وہ یہ بھی الزام لگاتے ہیں کہ مدینہ کے مسلمانوں نے جن میں مہاجرین مکہ پیش پیش تھے، اپنی خراب معاشی حالت کی وجہ سے غارت گری کو گزر بسر کا ذریعہ بنا لیا تھا، چنانچہ وہ قرب و جوار کے قبائل پر ان کی بے خبری میں حملے کر کے ان کے مال واسباب لوٹ لیتے تھے، ثبوت میں سریۂ نخلہ کو پیش کرتے ہیں جو غزوۂ بدر سے پہلے، رجب ۲ ہجری میں پیش آیا۔ یہ سریہ جو ۸۰ صحابہ پر مشتمل تھا عبداللہ بن جحش کی قیادت میں بھیجا گیا تھا۔ جب یہ لوگ نخلہ پہنچے تو اتفاقاً قریش کا ایک تجارتی قافلہ وہاں سے گزرا۔ مسلمانوں نے اس قافلے پر حملہ کر کے ایک شخص کو جس کا نام عمرو بن حضرمی تھا، ہلاک کر دیا اور دو کو گرفتار کر لیا اور ان کا مال واسباب لوٹ لیا۔ اس واقعے کی اصل حقیقت پر ہم آگے گفتگو کریں گے۔

دوسرا خیال یہ ہے کہ اس جنگ کی وجہ کفار مکہ تھے جو واقعۂ نخلہ کو بہانہ بنا کر مدینہ پر حملہ آور ہوئے تھے، مسلمانوں نے مجبوراً صرف اپنے دفاع میں ہتھیار اٹھایا تھا۔ علامہ شبلی کا یہی خیال ہے۔ وہ لکھتے ہیں ''واقعہ یہ ہے کہ حضرمی کے قتل نے تمام مکہ کو جوش انتقام سے لبریز کر دیا تھا...... اسی اثنا میں ابوسفیان قافلۂ تجارت کے ساتھ شام گیا اور ابھی وہ شام میں تھا کہ یہ خبر وہاں مشہور ہو گئی کہ مسلمان قافلہ پر حملہ کرنا چاہتے ہیں، ابوسفیان نے وہیں سے مکہ کو آدمی دوڑایا کہ قریش کو خبر ہو جائے، قریش نے لڑائی کی تیاریاں شروع کر دیں، مدینہ میں یہ مشہور ہوا کہ قریش ایک جمعیت عظیم لے کر مدینہ آ رہے ہیں۔ آنحضرتؐ نے مدافعت کا قصد کیا اور بدر کا معرکہ پیش آیا۔''[۴۹]

علامہ شبلی نے اس لڑائی کی جو وجہ بیان کی ہے اس کی تائید نصِ قرآن سے نہیں ہوتی۔ انھوں

نے اس جنگ سے متعلق قرآنی آیات کو اپنے موقف کی تائید میں غلط طور پر پیش کیا ہے، سورۂ انفال میں اس جنگ کا ذکر ان لفظوں میں ہوا ہے:

كما اَخرجَك ربُّك من بيتِك بالحقِّ و اِنّ فريقاً من المؤمنين لكٰرهون۔ يُجادِلونَك فى الحق بعد ما تبيّن كاَنَّها يُساقون اِلى الموتِ وهم يَنظُرون۔ واذ يَعِدُكم الله اَحدَى الطائفتَين اَنَّها لكم وتَوَدُّونَ اَنَّ غيرَ ذاتِ الشَّوكَةِ تَكونُ لَكُمْ ويُريدُ اللّٰهُ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ ويَقْطَعَ دابِرَ الكٰفِرينَ (سوره انفال: ۵—۷)

''(جس طرح مالِ غنیمت کی تقسیم میں نزاع واقع ہوئی) اس طرح کا معاملہ اس وقت پیش آیا جب تمھارے رب نے تمھیں بامقصد گھر سے نکالا اور حال یہ تھا کہ اہل ایمان کا ایک گروہ (تمہارے اس اقدام کو) سخت ناپسند کر رہا تھا، وہ لوگ حق بات کے واضح ہو جانے کے بعد بھی اس معاملہ میں تم سے جھگڑ رہے تھے گویا موت کی طرف ہانکے جا رہے ہوں اور اسے (اپنی آنکھوں سے) دیکھ رہے ہوں۔ اور (یاد کرو) جب اللہ نے تم سے وعدہ کیا تھا کہ دو گروہوں (یعنی تجارتی قافلہ اور لشکر کفار) میں سے ایک تمہارے ہاتھ آ جائے گا، اور تم چاہتے تھے کہ غیر مسلح گروہ (یعنی تجارتی قافلہ) تمہارے قبضے میں آ جائے، اور اللہ چاہتا تھا کہ اپنے فرمودات سے سچ کو سچ کر دکھائے اور منکرین حق کی جڑ کاٹ دے''۔

درج ذیل آیات بھی پیش نظر رکھیں، فرمایا ہے:

اِذْ اَنْتُم بالعُدوَةِ الدّنيا وهم بالعدوة القُصوىٰ والرّكب اَسفَل منكم، وَلَو تَواعَدتُّم لَاختَلَفتُم فى المِيعَاد، ولٰكن لِيَقْضِيَ اللّٰهُ اَمراً كانَ مَفعُولاً، لِيَهلِكَ مَن هَلَكَ عَنْ بَيِّنَةٍ وَّيَحيىٰ مَن حَيَّ عَنْ بَيِّنَةٍ ، وَاِنَّ اللّٰهَ لَسمِيعٌ عليمٌ۔ اِذ يُريكَهُمُ اللّٰهُ فِىْ مَنامِكَ قَلِيْلًا، ولَو اَراكَهُم كثِيرًا لَفَشِلْتم وَلَتَنازَعْتُم فِى الْاَمرِ ولٰكِنَّ اللّٰهَ سَلَّمَ، اِنَّهٗ عليمٌ بِذاتِ الصُّدورِ۔ واِذيُريكُمُوْ هُمْ اِذِ الْتَقَيْتُم فِىْ اَعيُنِكم قَلِيْلاً و يُقَلِّلُكُمْ فِىْ اَعيُنِهِمْ لِيَقضِيَ اللّٰهُ اَمرًا كان مَفْعُوْلًا، واِلَى اللّٰهِ تُرجَعُ الاُمورُ۔ (انفال:۴۲۔۴۴)

''(یاد کرو) جب تم (وادی کے) ایک کنارے پر تھے جو (مدینہ سے) قریب تھا، اور وہ (یعنی لشکر کفار) دور کے کنارے پر، اور تجارتی قافلہ تم سے نیچے تھا (یعنی سمندر کے کنارے سے گزر رہا تھا)۔ اور اگر تم آپس میں (اس مقام پر لڑائی کا پہلے سے) وعدہ ٹھہراتے تو اس میں اختلاف کرتے

(یعنی وقت مقررہ پر اس مقام تک نہ پہنچتے)۔لیکن (ایسا نہیں ہوا اور دونوں لشکر وقت معیّنہ پر آمنے سامنے آگئے) تا کہ اللہ اس بات کا فیصلہ کردے،جس کا ہونا (اس کے ہاں) طے ہو چکا تھا (یعنی حق کی فتح اور باطل کی شکست)،اس لیے بھی یہ ہونا تھا کہ جسے مرنا ہے وہ دلیل دیکھ کر مرے اور جسے جینا ہے وہ دلیل دیکھ کر جیے۔اور بے شک اللہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔(یاد کرواے نبی) جب اللہ تمہارے خواب میں کافروں کو (تعداد میں) کم دکھاتا تھا،اور اگر ان کو زیادہ دکھاتا تو تم لوگ ہمت ہار دیتے اور (لڑائی کے) معاملہ میں نزاع واختلاف کرتے۔لیکن اللہ نے (تمھیں اس فتنہ میں پڑنے سے) بچا لیا۔بے شک وہ دلوں کی بات سے خوب باخبر ہے۔اور (یاد کرو) جب (کفار سے) تمہاری مڈبھیڑ ہوئی تو اس وقت وہ ان کو تمہاری نظروں میں اور تمھیں ان کی نظروں میں کم دکھاتا تھا تا کہ اللہ اس معاملے کا فیصلہ کردے جس کا ہونا (اس کے ہاں) طے ہو چکا تھا۔اور سارے معاملات اللہ ہی کی طرف لوٹائے جاتے ہیں''۔

سورۂ انفال کی مذکورہ آیات کے مطابق صورت معاملہ یہ بنتی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر ملی کہ قریش کا تجارتی قافلہ شام سے روانہ ہو کر مدینہ کے قریب پہنچنے والا ہے اور پھر یہ خبر ملی کہ مکہ سے کفار کا لشکر تجارتی قافلے کی حفاظت کے لیے اس شاہراہ پر آگے بڑھ رہا ہے جو مدینہ کے قریب سے گزر کر شام کی طرف جاتی ہے۔چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فوراً ایک مجلس مشاورت منعقد کی اور اہل ایمان کو مذکور دونوں خبروں سے آگاہ کیا اور جب یہ خوش خبری سنائی کہ اللہ کا وعدہ ہے کہ وہ تجارتی قافلہ اور لشکر کفار میں سے ایک پر ان کو پورا غلبہ دے گا تو سب نے یہ خواہش ظاہر کی کہ کفار سے لڑائی کے بغیر تجارتی قافلہ ان کے ہاتھ آجائے۔لیکن اللہ کے رسول نے اس معاملے میں سکوت اختیار کیا اور مسلمانوں کو حکم دیا کہ وہ فوراً مسلح ہو کر مدینہ سے باہر نکلیں۔رسول اللہ کے اس طرز عمل سے کمزور ایمان کے مسلمانوں کے دلوں میں خوف پیدا ہوا کہ لڑائی ہو کر رہے گی اور وہ مارے جائیں گے۔

بہر حال مسلمانان مدینہ جن کی تعداد ۳۱۳ تھی،مسلّح ہو کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قیادت میں مدینہ سے باہر نکلے اور اس تجارتی شاہراہ کی طرف بڑھنا شروع کیا جو مکہ سے شام کی طرف جاتی ہے۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا منصوبہ یہ تھا کہ لشکر کفار کے پہنچنے سے پہلے تجارتی قافلہ کو لوٹ لیا جائے۔کفار مکہ کو ہراساں کرنے اور ان کی اقتصادی قوت کو توڑنے کے لیے یہ اقدام ضروری تھا۔ملحوظ رہے کہ اللہ تعالیٰ نے تجارتی قافلہ اور لشکر کفار میں سے ایک کی مغلوبیت کا وعدہ کیا تھا،لیکن اللہ کی مرضی یہ تھی کہ کفار مغلوب ہوں جیسا

کہ سورۂ انفال میں فرمایا گیا ہے۔ چنانچہ ایک دومنزل جانے کے بعد جب معلوم ہوا کہ تجارتی قافلہ مسلمانوں کی زد سے نکل کر حدود مکہ میں داخل ہو گیا ہے تو یہ عین ممکن تھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ کی طرف واپسی کا فیصلہ کرتے لیکن ٹھیک اسی وقت قریش کا لشکر بالکل سامنے آ گیا اور جنگ ناگزیر بن گئی۔

سیرت اور حدیث کی کتابوں سے بھی اس بات کی تائید ہوتی ہے۔ صحیح بخاری میں کعب بن مالک سے مروی ہے کہ ''میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چھوڑ کر کسی غزوہ سے پیچھے نہیں رہا، بجز غزوۂ تبوک کے اور ہاں غزوۂ بدر میں بھی شریک نہ تھا اور جو اس میں شریک نہ ہوا اس پر کچھ عتاب نہیں ہوا کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم قریش کے قافلہ کے لیے نکلے تھے کہ خدا نے دونوں فریق کو اچانک مقابل کر دیا''۔ ۵۰

قریش کے تجارتی قافلے کی مکہ بحفاظت واپسی کے بعد مسلمانوں اور کفار مکہ کے درمیان بظاہر جنگ کا کوئی امکان نہیں تھا جیسا کہ اوپر ذکر ہوا، لیکن اللہ تعالیٰ کی طرف سے جنگ کا فیصلہ ہو چکا تھا اس لیے اس کے اسباب بھی پیدا ہو گئے۔ لشکر کفار کا قاید عتبہ بن ربیعہ طبعاً صلح جو تھا۔ تجارتی قافلے کے محفوظ ہو جانے کے بعد اس نے مکہ واپس ہو جانے کا فیصلہ کیا لیکن ابوجہل اور عامر حضرمی نے جس کا بھائی عمرو بن حضرمی مسلمانوں کے ہاتھوں مارا گیا تھا، اس فیصلے کی سخت مخالفت کی اور قسم کھائی کہ ہم خون کا بدلہ لیے بغیر ہرگز واپس نہ ہوں گے۔ اس مخالفت سے مجبور ہو کر عتبہ بن ربیعہ بادل ناخواستہ جنگ کے لیے تیار ہو گیا اور لشکر کفار آگے بڑھ کر مقام بدر پر خیمہ زن ہو گیا۔ مسلمانوں کا لشکر بھی اسی مقام پر اتر پڑا۔

کفار مکہ کی پیش قدمی کی وجہ بیان کرتے ہوئے طبری لکھتا ہے ''اور جس چیز نے بدر کے واقعہ کو ابھارا اور وہ تمام لڑائیاں چھیڑ دیں جو آنحضرتؐ اور مشرکین قریش میں پیش آئیں، سب کا سبب یہی تھا کہ واقد سہمی نے حضرمی کو قتل کر دیا تھا'' ۵۱

اگرچہ بدر کے مقام پر جیسا کہ اوپر ذکر ہوا، دونوں فوجیں ایک دوسرے کے مقابل صف آرا ہو چکی تھیں لیکن اب بھی اس بات کا امکان تھا کہ کفار یہ دیکھ کر کہ مسلمان تعداد اور حربی سامان کی کمی کے باوجود آمادۂ جنگ ہیں لڑائی نہ کریں۔ اس امکان کو اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے اس طرح ختم کر دیا کہ مسلمان اور کفار دونوں کو ایک دوسرے کی نظروں میں قلیل التعداد دکھایا جیسا کہ سورۂ انفال میں مذکور ہے۔ اس طرح اللہ تعالیٰ کے فیصلہ کے مطابق جنگ ہو کر رہی جس میں اس کی نصرت سے مسلمانوں کو کافروں پر فتح حاصل ہوئی۔

علامہ شبلی نے سورۂ انفال کی آیت ۶۸ کے سمجھنے میں بھی غلطی کی ہے۔ لکھتے ہیں:
''آنحضرتؐ نے صدیق اکبر کی رائے پسند کی اور (اسیران جنگ کو) فدیہ لے کے چھوڑ دیا، اس پر خدا کا عتاب آیا اور یہ آیت اتری: لَولَا کِتَابٌ مِنَ اللّٰہِ سَبَقَ لَمَسَّکُم فِیمَا اَخَذتُم عَذابٌ عَظِیمٌ (انفال: ۶۸) ''اگر خدا کا نوشتہ پہلے نہ لکھا جا چکا ہوتا تو جو کچھ تم نے لیا، اس پر بڑا عذاب نازل ہوتا''۔ آنحضرتؐ اور حضرت ابوبکرؓ یہ عتاب ربّانی سن کر رو پڑے''۵۲ لیکن یہ عتاب آنحضرتؐ اور حضرت ابوبکرؓ پر نہ تھا بلکہ ان مسلمانوں پر تھا، جنھوں نے کفار کی جنگی قوت توڑنے کے بجائے مال غنیمت جمع کرنے اور کفار کو قیدی بنانے کو ترجیح دی تھی۔

علامہ شبلی نے غزوۂ بدر کے بعض واقعات کو ایک مؤرخ کی نظر سے دیکھنے کے بجائے واعظ کی نگاہ سے دیکھا ہے۔ مثلاً ابوجہل کی ہلاکت کا واقعہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں ''(اپنے باپ کو مقتول دیکھ کر) اس کے بیٹے عکرمہ نے عقب سے آ کر معاذ کے بائیں شانہ پر تلوار ماری جس سے بازو کٹ گیا لیکن تسمہ باقی لگا رہا، معاذ نے عکرمہ کا تعاقب کیا، وہ بچ کر نکل گیا، معاذ اسی حالت میں لڑ رہے تھے، لیکن ہاتھ کے لٹکنے سے زحمت ہوتی تھی، ہاتھ کو پاؤں کے نیچے دبا کر کھینچا کہ تسمہ بھی الگ ہو گیا اور اب وہ آزاد تھے''۵۳۔ اس مبالغہ آمیز بیان کو کون تسلیم کرے گا؟

## غزوۂ احد

یہ غزوہ ۳ہجری میں پیش آیا یعنی غزوہ بدر کے فوراً بعد۔ علامہ شبلی نے اس غزوہ کا حال تفصیل سے بڑے پر درد لہجہ میں لکھا ہے۵۴۔ لیکن اسباب شکست سے بحث نہیں کی حالاں کہ اس پر بحث بہت ضروری تھی۔ قرآن مجید کی سورۂ آل عمران میں اس شکست کے اسباب بیان کیے گئے ہیں۔۵۵

علامہ شبلی نے کتاب کے آخر میں ''غزوات پر دوبارہ نظر'' (صفحہ ۴۰۸ تا ۴۳۵) کے عنوان سے غزوات نبوی پر جو تفصیلی بحث کی ہے اس کا مقصد ان غلط فہمیوں کو رفع کرنا ہے جو غزوات کے متعلق غیر مسلموں بالخصوص اہل مغرب کے ذہنوں میں پائی جاتی ہیں۔ اپنے مدعا کے اثبات میں علامہ نے متعدد سرایا کا حال لکھا ہے۔ لیکن یہ ساری بحث علمی لحاظ سے ہے، جنگی نقطۂ نظر سے ان غزوات کا جائزہ نہیں لیا گیا ہے جس کی وجہ سے کئی مقامات پر انھوں نے وکیل صفائی کا سا اندازِ بحث اختیار کیا ہے۔

مشمولات کتاب پر اس تفصیلی بحث و گفتگو سے معلوم ہوا کہ اپنے موضوع پر یہ ایک منفرد اور لائق ستائش کتاب ہے۔ لیکن نقائص سے خالی نہیں ہے۔ جزئی نقائص سے قطع نظر، اس میں دو بڑے

نقص ایسے ہیں جن سے کتاب کا تاریخی اور علمی پایہ مجروح ہوا ہے، ایک تنقیح روایت میں جا بجا غفلت یا جانب داری ہے، اور دوسرا انشا پردازی۔

تاریخ وسوانح میں علمی اعتبار سے سب سے زیادہ جس چیز کو اہمیت حاصل ہے وہ واقعات کی صحت کی بے لاگ جانچ ہے۔ علامہ شبلی نے اس کتاب میں سوانح نگاری کے اس بنیادی اصول کا لحاظ تو رکھا ہے لیکن بہت سے واقعات کے مطالعہ میں انھوں نے زیادہ دقّت نظر سے کام نہیں لیا۔ ایسے کئی واقعات کا ذکر اس سے پہلے ہو چکا ہے۔ ایک واقعہ یہاں بھی ملاحظہ ہو۔ رئیس المنافقین عبداللہ ابن ابی بن سلول کی وفات اور اس کی نماز جنازہ کے بارے میں شبلی لکھتے ہیں: ''جب وہ مرا تو کفن کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اپنا پیرہن مبارک عنایت فرمایا، جنازہ کی نماز پڑھائی، حضرت عمرؓ نے دامن تھام لیا کہ منافق کے جنازہ کی نماز پڑھاتے ہیں لیکن دریائے کرم کا بہاؤ کون روک سکتا تھا''۔ ۵۶

علامہ شبلی نے دوسرے سیرت نگاروں کی طرح تحقیق کی زحمت نہیں اٹھائی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک اہم اخلاقی وصف کو خوب نمایاں کرنے کی دھن میں یہ بات فراموش کر دی کہ اس روایت کے پردے میں کسی رافضی نے نہایت چالاکی سے حضرت عمر فاروق کی کردار کشی کی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دامن کھینچ کر نماز جنازہ پڑھانے سے روکنا بڑی گستاخی کی بات ہے۔ کیا حضرت عمرؓ اس گستاخی کے مرتکب ہو سکتے تھے؟ ہرگز نہیں۔

تنقیح روایات میں جانب داری کا ذکر اوپر ہو چکا ہے۔ علامہ شبلی نے بالعموم ان روایات پر آنکھ بند کر کے اعتبار کر لیا ہے جن کا تعلق اہل بیت سے ہے حالاں کہ ان میں سے بیشتر روایتیں ضعیف یا موضوع ہیں۔ اس اغماض کی کئی مثالیں پہلے دے چکا ہوں۔ ایک مثال اور پیش کرتا ہوں۔ فتح خیبر کے ذکر میں علامہ لکھتے ہیں:

''اس مہم پر پہلے اور بڑے بڑے صحابہ (حضرت ابوبکرؓ و حضرت عمرؓ) بھیجے گئے تھے لیکن فتح کا فخر کسی اور کی قسمت میں تھا، جب مہم میں زیادہ دیر ہوئی تو ایک دن شام کو آنحضرتؐ نے ارشاد فرمایا کہ ''کل میں اس شخص کو علم دوں گا جس کے ہاتھ پر خدا فتح دے گا اور جو خدا اور خدا کے رسول کو چاہتا ہے اور خدا اور خدا کا رسول بھی اس کو چاہتے ہیں ۵۷...... صبح کو دفعتاً یہ آواز کانوں میں آئی کہ علی کہاں ہیں؟ (وہ آشوب چشم میں مبتلا تھے) حاضر خدمت ہوئے۔ آنحضرت نے ان کی آنکھوں میں اپنا لعاب دہن لگایا اور دعا فرمائی (اور حضرت علی کو فتح حاصل ہوئی)''۔ ۵۸

سوال یہ ہے کہ یہ کام نبی صلی اللہ علیہ وسلم پہلے کیوں نہیں کیا؟ پھر یہ سوال بھی اٹھتا ہے کہ کیا خدا اور اس کے رسولؐ حضرت ابو بکرؓ اور حضرت عمرؓ کو جو حضرت علیؓ سے پہلے اس فوجی مہم پر بھیجے گئے تھے، نہیں چاہتے تھے؟ خود اس روایت کا مضمون بتا رہا ہے کہ یہ ایک جعلی روایت ہے جو حضرت علی کا مرتبہ بڑھانے اور حضرت ابو بکر و عمر کا مرتبہ گھٹانے کے لیے وضع کی گئی ہے۔ طبری نے جس کا تشیّع کی طرف میلان مشہور ہے، یہ بھی روایت کیا ہے کہ حضرت عمرؓ نے یہود خیبر کے مقابلے میں شکست کھائی اور بھاگ کھڑے ہوئے تھے ۵۹۔ طبری کی اس روایت کا ایک راوی شیعہ ہے اور شبلی نے اس کا اعتراف کیا ہے۔ ۶۰

ادبی نثر میں ایک حد کے اندر انشا پردازی اس کی خوبی میں داخل ہے لیکن تاریخ وسوانح میں اس کا شمار عیب میں ہوتا ہے۔ علامہ شبلی کے شوق انشاء پردازی کا ذکر اس سے پہلے ہم بتکرار کر چکے ہیں۔ اس شوقِ بےعناں کا حال یہ ہے کہ جنگ کے موقع میں بھی وہ انشاء پردازی کی گنجائش نکال لیتے ہیں۔ معلوم ہے کہ جنگ حنین کی ابتداء میں مسلمانوں کو ہزیمت سے دوچار ہونا پڑا، اس وقت جب کہ مسلمانوں کی ایک بڑی تعداد سراسیمہ ہو کر میدان جنگ سے فرار ہو چکی تھی، نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنے رفقاء کی ایک مختصر سی جماعت کے ساتھ اپنی جگہ پر ثابت قدم رہے۔ شبلی نے اس واقعے کو اس طرح انشاء پردازی کا لباس پہنایا ہے:

''تیروں کا مینہ برس رہا تھا، بارہ ہزار فوجیں ہوا ہو گئیں تھیں، لیکن ایک پیکر مقدس پابرجا (؟) تھا جو تنہا ایک فوج، ایک ملک، ایک اقلیم، ایک عالم، ایک مجموعۂ کائنات تھا صلی اللہ علیہ وسلم''۔ ۶۱

ملحوظ رہے کہ ''سیرۃ النبی'' کا آغاز انشاء پردازی سے ہوا (ظہور قدسی) اور اس کا اختتام بھی اسی اسلوب میں ہوا ہے۔ علامہ شبلی ''فاتح اور پیغمبر کا امتیاز'' (صفحہ ۴۴۱) کے عنوان سے لکھتے ہیں:

''عین اس وقت جب معرکۂ کارزار گرم ہے۔ تیروں کا مینہ برس رہا ہے، تمام میدان لالہ زار بن گیا ہے، ہاتھ اور پاؤں اس طرح کٹ کٹ کر گر رہے ہیں، جس طرح موسم خزاں میں پتے جھڑتے ہیں، دشمن کی فوجیں سیلاب کی طرح بڑھی آ رہی ہیں، عین اسی حالت میں آنحضرتؐ کا دست دعا آسمان کی طرف بلند ہے، جنگ آور باہم نبرد آزما ہیں اور سر مبارک سجدۂ نیاز میں ہے''۔ ۶۲

کئی اہل علم نے علامہ شبلی کے اس اسلوب کی ستائش کی ہے لیکن راقم الحروف کا خیال ہے کہ سیرت کے لیے یہ اسلوب نامناسب ہے۔ علامہ نے جتنا زور انشاء پردازی میں صرف کیا ہے اگر اتنا

ہی زور انھوں نے واقعات اور روایات کی تحقیق و تنقیح میں دکھایا ہوتا تو سیرت کی پہلی جلد کا علمی و تحقیقی پایہ بہت بلند ہو جاتا۔لیکن بوجوہ وہ ایسا نہ کر سکے۔اس کی ایک بڑی وجہ یہ ہے کہ علامہ شبلی نے یہ کام اس وقت شروع کیا جب ان کی صحت بری طرح امراض کے نرغے میں تھی۔انہوں نے اپنی خرابی صحت کا ذکر کئی خطوط میں کیا ہے جو انھوں نے علامہ حمید الدین فراہی، مہدی افادی اور مولوی محمد سمیع وغیرہ کو لکھے تھے۔یہاں ان کا وہ خط ملاحظہ ہو جو انہوں نے حکیم غلام غوث بھاول پوری کو لکھا تھا:

''اخبارات میں نظمیں دیکھ کر آپ مجھ کو زندہ تصور کرتے ہیں۔لیکن کبھی دیکھنے کا اتفاق ہو تو آپ کو رحم آئے گا۔ایک مردۂ متحرک......۲۴ گھنٹہ میں ایک یا ڈیڑھ گھنٹہ کام کر سکتا ہوں، وہ بھی اسلئے کہ سیرت کو جس طرح ہو (گو جان دے کر) پورا کرنا ہے''۔[۶۳]

ان تکلیف دہ حالات میں ''سیرۃ النبی'' (جلد اوّل) کی تالیف میں بعض نقائص کا ہونا موجب حیرت نہیں ہے۔اپنی موجودہ حالت میں بھی یہ کتاب ایک بڑا علمی و تاریخی کارنامہ ہے اور علامہ شبلی تحسین و ستائش کے مستحق ہیں۔

## حوالے و حواشی

۱۔ حیات شبلی، سید سلیمان ندوی، مطبع معارف اعظم گڑھ، ۱۹۴۳ء، ص ۷۰۰
۲۔ ایضاً
۳۔ سہ ماہی صحیفہ لاہور، شمارہ جولائی تا دسمبر ۲۰۱۴ء (شبلی نمبر) مضمون: سیرۃ النبی، از شیخ محمد اکرم، ص ۲۸۹ (حاشیہ)
۴۔ حیات شبلی، ص ۷۰۴، ۷۰۵
۵۔ ایضاً، ص ۷۰۷، ۷۰۸
۶۔ مکاتیب شبلی، حصہ اوّل، ص ۲۳۹
۷۔ ایضاً، ص ۲۵۷، ۲۵۸ (مکتوب بنام منشی محمد امین زبیری)
۸۔ سیرت کے علمی معاونین اور ان کی نوعیت اعانت کے لیے دیکھیں، مکاتیب شبلی، حصہ اوّل و دوم
۹۔ دیکھیں سید سلیمان ندوی کی کتاب ''برید فرنگ'' (طبع ۱۹۲۰ء) ص ۵۰، ۷۴، ۱۲۸
۱۰۔ علامہ شبلی کو شہنشاہ، شاہنشاہی، اور شاہنشاہیت جیسے الفاظ بہت مرغوب خاطر تھے۔کتاب میں کئی مقامات پر ان الفاظ کا استعمال ہوا ہے۔مثلاً فتح مکہ کے متعلق لکھتے ہیں: ''شاہنشاہی اسلام کا یہ پہلا

دربار عام تھا، خطبۂ سلطنت یعنی بارگاہ احدیت کی تقریر خلافت الٰہی کے منصب سے رسول اللہ نے ادا کی جس کا خطاب صرف اہل مکہ سے نہیں بلکہ تمام عالم سے تھا''۔(سیرۃ النبی، حصہ اوّل، ص ۳۶۸)۔ جامع سیرت جناب سید سلیمان ندوی کو بھی ان الفاظ سے بہت انس و تعلق تھا۔ لکھتے ہیں ''مکہ کے ابوجہل، ایران کے کسریٰ، اور روم کے قیصر کی حکومتیں مٹ گئیں مگر شہنشاہ مدینہ کی فرماں روائی بدستور قائم اور مسلّم ہے''۔(خطبات مدراس، مطبوعہ ۱۹۲۶ء، ص۲۱)

۱۱۔ بخاری، ج۲، ص۶۶۸ (تفسیر سورۂ اعراف)

۱۲۔ سیرۃ النبی (اڈیشن۲۰۱۴ء) ج۱، ص۱۱۵ (حاشیہ)

۱۳۔ مکاتیب شبلی، حصہ اوّل، ص۲۱۱

۱۴۔ دوسرے انبیاء پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی فضیلت کے ذیل میں علامہ شبلی کے قلم سے جو عبارت زیب قرطاس ہوئی ہے اس پر جامع سیرت کی طرف سے ایک طویل توضیحی یا تنبیہی حاشیہ لکھا گیا ہے۔ فرماتے ہیں: ''ہر کمال کے ظہور کے لیے مناسب موقع و محل کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر کسی عارض کی وجہ سے کسی کا کمال ظاہر نہ ہو تو اس سے نفس کمال کے وجود کی نفی نہیں ہوتی ہے۔ اس لیے اگر بوجہ عدمِ ضرورت حال ان انبیاء کے بعض کمالات کا عملی ظہور کسی وقت نہیں ہوا تو اس کے یہ معنی ہرگز نہیں کہ یہ حضرات (نعوذ باللہ) ان کمالات و فضائل سے متصف نہ تھے''۔(مقدمہ سیرۃ النبی، ص۳، حاشیہ نمبر۱)۔ لیکن خود جناب سید سلیمان ندوی اپنی کتاب ''خطبات مدراس'' میں آخری نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی فضیلت کے اثبات میں اپنے مذکورہ بالا توضیحی حاشیے کو بھول گئے اور علامہ شبلی سے کہیں زیادہ تخفیف انبیاء کی خطا کے مرتکب ہوئے ہیں۔ لکھتے ہیں ''وہ (یعنی نبی امّی) جو کہتا تھا، اس کو کر کے دکھاتا تھا، کوہ زیتون کے واعظ (حضرت عیسیٰ مسیح) اور کوہ صفا کے مبلغ (محمد رسول اللہ) ان دونوں کی سیرتوں کو عملی حیثیت سے پڑھو اور مطالعہ کرو تو معلوم ہوگا کہ ایک کی سیرت اس سے یکسر خالی ہے تو دوسرے کی سرتاپا معمور'' (ص۱۱۰)۔ اس کتاب کے دوسرے مقامات پر بھی اس نوع کی بے اعتدالیاں موجود ہیں (دیکھیں ص۹۶، ۱۳۴)

۱۵۔ سیرت النبی، مقدمہ، ص۱۳، بحوالہ تذکرۃ الحفاظ، علامہ ذہبی، ج۱، ص۱۰۰ (تذکرہ امام زہری)

۱۶۔ ایضاً، مقدمہ، ص۱۱، بحوالہ صحیح مسلم، کتاب الزھد، باب: التّبت فی الحدیث، ج۲، ص۵۳۸

۱۷۔ ایضاً مقدمہ، ص۱۱، بحوالہ بخاری، کتاب العلم، ج۱، ص۲۲

۱۸۔ ایضاً، بحوالہ ابوداؤد، کتاب العلم، باب: فی کتاب العلم، (اصح المطابع لکھنؤ)، ج۲ ص۷۷

۱۹۔ خطبہ مدراس، ص۵۵

۲۰ سیرۃ النبی، مقدمہ، ص ۵۵، بحوالہ ابن ماجہ، ص ۵ (دیباچہ)

۲۱ ایضاً، ص ۵۵

۲۲ ابن ماجہ، ص ۴، ۵ (دیباچہ)

۲۳ سیرۃ النبی، مقدمہ، ص ۵۷

۲۴ ایضاً

۲۵ علامہ شبلی نے اس کی متعدد مثالیں دی ہیں، دیکھیں مقدمہ، ص ۴۸ تا ۵۳

۲۶ سیرۃ النبی، مقدمہ (یورپین تصنیفات) ص ۵۹

۲۷ ایضاً، ص ۶۹

۲۸ ایضاً، ص ۷۰

۲۹ شیخ محمد اکرام نے اس حذف کی تائید کی ہے۔ دیکھیں سہ ماہی صحیفہ لاہور، شمارہ جولائی تا دسمبر ۲۰۱۴ء (شبلی نمبر)، مضمون: سیرۃ النبی، از شیخ محمد اکرام، ص ۲۸۴

۳۰ سیرۃ النبی، حصّہ اوّل، ص ۱۲۰، ۱۲۱

۳۱ ایضاً، ص ۱۲۱ تا ۱۳۹

۳۲ ایضاً، ص ۱۲۶

۳۳ حافظ ابن حجر اور حاکم اس روایت کو صحیح تسلیم کرتے ہیں، دیکھیں، سیرۃ النبی، حصہ اول، ص ۱۲۸

۳۴ سیرۃ النبی: حصّہ اوّل، ص ۱۴۴

۳۵ ایضاً، ص ۱۷۱، ۱۷۲

۳۶ ایضاً، ص ۱۳۵

۳۷ ایضاً، ص ۱۳۶، ۱۳۷

۳۸ ایضاً، ص ۱۵۳

۳۹ بخاری، کتاب الجنائز، باب: اذ قال المشرک عند الموت لا الٰہ الا اللہ، ج ۱، ص ۱۸۱۔ و باب: قصۃ ابی طالب، ج ۱، ص ۵۴۸

۴۰ سیرۃ النبی، حصّہ اوّل، ص ۱۷۷

۴۱ ایضاً، ص ۱۸۴

۴۲ ایضاً، ص ۱۹۳

۴۳ ایضاً

۴۴؎ ایضاً،حصّہ دوم،ص۲۱۶،بحوالہ طبری،ج ۳،ص۱۲۳۲

۴۵؎ سیرۃ النبی،حصّہ اوّل،ص۱۹۴

۴۶؎ ایضاً،ص۱۹۵

۴۷؎ ایضاً،ص۱۹۴

۴۸؎ ایضاً

۴۹؎ ایضاً،ص۲۴۴،۲۴۵(عنوان:غزوۂ بدر پر دوبارہ نظر)

۵۰؎ بخاری،کتاب المغازی،باب:غزوۂ بدر،ج۲،ص۵۶۴

۵۱؎ تاریخ طبری،ج۳،ص۱۲۸۴

۵۲؎ سیرۃ النبی،حصّہ اوّل،ص۲۳۶

۵۳؎ ایضاً،حصہ اوّل،ص۲۳۲

۵۴؎ ایضاً،ص۲۶۴تا۲۷۴

۵۵؎ آل عمران:۱۲۱۔۱۷۴

۵۶؎ سیرۃ النبی،حصّہ اوّل،ص۲۹۵،۲۹۶

۵۷؎ ایضاً،ص۳۴۶،بحوالہ صحیح بخاری،ج۲،ص۶۰۵

۵۸؎ ایضاً،بحوالہ صحیح بخاری،ج۲،۶۰۵،۶۰۶

۵۹؎ ایضاً،ص۳۴۶،بحوالہ طبری،ج۳،ص۱۵۷۹

۶۰؎ ایضاً،ص۳۴۶

۶۱؎ ایضاً،حصّہ اوّل،ص۳۸۳

۶۲؎ ایضاً،ص۴۴۱

۶۳؎ مکاتیب شبلی،حصّہ اوّل،ص۳۲۶

☆☆☆

از پروفیسر اصغر عباس
سابق صدر شعبۂ اردو، وسابق ڈائریکٹر سرسید اکیڈمی، مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

## سرسید کا ایک بڑا معاصر: پھر جی اٹھنے کی کوششیں

# نواب عبداللطیف (کلکتہ) کی محمڈن لٹریری سوسائٹی ۱۸۶۳ء


نواب بہادر عبداللطیف خاں، سی آئی ای
(۱۸۲۸-۱۸۹۳ء)

انیسویں صدی ہندستان میں تہذیبی انجمنوں کے قیام کی صدی ہے۔ یہاں کے مختلف شہر و دیار میں ایسی انجمنوں کا قیام عمل میں آیا جنھوں نے ثقافتی بُعد کو کم کرنے اور کچھ نے بڑھانے میں اہم رول ادا کیا ہے۔ یہ ساری انجمنیں انگریزوں کی ایما پر قایم ہوئی تھیں۔ ۱۸۸۵ء میں جب انڈین نیشنل کانگریس کا قیام عمل میں آیا تو اس کی بھی تحریک اٹاوہ کے انگریز کلکٹر اے او ہیوم نے کی تھی۔ ۹/فروری ۱۸۶۴ء کو جب غازی پور میں سرسید نے سائنٹفک سوسائٹی کی بنیاد اٹھائی تو اس کے ایک سو نو بنیادی ممبران میں اے او ہیوم بھی تھے۔ انیسویں صدی میں کلکتہ سے لے کر لاہور تک تہذیبی انجمنوں کی بھرمار ہوگئی تھی۔ خود علی گڑھ میں سات آٹھ انجمنیں اپنے اپنے کام میں لگی ہوئی تھیں۔ غازی پور سے سرسید کی سائنٹفک سوسائٹی کا سارا عملہ مع ساز و سامان اور پریس کے علی گڑھ آ گیا تھا جس کا کام ملک میں سائنسی مزاج کو فروغ دینا تھا۔ یہاں بھاشا سمردھن سبھا تھی جس کا مقصد ہندی کے فروغ کے ساتھ عدالتوں سے اردو زبان کو موقوف کرانا تھا۔ سنسکرت زبان کو چلن میں لانے کے لیے علی گڑھ میں بدوا انجن سبھا کام کر رہی تھی۔ برہمن فرقہ کی ترقی کے لیے برہمن سبھا قایم ہوگئی تھی۔ عام ہندوؤں کے ترقیِ درجات کے لیے ہندو سوشل کلب اپنے کام میں لگا ہوا تھا۔ کائستھوں کی

تہذیب وتعلیم کے لیے یہاں کا ئستھی سبھا کی بنیاد پڑ چکی تھی۔ یہاں خاصی فعال ایک انجمن بھارت ورشی نیشنل ایسوی ایشن تھی جس کے کرتا دھرتا بابوطوطا رام ور ما تھے جس کا کام ہندی کے فروغ کے علاوہ عدالتوں سے اردو زبان کوموقوف کرانا اور انتظامی امور میں انگریزوں کی مدد کرنا تھا۔

صوبہ بنگال کی مجلس قانون ساز کے رکن نواب عبداللطیف خاں نے ۱۸۶۳ء میں کلکتہ میں محمڈن لٹریری سوسائٹی کی بنیاد ڈالی۔اس انجمن کا ذکر تو ملتا ہے لیکن سرسید کی سائنٹفک سوسائٹی کی طرح جس کی ماہانہ روئداد شائع ہوتی تھی۔اس لٹریری سوسائٹی کی کتابوں میں ذکر کے علاوہ اس کی کارکردگی کی کہیں تفصیلات نہیں ملتیں۔

جن دنوں مجھے عروس الجامعات آکسفورڈ میں قیام کا موقع ملا تھا وہاں کی بوڈلین لائبریری جو اس یونیورسٹی کا دل ودماغ ہے، اس کے انڈین سکشن میں مجھے ایک کتابچہ دستیاب ہوا، جس کا عنوان "A Quarter Century of the Mohammedan Literary Society of Calcutta, A review of its wrok from 1863 to 1889" ہے۔اس کا اردو ترجمہ پہلی بار پیش خدمت ہے:

محمڈن لٹریری سوسائٹی نے اپنے قیام کے پچیس سال پورے کر لیے ہیں۔ جہالت اور پستی کے دور میں گونا گوں ناموافق حالات و مشکلات کے درمیان یہ سوسائٹی وجود میں آئی اور اس پچیس سال کے عرصہ میں اس نے انقلاباتِ زمانہ اور گردش حالات کے نشیب وفراز کا کامیابی سے مقابلہ کیا۔ تیز رفتاری سے وجود میں آنے اور سرعت سے زوال پذیر ہوجانے والی ایجادات کے اس منطقۂ حارہ میں بے شمار ہونہار اور امید افزا اداروں کی تباہی و بربادی کے درمیان یہ سوسائٹی نسبتاً زیادہ لمبے عرصہ تک اپنا وجود برقرار رکھ سکی جس کے لیے ہم خالق حقیقی کا کما حقہ شکر ادا نہیں کر سکتے جس نے از راہ عنایت ہماری کوششوں کو بارآور کیا۔ یہ جشن سالگرہ ایک مناسب موقع فراہم کرتا ہے کہ ہم گذشتہ زمانہ پر نظر ڈالیں اور اپنے ان معاونین اور احباب کی یاد کو تازہ کریں جو ہم سے بچھڑ گئے یا اس سرزمین کو خیر باد کہہ گئے۔ جو حضرات بچ گئے ان کے ساتھ انصاف کریں اور آئندہ اس کام کی ذمہ داری سنبھالنے والوں کے لیے ہمت افزائی اور رہنمائی کا سامان فراہم کریں۔ ہماری سوسائٹی سالانہ رپورٹ شائع نہیں کرتی لہٰذا اس کی گزشتہ کارروائی کا یہ جائزہ خاص اہمیت اور دلچسپی کا حامل ہوگا۔

۲- ہندوستانی مسلمانوں کے حالات کو ان مدبرین نے کبھی نظر انداز نہیں کیا اور نہ کر سکتے تھے جنھوں نے ہندوستان میں برطانوی سلطنت کی بنیاد ڈالی اور اسے مستحکم کیا اگر چہ مسلمان عددی اعتبار سے ہندوؤں سے کم تر ہیں تاہم ان کی سیاسی اہمیت ہندوؤں کے مقابلے میں کہیں زیادہ ہے۔اس کا اصل سبب یہ ہے کہ انگریزوں کو یہ اقتدار سلطنت

درحقیقت مسلمانوں کے ہاتھوں سے حاصل ہوا ہے۔ تیمور کا خاندان پورے جزیرہ نما ہندوستان میں سب سے اعلیٰ و برتر نام سمجھا جاتا تھا اور بنگال جیسے بڑے صوبے ان مسلمان گورنروں کے زیر اقتدار تھے جو دلی کے تخت طاؤس کی کم وبیش برائے نام سہی، وفاداری کا دم بھرتے تھے اور جن سے انگریزوں نے اقتدار حاصل کیا تھا اس لیے قدرتی طور پر مسلم آبادی کو برتری حاصل تھی۔ اور انتظامی حیثیت سے ظاہری صورت میں مسلم سماج کا غلبہ تھا۔ ماہرین سیاست و مدبرین کو جو مشرق میں برطانوی اقتدار کے رہنما تھے، پہلے سے ہی اس کا احساس ہو گیا تھا کہ مسلمانوں کی تعلیم کے واسطے مخصوص وسائل فراہم کرنا ضروری ہے۔ اس لیے کہ جس کام اور ملک کی انتظامیہ میں ملازمت اختیار کرنے والوں کی اکثریت مسلمان تھی، کلکتہ مدرسہ یا کالج بڑے مسلم علوم مشرقیہ کی بنیاد سوسال سے زیادہ عرصہ پہلے وارن ہیسٹنگز نے ڈالی تھی اور ساٹھ سال قبل لارڈ ولیم بنٹنک کے زیر ہدایت اسی ادارے میں انگلش کلاس کھولی گئی اور چالیس برس سے زیادہ پہلے تعلیم کی بنیاد کو وسیع کیا گیا۔

۳- ان تمام کوششوں کے باوجود اس پورے عرصہ میں مسلمانوں کی تعلیم مسلسل زوال پذیر ہوتی رہی اور قوم کی حالت زیادہ سے زیادہ پست اور مایوس کن ہوتی گئی۔ چونکہ انتظامیہ نے اپنی ترقی اور عروج کے دوران انگریزی اصول و ضوابط کو اپنایا، اس لیے انگریزی قوانین اور انگریزی ادب کا علم اعلیٰ پبلک ملازمت کے لیے بطور تعلیمی لیاقت کے لازم ہو گیا۔ مسلمان جو ماضی کی شاندار روایات میں، سیاسی اور ادبی دونوں لحاظ سے کھوئے ہوئے تھے ان مخصوص تعلیمی اداروں سے استفادہ کرنے کی جانب مائل نہ ہو سکے جو ان کے فائدہ کے واسطے قائم کیے گئے تھے تاکہ انھیں اس طریقۂ تعلیم میں مہارت حاصل ہو جائے جس کو ہندوستان میں انگریزی کے ذریعہ متعارف کیا جارہا تھا، جذباتی مزاج کے علاوہ دیگر عملی اسباب بھی تھے جن کے باعث مسلمان اپنے برادران وطن ہندوؤں کے مقابلے میں نقصان اور خسارہ میں رہے۔ قاعدۂ کلیہ کے طور پر مسلمان اپنے دین و مذہب کو دنیاوی تعلیم سے زیادہ اہمیت دیتے تھے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مسلم طلبہ ایک وقت تک پبلک اسکولوں کے مقابلاتی امتحانات میں شرکت سے دور رہے لہٰذا شروع ہی سے انھوں نے اپنے آپ کو خسارہ کی پوزیشن میں ڈال دیا اور باوجود اس کے کہ پہلے سے ان صوبوں میں بالعموم اسکول قائم تھے، پھر بھی مسلمانوں نے اس کے بالمقابل علیحدہ درسی نصاب کا سلسلہ جاری کیا۔ ایک عربی اور فارسی تعلیم کے لیے اور دوسرا کورس اسکول میں انگریزی تعلیم کے واسطے قائم کیا۔ ایجوکیشن ڈپارٹمنٹ میں غیر مسلم افسر مقرر کیے گئے تھے اور کوئی عوامی سطح کی تنظیم نہیں تھی جو ان نقصانات کو زیر بحث لاتی، جن سے ہمارے ہم مذہب افراد دوچار تھے اور جن کے دور کرنے کے لیے کوئی طریقۂ کار تجویز کرتی۔

۴- اس صورت حال نے ایک نیک دل مسلمان کو اپنی طرف متوجہ کیا جو خود کلکتہ مدرسہ کے دونوں عربی اور انگریزی شعبوں میں تعلیم حاصل کر چکے تھے اور جو چند دنوں تک اسی ادارے میں بحیثیت اینگلو عربک پروفیسر کی خدمات انجام دینے کے بعد ۱۸۴۹ء میں ڈپٹی مجسٹریٹ کے عہدے پر فائز ہوئے اور جن کا تقرر کلکتہ میں ہوا۔ موصوف نے کئی سال تک اپنی ذاتی حیثیت سے اپنے لوگوں میں ذاتی اثر و رسوخ کی بنیاد پر اور ارباب حل و عقد سے وقتی طور پر سفارش کر کے اپنی حد تک پوری کوشش کی کہ اپنی قوم میں جدید تعلیم کے مقصد کو ترقی حاصل ہو اور اس کا رجحان مسلمانوں میں عام ہو۔

۵- درحقیقت وقت آ چکا تھا کہ مسلمان اپنی حالت کو سدھارنے کی کوشش کرتے۔ ۱۸۳۲ء میں بہ حیثیت عدالتی زبان کے فارسی کی منسوخی سے مسلمانوں کے مفادات کو زبردست دھکا پہنچا۔ انڈین پینل کوڈ (قانون تعزیرات ہند) کے نفاذ کے ذریعہ محمڈن کرمنل لا کی تنسیخ کے ذریعہ آخری ضرب لگائی گئی جس سے مسلمانوں کے مفادات کو بالکل نیست و نابود کر دیا گیا۔ پورے ملک کے مسلم عہدیداران اور قانون کی پریکٹس کے سبب نمایاں فائدہ حاصل کر چکے تھے۔ انگریزی زبان سے عدم واقفیت کے سبب ان فرائض کی ادائیگی میں یکبارگی اپنے آپ کو کمتر محسوس کرنے لگے۔ ان کے بالمقابل ان کے حریف ہندو وکلا جنھیں انگریزی میں مہارت حاصل تھی وہ ان سے زیادہ اچھی پوزیشن میں تھے اور انھیں زیادہ فائدے حاصل ہو رہے تھے۔ ان کی کامیابی کا اثر یہ ہوا کہ سرکاری عہدوں پر ان کا تقرر آسان ہو گیا۔

۶- ۱۸۶۳ء میں نواب (مولوی) عبداللطیف خاں بہادر نے مسلم قوم کی علمی و ادبی سرگرمیاں بڑھانے اور عوامی روح بیدار کرنے کا ارادہ کیا اور ایک سوسائٹی قائم کرنے کا منصوبہ بنایا جہاں مسلمانوں کو ذہنی انشراح اور سماجی میل جول اور ربط ضبط کے لیے باہم مواقع مل سکیں۔ قوم کے متعدد فاضل اور با اثر افراد کے سامنے یہ منصوبہ پیش کیا گیا جنھوں نے اس کی تائید اور توثیق کی اور انھیں کے تعاون سے ۲/اپریل ۱۸۶۳ء کو نواب صاحب کے گھر پر ایک جلسہ منعقد کیا گیا جس میں شہر کے معزز ترین مسلمانوں نے شرکت کی جس کی صدارت مولوی محمد وجیہہ ہیڈ پروفیسر شعبۂ عربی کلکتہ مدرسہ نے فرمائی۔ یہ اپنے وقت کے سب سے بڑے عربی کے عالم تھے اور جنھیں بنگال کی مسلم قوم کی تمام جماعتوں کے علما و فضلا کا سربراہ تسلیم کیا جاتا تھا۔ اس پہلے اجلاس میں نواب عبداللطیف خاں نے اس طرح کے جلسوں کے فوائد پر فارسی زبان میں ایک مقالہ پڑھا جس کا مقصد یہ تھا کہ مسلم قوم کے بہتر فرقوں کو مفید معلومات فراہم کی جائیں جو زیادہ تر انگریزی زبان سے ناواقف تھے۔ مولوی محمد عبدالرؤف مترجم اعلیٰ انڈین

لیجس لیڈیو ڈپارٹمنٹ اوران کے نائب مولوی عبدالحکیم مرحوم اورصدرمحترم نے بھی اس موضوع پرمقالے پڑھے۔اس دن کے اجلاس کی کاروائی ان کے ایک شاگرد کے لکچر پرختم ہوئی جودلچسپ اورمعلوماتی تھا جسے صدر محترم نے خودتیارکیا تھااورجس میں وہابیوں کے دینی عقاید کا ابطال کیا گیا تھا۔

۷- یہ جلسہ قطعی طور پر کامیاب رہااوراس سے ان معزز مسلمانوں کے دلوں میں کافی حدتک دلچسپی پیدا ہوگئی جواس جلسہ میں موجود تھے۔ایک نئے سفر کا آغاز ہوااور کامیابی کی راہ سے خیالات کے نئے طریقے وجود میں آئے جوایک عرصے سے قوم کی نظروں سے اوجھل تھے۔

۸- اس سلسلے میں بیشتر کامیابی توان تین لائق بزرگوں کی عنایت اورسرپرستی کے سبب حاصل ہوئی جوکچھ عرصہ پہلے ہم سے جدا ہوگئے، یعنی مولوی محمد وجیہہ، قاضی عبدالباری اورمولوی حافظ نجیب احمد جن کا پوری مسلم قوم اپنے وقت کے سب سے بڑے اصحاب علم وفضل اور بزرگ کی حیثیت سے احترام کرتی تھی نیز مولوی محمد عبدالرؤف، مولوی عبدالحکیم مرحوم اوران کے علاوہ بےشمارمعزز شخصیات کی مسلسل جدوجہداورمستقل اور پائدارخلوص بھی اس میں شامل ہے۔

۹- سوسائٹی کا دوسرا جلسہ ۱۳مئی ۱۸۶۳ءکومنعقد کیا گیا۔اس میں بہت کثیر تعداد میں لوگوں نے شرکت کی۔اس کے نتیجے میں ماہانہ اجتماع منعقد کرنے کا فیصلہ کیا گیااورجس میں یکساں طور پر کامیابی ہوئی۔سوسائٹی کا پانچواں ماہانہ اجلاس ۷راگست ۱۸۶۳ءکومنعقد کیا گیا۔اس موقع پر ٹیلی گراف محکمہ کے اسسٹنٹ ڈائرکٹر جنرل مسٹرایف جی پیل نے بجلی اوربجلی کی مدد سے چلنے والا ٹیلی گراف کے موضوع پرانگریزی زبان میں لکچر دیا جسے نواب عبداللطیف نے لفظ بہ لفظ اردومیں ان سامعین کے لیے ترجمہ کیا جواس زبان سے ناواقف تھے جس کی بہت زیادہ داددی گئی۔اس کے بعداگلا اجتماع ۶را کتوبر ۱۸۶۳ءکومنعقد کیا گیا جس میں متعدد مقالات مختلف مسلم شخصیات کے ذریعہ پیش کیے گئے جومتنوع موضوعات پرمشتمل تھے۔ایک مقالہ حب الوطنی اور ہندوستان میں ترقی علم کی ضرورت کے موضوع پرتھا جس کوسرسید احمد خاں بہادر نے پیش کیا تھا جواس وقت غازی پور کے صدرامین کے عہدہ پرفائز تھے۔(سرسید کا یہ مقالہ یا خطبہ، خطبات سرسید، جلداول، مرتبہ اسماعیل پانی پتی میں شامل ہے۔شیخ اسماعیل پانی پتی نے سرسید کے لکچر کی تاریخ ۱۶را کتوبر لکھی ہے جودرست نہیں ہے۔سرسید کا یہ لکچر فارسی میں ہے۔اورجواتفاق سے نہیں بلکہ خاص طور پراس جلسہ میں شرکت کے لیے آئے تھےاوراپنا رسالہ التماس بخدمت ساکنانِ ہندوستان درباب ترقی تعلیم اہل ہندوہاں کے جلسہ میں تقسیم کیا تھا۔یہ رسالہ اردواورانگریزی دونوں میں تھا۔یہی رسالہ سائنٹفک سوسائٹی

کے قیام کا دیرِ دلکشا بن گیا۔(اصغر عباس)

۱۰- دسویں ماہانہ نشست ۶ رمئی ۱۸۶۴ء کو میڈیکل کالج تھیٹر میں منعقد ہوئی جس میں ڈاکٹر کالے لال رائے بہادر نے عمل احتراق Combustion کے موضوع پر مقالہ پیش کیا۔اس اجلاس میں کلکتہ شہراوراس کے گرد ونواح کے تقریباً آٹھ سو مسلم معززین نے شرکت فرمائی۔متعدد یوروپی انگریز اور ہندو حضرات نے بھی اس اجلاس کو رونق بخشی۔دیگر شخصیات کے علاوہ آنجہانی مسٹر جے پی نارمن کارگذار چیف جسٹس کلکتہ ہائی کورٹ بھی تشریف فرما تھے جنھوں نے ازراہ عنایت اجلاس کی کاروائی میں حصہ لیا۔

۱۱- ۳۰ رمئی ۱۸۶۴ء کو پہلے سالانہ اجلاس میں سوسائٹی کی کاروائی عمل میں لانے کے لیے قواعد وضوابط کی تشکیل کی گئی اور انتظامیہ کمیٹی اور عہدہ داران کا تقرر کیا گیا۔مولوی محمد وجیہہ کو صدر، قاضی عبدالباری اور مولوی حافظ مجیب احمد کو نائب صدر اور نواب عبداللطیف خاں بہادر سی آئی ای کو سکریٹری منتخب کیا گیا۔اس طرح سوسائٹی ایک مخصوص شکل صورت اور انداز میں جلوہ گر ہوئی۔سرپرست ارادہ کا عہدہ بنگال کے لیفٹنٹ گورنر آنجہانی مسٹر سیسل بیڈن نے ازراہ کرم قبول فرمایا۔

۱۲- محمڈن لٹریری سوسائٹی کے بانیان کے پیش نظر شروع ہی سے ایک اور مقصد تھا یعنی ملکہ معظّمہ کی رعایا کے مختلف طبقات کے درمیان سماجی راہ ورسم، میل جول، باہم تبادلۂ خیال کو فروغ دینا۔اسی مقصد کو بروئے کار لانے کے لیے پہلا عظیم مذاکرہ ۱۳ر مارچ ۱۸۶۵ء کو ٹاؤن ہال کلکتہ میں منعقد کیا گیا۔اس میں شرکا کی تعداد کثیر تھی۔تقریباً دو ہزار افراد اس جلسہ میں موجود تھے جس میں اکثریت مسلمانوں کی تھی۔انگریز، ہندو، پارسی اور یہودی فرقے کے سربرآوردہ حضرات بھی شریک تھے۔عالی جناب گورنر صاحب بنگال اپنے عملہ اور متعدد سرکاری حکام کے ساتھ رونق افروز تھے۔ہندوستان میں اس بڑے پیمانے پر منعقد ہونے والا اپنی نوعیت کا یہ پہلا مذاکرہ تھا جسے پریس اور اخبارات نے بہت پسند کیا۔

۱۳- دوسرا علمی مذاکرہ ۶ر مارچ ۱۸۶۶ء کو منعقد ہوا جس کو عالی جاہ وائسرائے آنجہانی لارڈ لارنس نے اپنی تشریف آوری سے رونق بخشی۔

۱۴- تیسری مجلس مذاکرہ کا انعقاد ۲ر مارچ ۱۸۶۷ء کو ہوا۔لفٹنٹ گورنر سر سیسل بیڈن کی تحریک پر عالی جناب وائسرائے نے اس موقع کا فائدہ اٹھاتے ہوئے عام اور سائنسی تعلیم کے سلسلے میں نواب عبداللطیف صاحب کی کوششوں کو دادِ تحسین دی اور اس اہم مقصد کے لیے نواب عبداللطیف صاحب کی خدمات کے صلے میں بطور مناسب یادگار عالی

جناب وائسرائے صاحب نے حکومت بنگال کی طرف سے انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا کا ایک سٹ ان کو بطور انعام عطا فرمایا جس پر ان کے دستخط ہیں اور یہ الفاظ تحریر ہیں ''ان کی خدمات کے اعتراف میں جو دیسی و ملکی تعلیم کے فروغ کے لیے کی گئیں بالخصوص ان کی تعلیم کے لیے جن کا تعلق مذہب اسلام سے ہے۔''

اس انعام کے ساتھ عزت مآب وائسرائے صاحب نے بنگال کے مسلمانوں میں تعلیم کو فروغ دینے کے لیے ان کی خدمات کے صلے میں مزید ایک گولڈ میڈل عنایت فرمایا۔

مندرجہ بالا اعزاز عطا کرتے وقت حکومت بنگال کے کارگذار سکریٹری (موجودہ لفٹنٹ گورنر بنگال سر اسٹیوارٹ کالون بیلے کے سی ایس آئی) کو مندرجہ ذیل بیان دینے کی ہدایت کی گئی۔

''محمڈن لٹریری سوسائٹی (ایک ایسی سوسائٹی جس کے فی الحال تقریباً پانچ سو ممبر ہیں اور جس کے ماتحت اب اسی طرح کی سوسائٹیاں دیگر مقامات پر بھی قائم ہوگئی ہیں) کو قایم کر کے اس بات کی رہنمائی کی کہ وہ اپنے طرز زندگی کے محدود اور تنگ احاطے سے پرے بھی نگاہ ڈالیں اور فکر و احساس کے ان جمع شدہ خزانوں کی تلاش کریں جو انگریزی زبان میں مجسم شکل میں پائے جاتے ہیں۔آپ نے متعدد مواقع پر معقول اور سرگرم مداخلت کے ذریعہ لوگوں کو حکومت کی پالیسی اور ارادے کے متعلق معتدل اور مناسب رائے قائم کرنے اور اپنی آزادانہ رائے کے اظہار کی جانب نہ صرف علمی و ادبی دلچسپی کے مسائل پر بلکہ ان مسائل پر جو ان کے سماجی، سیاسی حالت پر اثر انداز ہونے والے ہیں اور ملک کی عام فلاح و بہبود کے مسائل پر بھی رہنمائی فرمائی۔حکومت نے اس پر بھی غور کیا کہ نواب صاحب کی کوشش کا یہ اس سے بھی بڑا پر مسرت اور باعث اطمینان انعام ہے کہ مسلمانان بنگال کے دلوں میں مستحکم اور مفید تعلیم حاصل کرنے کی آرزو جلوہ گر ہوئی اور جدید سائنس اور مغربی ممالک کے سلسلے میں واقفیت کی جانب رجحان پیدا ہوا ہے۔''

مذکورہ بیان مندرجہ ذیل الفاظ پر ختم ہوتا ہے ''اسی طرح آپ نے اس فرقے کے افراد، ان کے حکمراں اور دیگر اہل وطن رعایا کے درمیان جو خوشگوار مفاہمت اور میل جول کو فروغ دیا ہے اور موجودہ حالات میں جو تبدیلی رونما ہوئی ہے وہ بھی آپ کی آزادانہ جدوجہد اور آپ کے اثرات کے منصفانہ استعمال کا نتیجہ ہے۔لفٹنٹ گورنر کے خیال میں آپ پورے ملک کے باشندوں کے شکریہ اور گورنمنٹ کی طرف سے داد تحسین کے مستحق ہیں۔''

۱۵- محمڈن لٹریری سوسائٹی کا یہ مذاکرہ شروع سے اب تک برابر ہر سال منعقد ہوتا رہا ہے اور برابر عالی جناب وائسرائے، لفٹنٹ گورنر، کمانڈر انچیف اور حکومت کے دیگر سربرآوردہ اور ممتاز عہدے داروں نے اپنی تشریف

آوری سے اس مجلس کو عزت بخشی ہے۔ سال بہ سال نئے انداز سے کوشش کی گئی ہے کہ اہل مغرب اور اہل وطن دونوں کا تعاون حاصل کیا جائے جو سائنسی مضامین سے دلچسپی رکھتے ہیں، نیز یہاں جدید ترین اور پر کشش آلات ومشاہدات اور تجربات کی نمائش کی گئی کہ اس مجلس مذاکرہ میں جدید ترین سائنسی اور فنی ایجادات پیش کی جائیں جو یورپ اور امریکہ میں ظہور پذیر ہوئی ہیں۔ چھٹے سالانہ مذاکرہ میں حضور والا جناب ڈیوک صاحب ایڈنبرا تشریف لائے اور سوسائٹی کو اپنی اس تشریف آوری کے موقع پر اپنی تصویر کشی کی اجازت بہ خوشی منظور فرمائی، عالی جناب شاہ سیام اور وہاں کے چند شاہزادگان نے وائس رائے کی معیت میں سوسائٹی کے جلسہ میں شرکت کے موقع پر کلکتہ تشریف لائے اور مجلس مذاکرہ کو رونق بخشی۔ ان میں مہاراجہ ہولکر آف اندور، بیگم بھوپال صاحبہ، جے پور، پٹیالہ، الور اور کوچ بہار کے مہاراجگان قابل ذکر ہیں۔

۱۶- یہ مناسب موقع ہے کہ ان بے شمار معزز اور ممتاز اہل علم وفضل کا پر خلوص شکریہ ادا کیا جائے جن کی عنایت اور جن کے تعاون سے فزیکل سائنس، کیمسٹری اور الکٹرسٹی سے متعلق دلچسپ اور مشکل تجربات کی نمائش کی گئی جس میں خاص کر محترم فادر ای لیفٹنٹ ڈاکٹر کنٹی لال، ڈاکٹر مہندر لال سرکار، ڈاکٹر تارا پرسنا رائے، ڈاکٹر مہندر ناتھ گپتا، مسٹر جی سی بوس اور بابو پرنو لال قابل ذکر ہیں جن کا ہم خصوصی شکریہ ادا کرتے ہیں۔ متعدد تجارتی ادارے سوسائٹی کے شکریہ کے مستحق ہیں جن کی طرف سے سال بہ سال نو بہ نو مختلف قیمتی آلات اجلاس کی نمائش کے موقع پر ارسال کیے گئے۔

۱۷- سوسائٹی کے ماہانہ اجتماعات کے موقع پر وقتاً فوقتاً مختلف ادبی، سائنسی، تاریخی اور دیگر عملی مضامین پر سائنسی علوم کے ممتاز ماہرین اور موجودہ دور کے قدیم علوم کے محققین کے ذریعہ لکچرس کا سلسلہ جاری رہا۔ اس سلسلے میں دیگر حضرات کے علاوہ عزت مآب جے گیبس سی ایس آئی ای، راجہ راجندر لال مترا، لائق صد احترام فادر ای لیفٹنٹ مسٹر ایف جی ٹیل آنجہانی ڈاکٹر ایچ ڈبلیو میک کس، ڈاکٹر سی ایچ وڈ، ڈاکٹر اے ایف آر ہورنل، آنجہانی مسٹر وڈرد، ڈاکٹر جی ایف کوس، آنجہانی سی ایف ڈال، ڈاکٹر کنٹی لال، ڈاکٹر مہندر لال سرکار اور ڈاکٹر پرسنا رائے کے نام قابل ذکر ہیں۔ انگریزی زبان سے ناآشنا حضرات کے فائدے کے لیے ان تمام لکچرس کا سکریٹری کی طرف سے اردو میں ترجمہ کیا جاتا تھا۔

۱۸- محمڈن لٹریری سوسائٹی کلکتہ کے سالانہ مذاکرات، سائنسی اور تاریخی مضامین پر پیش کردہ ماہانہ لکچرس نہ صرف معلومات افزا، حد درجہ دلکش ودلچسپ ہوتے ہیں بلکہ ان کا اثر وسیع پیمانے پر محسوس کیا گیا ہے۔ لوگوں کے ذہنوں

کی اٹھان سے فکر و خیال کی ایک نئ دنیا جلوہ گر ہوگئی۔ سائنسی عجائبات و کمالات نے معجزات اور حیرت انگیز ایجادات کا ایک وسیع میدان ان کے سامنے لا کر رکھ دیا۔ اس طرح ایک ایسے وقت میں جب کہ کوئی ایسا سائنسی ادارہ نہیں تھا جو لوگوں کو علم طبیعات کی تعلیم دیتا اور نہ ہی بین الاقوامی پیمانے کی کسی ایسی نمائش کا اہتمام کیا گیا جس میں عوام کے سامنے دنیا کی بہترین مصنوعات کو دکھایا جاتا۔ محمڈن لٹریری سوسائٹی نے سائنس اور دیگر معلوماتی مضامین کے مطالعے کے لیے شوق پیدا کیا اور لوگوں کے ذہن و دماغ کو اس پر آمادہ کیا کہ وہ ان نئ قوتوں کو حاصل کریں اور جو مغرب سے درآمد کی گئی ہیں تا کہ اس کے ذریعہ عام تعلیم کے لیے اعلیٰ مقاصد کی جانب گامزن ہوسکیں۔ اس طرح جو تحریک پیدا کی گئی وہ برابر زیادہ طاقتور ہوتی گئی اور اپنی قوم کے لوگوں پر یہ بات واضح ہوگئی کہ اگر وہ چاہتے ہیں کہ دیگر اقوام کے شانہ بہ شانہ آگے بڑھیں تو ان کے لیے ضروری ہے کہ اپنے بچوں کو ٹھوس اور آزاد تعلیم دلائیں کہ وہ سماج کے لیے مفید اور کارآمد افراد ثابت ہوں اور اس لائق ہوں کہ زمانے کی تحریکات میں سرگرم حصہ لے سکیں۔

۱۹- محمڈن لٹریری سوسائٹی کلکتہ نے حکومت کو اپنی قوم کے مطالبات اور ضروریات سے مطلع کرنے کے لیے ایک قدم یہ اٹھایا کہ ہر نئے وائسرائے کی آمد پر ان کا نیا عہدہ سنبھالنے کے موقع پر ڈیلی گیشن کی شکل میں ان کی خدمت میں حاضر ہو کر استقبالیہ پیش کیا جاتا ہے۔ چنانچہ اس سلسلے کا پہلا ایڈریس وائسرائے کی خدمت میں ۱۵ فروری ۱۸۶۹ء کو پیش کیا گیا جس میں سوسائٹی کے مقاصد واضح طور پر بیان کیے گئے۔ اس طرح کے مبارکباد کے ایڈریس سوسائٹی نے ارل آف نارتھ بروک، ارل آف لٹن، مارکوئیس آف رپن ارل آف ڈفرن اور مارکوئیس آف لینس ڈاون کی خدمات میں پیش کیے۔ سوسائٹی کے لیے یہ بات انتہائی درجہ باعث اطمینان ہے کہ ان مواقع پر ہمیں ان تمام وائسرائے صاحبان کی یکے بعد دیگرے ہمدردی و سرپرستی حاصل رہی، ٹھیک اسی طرح کے استقبالیہ سوسائٹی کی جانب سے سر ولیم گرے، سر جارج ٹیمپیل، سر رچرڈ ٹمپل، سر ایشلے ایڈن، سر ریورس تھامسن اور سر اسٹوارٹ بیلے کی خدمات میں ان کے بنگال کے گورنر کا عہدہ سنبھالنے کے موقع پر یکے بعد دیگرے پیش کیے گئے۔ ان تمام مدبرین میں سے ہر ایک نے سوسائٹی کی سرپرستی قبول کر کے اسے عزت بخشی اور اس طرح وہ مسلم قوم کی بنیادی ضروریات سے اچھی طرح واقف ہوئے۔ اسی طرح الوداعیہ خطبے بھی کچھ کم افادیت کے قابل نہ تھے جو سبکدوش ہونے والے وائسرائے اور لفٹنٹ گورنر صاحبان کی خدمت میں پیش کیے گئے۔

سوسائٹی کی طرف سے لارڈ نارتھ بروک صاحب کی خدمت میں الوداعیہ ایڈریس سوسائٹی کے بارہویں سالانہ

مذاکرہ کے موقع پر پیش کیا گیا جو ٹاؤن ہال میں منعقد ہوا تھا اور جس میں دو ہزار سے زیادہ لوگ شریک ہوئے تھے۔ وائسرائے محترم نے اس موقع پر اپنی جوابی تقریر میں سوسائٹی کے لیے انتہائی ہمت افزا اور اطمینان بخش بیان دیا تھا۔

۲۰- عالی جاہ پرنس آف ویلس کی تشریف آوری کے موقع پر محمڈن لٹریری سوسائٹی کی طرف سے ان کی خدمت میں خیر مقدمی سپاسنامہ پیش کیا گیا۔ ملکۂ معظّمہ وکٹوریہ کے ملکۂ ہند کے خطاب سے سرفراز ہونے پر اور ان کی بادشاہت وفرمانبرداری کی جبلی کے موقع پر بھی مبارک بادیوں کے سپاسنامے پیش کئے گئے۔

۲۱- یہاں اس بات کا تذکرہ بے محل نہ ہوگا کہ غیر معمولی اہمیت کے حامل مواقع پر محمدن لٹریری سوسائٹی نے ہمیشہ پیش قدمی کرتے ہوئے ملکۂ معظّمہ کی مسلم رعیت کی جانب سے ملکۂ عالیہ، ان کے خاندان اور ان کے تخت وتاج کے تیئں پرخلوص وفاداری کا اظہار کیا ہے۔ ۱۸۷۲ء میں جب عالی جاہ پرنس آف ویلس ایک خطرناک اور طویل بیماری سے صحت یاب ہوئے تو اس پرموقع سوسائٹی کی طرف سے ایک معقول اور مناسب پروگرام کا انتظام کیا گیا جہاں شہر کلکتہ اور اس کے آس پاس بسنے والی جملہ مسلم آبادی نے اکٹھا ہوکر بارگاہ خداوندی میں اس خوشگوار تبدیلی پر اظہار تشکر کیا۔ اس وقت کے معروف اخبارات ورسائل نے سوسائٹی کے اس طرز عمل کو پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھا۔ پھر اسی طرح جب ملکۂ معظّمہ ۱۸۸۲ء کے آغاز میں ایک قاتلانہ حملہ سے قدرتی طور پر بچ گئی تھیں تو سوسائٹی نے ان کی مسلم رعایا کی جانب سے ان کی خدمت میں پرخلوص مبارک باد کا سپاس نامہ پیش کیا تھا۔ دسمبر ۱۸۸۳ء میں عالی جناب ڈیوک آف کناٹ کے اس شہر میں تشریف آوری کے موقع پر سوسائٹی کی طرف سے ان کی خدمت میں خیر مقدمی سپاسنامہ پیش کیا گیا جس کا آں محترم کی جانب سے مشفقانہ جواب موصول ہوا۔

۲۲- سوسائٹی کے ممبران نے نہ صرف خوشی اور مسرت کے موقعوں پر مسلم کمیونٹی کی نمائندگی کی۔ جیسا کہ ذکر ہوا بلکہ اس غمزدہ حالات میں بھی اسی طرح نمایاں حیثیت سے پیش قدمی کی۔ ۵/اکتوبر ۱۸۷۱ء کو سوسائٹی نے ایک جلسہ منعقد کیا جس کا مقصد اس ناقابل بیان اور گہرے صدمے کا اظہار کرنا تھا جو ہائی کورٹ کے کارگذار چیف جسٹس جے پی نارمن کے ظالمانہ قتل کے سبب اچانک تمام مسلم کمیونٹی کو پہنچا تھا۔ ٹھیک پانچ ماہ کے بعد اس ملک پر ایک اس سے بڑی مصیبت نازل ہوئی جو دوررس اثرات کی حامل تھی۔ یعنی ۱۲/فروری ۱۸۷۲ء کو پورٹ بلیر میں مقبول ترین وائسرائے ارل آف میو کا قتل ایک ایسے بدکردار شخص کے ذریعہ ہوا جو اپنے کو مسلمان ہونے کا دعویٰ کرتا تھا۔ لارڈ میو پہلے گورنر جنرل تھے (وارن ہیسٹنگز کے زمانے سے) جو ہندوستانی مسلمانوں کی حالت سدھارنے اور بہتر بنانے میں گہری

دلچسپی رکھتے تھے اور جن کے گزرنے سے مسلمانوں نے نہ صرف سب سے زیادہ طاقت ور بلکہ ایک مخلص دوست کھو دیا۔ محمڈن لٹریری سوسائٹی نے ۲۸؍فروری کو سب سے پہلے ایک جلسہ منعقد کیا جس میں تجویز پیش کی گئی جس میں سوسائٹی اور مسلم کمیونٹی کی طرف سے انتہائی رنج وغم کا اظہار کیا گیا جو سابق وائسرائے آف انڈیا کے ظالمانہ قتل سے پہنچا تھا اور یہ جان کر مزید صدمہ ہوا کہ اس بھیانک جرم کا ارتکاب ایک ایسے بدمعاش اور ظالم شخص کے ہاتھ سے ہوا جو اپنے آپ کو مسلمان ہونے کا دعویٰ کرتا ہے۔ اس موقع پر سوسائٹی نے ایک تعزیتی تجویز بھی پاس کی جسے محترمہ بیگم صاحبہ میو کی خدمت میں پیش کیا گیا۔

۲۳- محمڈن لٹریری سوسائٹی کے ارکان نے اپنی کوششیں محض لکچرس اور سپاسناموں کے پیش کرنے پر محدود نہیں رکھا بلکہ انھوں نے بیشتر مواقع پر اپنے نادان، کم علم اور متعصب ہم مذہب افراد کا مزاج درست کرنے کی حتی الامکان کوشش کی جب کبھی ان میں باہم غیر معمولی ٹکراؤ اور انتشار کی صورت پیدا ہوئی۔ ۱۸۷۰ء میں جب وہابی تحریک اور طرز عمل کے نتیجے میں ہندوستانی مسلمانوں کے جذبات بری طرح متاثر ہوئے اور جبکہ کھلے عام طور پر یہ بات زیر بحث آئی تھی کہ کیا برٹش انڈیا میں مذہب اسلام کی طرف سے جہاد کی تبلیغ کی اجازت ہے یا نہیں، اس وقت محمڈن لٹریری سوسائٹی نے اہل علم وفضل، ممتاز شخصیات کا ایک اجتماع کیا جس میں مذہب اسلام کی دینی کتابوں کے حوالے سے فیصلہ کن انداز میں یہ بات ثابت کی گئی کہ برٹش انڈیا کی حیثیت دارالاسلام کی ہے لہٰذا مسلمانوں کے لیے یہ بات شرعی حیثیت سے بالکل ناجائز ہے اور حرام ہے کہ یہاں پر موجودہ حکمراں کے خلاف جہاد کی دعوت دی جائے۔ اس اجتماع کی کارروائی کے پانچ ہزار نسخے شائع کر کے پورے ہندوستان میں تقسیم کیا گیا اور اس طرح ان لوگوں کے غیر معقول اور جلد باز دعوے کو رد کر دیا گیا جس کا مقصد یہ تھا کہ ہندوستانی مسلمانوں کی وفاداری کو داغدار کریں کہ یہ ایک بداندیش اور بدخواہ فرقہ ہے اور حکومت کو ان کے رویہ پر سخت نوٹس لینا چاہیے۔ اس طرح محمڈن لٹریری سوسائٹی نے حکمراں طبقے اور عہدیداران کے دل ودماغ سے شکوک وشبہات اور بدگمانیاں دور کر کے نیز اپنے طبقے میں حکومت کے تعلق سے اعتماد بحال کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ اسی کے ساتھ یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ سوسائٹی کو اپنے ہم مذہب مسلمانوں کے دل ودماغ سے بہت سے ان خیالات کو دور کرنے میں بھی کامیابی حاصل ہوئی جو مسلمانوں کی مادّی ترقی کے لیے غیر مناسب اور مضر تھے۔ نیز یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ جہاں سوسائٹی نے انگریزی تعلیم کے کاز کی بھرپور حمایت کی وہیں اس نے ان رسوم وعادات کو اختیار کرنے کے لیے مسلمانوں کو کبھی راغب نہیں کیا جو اسلامی اصول کے موافق نہیں ہیں۔

۲۴- جب کبھی مسلمانوں کی تعلیم کا مسئلہ زیرغور آیا تو سوسائٹی نے اس پر کبھی کوتاہی نہیں برتی۔ جب سر ولیم گرے نے ایک کمیشن مقرر کیا (جس کے مسٹر سی ایچ کیمپبل صدر اور آنجہانی مسٹر جے مسٹلکف اور نواب عبداللطیف بہادر شامل تھے تاکہ کلکتہ مدرسہ کی پسماندگی کے حال کا جائزہ لیا جائے اور اسے دوبارہ منظّم کرنے کے لیے مناسب طریقے تجویز کرے تو اس موقع پر سوسائٹی نے ایک بڑا اجتماع منعقد کیا اور ایک مفصل طریقہ کار کا مسودہ تیار کیا اور اسے کمیشن کے سامنے پیش کیا جس میں اپنی آزاد تجاویز واضح طور پر پیش کیں۔ یہ بات سوسائٹی کے لیے باعث اطمینان اور مسرت ہے کہ اس کی بیشتر تجاویز کو کمیشن نے منظور کر لیا۔

۲۵- لیکن یہی سب کچھ نہیں ہے، محمڈن لٹریری سوسائٹی نے اعلیٰ تعلیم کو مزید فروغ دینے کے لیے ہز اکسلنسی مارکوئیس آف رپن کی ۱۸۸۳ء میں کلکتہ مدرسہ میں تشریف آوری کے یادگار کے طور پر بیس روپے کے دوسالانہ انعامات جاری کیے۔ اس موقع پر کمیٹی کے عہدہ داران اور دوسرے ممبران کی جانب سے بھی انعامات کے اجرا کا اعلان کیا گیا۔ سوسائٹی اور اس کے ممبران کے ذریعہ عطا کی گئی رقوم تقریباً سترہ ہزار روپے تک پہنچ گئیں۔

۲۶- سوسائٹی کو یہ بھی اعزاز حاصل ہوا کہ وقتاً فوقتاً حکومت نے راسخ العقیدہ مسلمانوں کے ان نظریات وعقاید کو پیش کرنے کے لیے سوسائٹی کو مدعو کیا جن سے ان کے مفادات متاثر ہوئے ہیں اور جن کی یہ سوسائٹی واضح طور پر نمائندگی کرتی ہے۔ چنانچہ قانون ساز حکام کے نزدیک وہ مسائل قابل غور ثابت ہوئے۔ مثال کے طور پر جب خوجہ خاندان کے وصیت اور بلا وصیت جانشین، وراثت کے قانون کی تشریح اور پالیسی پاس کرنے کا بل برطانوی قانون ساز کونسل کے سامنے زیرغور آیا تو حکومت نے محمڈن لٹریری سوسائٹی ہی کو یہ اعزاز بخشا کہ اس سے اس بل کے قرار داد سے متعلق رائے طلب کی گئی۔

۲۷- مارکوئیس آف رپن کے ذریعہ ایجوکیشن کمیشن قایم کیے جانے پر محمڈن لٹریری سوسائٹی نے کمیشن کے سامنے مسلمانوں کی تعلیمی ضروریات پیش کرنے کا موقع حاصل کیا۔ سوسائٹی نے پبلک سروس کمیشن کے سامنے مسلمانوں کے نظریات پیش کیے اور اس بات کی نشاندہی کی کہ مخصوص مجوزہ تبدیلیوں کے نتیجے میں کس طرح مسلمانوں کے نظریات متاثر ہوں گے۔ نچلے درجے کے صوبوں میں مسلم تعلیمی اوقاف کی کارکردگی کا جائزہ لینے کے لیے حکومت بنگال کی جانب سے کمیشن مقرر کیے جانے پر کمیٹی کے مسلم ممبران کے درمیان فنڈ کے تصرف سے متعلق اختلاف رائے پیدا ہو گیا۔ اس موقع پر سوسائٹی نے واضح طور پر اس کی نشاندہی کی کہ اس قسم کے تمام اوقاف کا مقصد وقف کرنے والوں کے نزدیک مسلمانوں کی مذہبی تعلیم دلانا تھا۔ لہٰذا سیکولر تعلیم کے لیے فنڈ مختص کرنا نہ صرف وقف

کنندگان کی خواہش کے خلاف ہوگا بلکہ مسلمانوں کو مذہبی تعلیم حاصل کرنے کے لیے ذرائع سے محروم کرنا ہوگا جس کے لیے سرکاری اسکولوں اور کالجوں میں کوئی سہولت فراہم نہیں کی جاتی۔ یہ بات بہر حال قابل اطمینان ہے کہ محمڈن لٹریری سوسائٹی کی پیش کردہ تجاویز کو کمیٹی کی اکثریت نے منظور کیا اور اوقاف کو خیراتی مقاصد اور مذہبی تعلیم کے لیے مخصوص کر دیا گیا۔

۲۸- ابھی حال میں محمڈن لٹریری سوسائٹی نے حکومت بنگال کو پبلک اسکولوں اور کالجوں میں اخلاقی تربیت اور نظم وضبط کے موضوع پر متوجہ کیا ہے۔

۲۹- محمڈن لٹریری سوسائٹی نے موقع بہ موقع حکومت کو ان مشکلات سے آگاہ کرنے کا کام بھی کیا ہے جن کا حل حکومت کے ذریعہ معقول طریقہ سے بہ آسانی ہوسکتا ہے۔ سوسائٹی حکومت کی شکر گذار ہے کہ حکومت نے ہمیشہ اس کی درخواست کو قابل اعتنا سمجھا ہے اور اس پر باقاعدگی سے توجہ فرمائی ہے۔ تازہ ترین واقعہ مسلم شادیوں پر جہیز ناموں پر اسٹیمپ ڈیوٹی کے نفاذ سے متعلق سوسائٹی کی نمائندگی کا ہے، جس پر اب ہر مسلم شادی کے موقعوں پر عمل کیا جاتا ہے اور برٹش انڈیا کی پوری مسلم آبادی میں انتہائی اہمیت کا حامل ہے۔ اس نمائندگی کے نتیجے میں آخر کار برٹش حکومت نے ایک رزولیوشن پاس کیا جس کے مطابق ایسے دستاویزات کو اسٹیمپ ڈیوٹی سے مستثنیٰ قرار دیا گیا۔

۳۰- یہ سوسائٹی اپنے قیام کے پچیس برس مکمل کر چکی ہے۔ چوتھائی صدی کی اس طویل مدت کے دوران سوسائٹی کا ہمیشہ اولین مقصد یہی رہا ہے کہ حتی الوسع حکومت کے سامنے مسلم قوم کی پوری ضروریات پیش کر دے اور مختلف انداز سے اس کے کاز کو ترقی دے تاکہ اس قوم کی حالت میں سدھار ہو۔

۳۰- ابتدائی زمانہ میں مسلم قوم اس کی عادی نہیں تھی کہ وہ کسی عوامی ترقی و بہبود کے کاموں کے لیے صلاح ومشورہ کرتی۔ کوئی ایسا تسلیم شدہ آرگن نہیں تھا جس سے مسلمانوں کے مطالبات ومشکلات حکومت کو معلوم ہوتے اور حکومت اور مسلمانوں کے درمیان افہام وتفہیم اور رابطہ کا ذریعہ ہوتا۔ مغربی علوم کی تعلیم کے فوائد کی بہت کم قدر دانی تھی۔ اس کے برخلاف حکومت کے اقدام کے مقاصد اور پبلک عہدہ داران کے رویہ کے تئیں کافی غلط فہمی پائی جاتی تھی۔ محمڈن لٹریری سوسائٹی کا قیام جو پورے ہندوستان میں اپنی نوعیت کا پہلا علمی ادارہ ہے، اس مدت کے دوران اندرونی اور بیرونی فوائد کے حصول کا اہم ذریعہ ثابت ہوا۔

۳۲- گزشتہ حالات کا خلاصہ یہ ہے کہ محمڈن لٹریری سوسائٹی نے جس کا قیام اس وقت عمل میں آیا تھا جبکہ مسلم قوم ارتباط اور اتصال کی کمی، ناقص تعلیم اور اصلاح وترقی کی فکر سے غفلت، لاپرواہی کے اذیت ناک حالات سے گذر رہی

تھی، تعلیمی میدان میں مسلسل محنت اور جد و جہد کے بعد ان تمام معاملات میں قابل لحاظ حد تک اصلاح و ترقی حاصل کی۔ تعلیم کے فوائد اور اہمیت کا لوگوں کو زیادہ سے زیادہ احساس ہوا اور کثیر تعداد میں طلبا نے مغربی علوم و ادب کے مطالعہ کی جانب توجہ کی اور سائنس اور لٹریچر کی تعلیم کے لیے درخواست دی تا کہ خود فائدہ حاصل کریں نیز ان کے ذریعہ ان کی حکومت، ان کی قوم اور پورے ملک کو فائدہ حاصل ہو۔ حکومت اور مسلمانوں کے درمیان کسی طرح کی غلط فہمی کا امکان نہیں نظر آتا ہے جبکہ ایسی باضابطہ تنظیمیں قائم ہوگئی ہیں جو ان کے درمیان باہمی رابطہ کا ذریعہ ثابت ہوئی ہیں اور جن کی موجودگی میں باقاعدہ ان عوامی خدمات کا جائزہ لیا جاتا ہے جو قوم کے سماجی، تعلیمی اور مذہبی مفادات پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ اگر چہ کبھی کبھی بعض نامعلوم اسباب کی بنا پر عارضی طور سے کچھ کشیدگی پیدا ہو جاتی ہے تاہم مسلمانوں اور دیگر یوروپی ہندو، یہودی، پارسی وغیرہ فرقوں کے درمیان ہم آہنگی اور میل جول کی فضا برقرار ہے۔ چونکہ یہ تمام لوگ ایک ہی عادل حکمراں کی رعایا ہیں جن کے جملہ مفادات مشترک ہیں اور سب باہم احساس قومیت کے جذبات سے سرشار ہیں۔ لہٰذا اس سے حکمراں اور رعایا دونوں کو یکساں طور پر فائدہ ہوتا ہے۔

۳۳- سب سے پہلے تو ہم اس عظیم کامیابی کے لیے خداوند کریم کے ممنون ہیں جو سوسائٹی کو ان تمام کوششوں کے نتیجے میں حاصل ہوئی۔ اس کے بعد ہم برطانوی حکومت کے شکر گزار ہیں جس نے عوامی سطح پر نیز انفرادی ممبران کے ذریعہ سوسائٹی کی ان کوششوں کو سراہا اور اس کی ہمت افزائی کی۔ سوسائٹی کے بانی اور اس کے پر جوش کارکنان و ممبران کو اس خوشگوار صورت حال کو دیکھ کر اطمینان حاصل ہوتا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ وہ آرام سے نہ بیٹھیں گے اور اپنی کوششیں جاری رکھیں گے۔ اگر چہ بہت کچھ ہم نے حاصل کر لیا ہے تاہم مزید اور کچھ کرنا باقی ہے۔ خاموش بیٹھنا ناکامی کو دعوت دینا ہے۔ ہمیں یقین ہے کہ جو کامیابی حاصل ہوئی ہے وہ ہمیں آئندہ پسندیدہ دستوری جد و جہد کے لیے محرک ثابت ہوگی تا کہ مسلمانوں کی حالت میں ہمہ جہتی اصلاح اور سدھار پیدا ہو جس کے لیے ہمیں پورا یقین ہے کہ حکومت کی سرپرستی اور معقول و حق پسند افراد کا تعاون حاصل رہے گا۔

کلکتہ ۲۸/جنوری ۱۸۸۹ء محمد رحیم الدین (آف میسور فیملی)

صدر

***

ذی استعداد عالم تھے۔ یہ محبوب صاحب کے مدت العمر ٹیوٹر رہے۔

محبوب صاحب کو دیکھتا کہ ایک نیچی ڈسک پر لمبی چوڑی کتاب پھیلائے مولانا اقبال حسین سے درس لے رہے ہیں۔ میں الٹے پاؤں واپس آ جاتا۔ مولانا اس زمانے میں مجھے خوفناک سے آدمی معلوم ہوتے تھے۔ سیاہ پختہ رنگ تھا اور سفید لمبی داڑھی رکھتے تھے بہت دبیز تال کی عینک استعمال کرتے تھے۔ اچکن شروانی میں انہیں کبھی نہیں دیکھا، نہ کبھی وہ عمامہ باندھے نظر آئے۔ سفید کپڑے کی گول ٹوپی استعمال کرتے تھے۔ قریب تو ان کے گیا نہیں، دور سے مجھے وہ بڑے خشک اور سریع الغضب نظر آتے تھے۔ یہ بھی ڈر تھا کہ امتحان نہ لینے لگیں اور پڑھانے کو نہ بیٹھ جائیں، ایسوں سے دور رہنے ہی میں میں نے اپنی نجات سمجھی ہوگی۔ مولانا بڑے سادہ اور قناعت پسند تھے۔ اور ان کی ضروریات زندگی نہایت محدود۔ اپنی ملازمت کا پورا عرصہ انھوں نے محبوب حسین صاحب کے مکان کے ایک بیرونی حجرے میں گزار دی۔ وہی مختصر سا کمرہ ان کا ڈرائنگ روم بھی تھا۔ بیڈ روم بھی، اسٹڈی بھی، مہمان بھی وہیں آ کر ٹھہر جاتے تھے اور ان کے صاحبزادے بھی جن کا ذکر اوپر گزرا، مستقل طور پر اسی کمرے میں سکونت پذیر تھے۔ تو یہ تھے محبوب حسین صاحب کے استاد جن کی زندگی اور تعلیم وتربیت کا گہرا نقش ان پر بہت دیر تک قائم رہا۔

تعلیم کی تکمیل کے بعد مدرسے کے فارغ التحصیل طلبا عام طور پر مدرسوں اور اسکولوں میں ملازم ہو جاتے تھے کچھ ترقی کر کے مدارس کے انسپکٹر بن جاتے تھے، کچھ طلبا دینی کاموں میں لگ جاتے تھے۔ جہاں تک مجھے علم ہے محبوب حسین صاحب نے یہ سب کچھ نہ کیا۔ وہ پٹنہ ہی میں متمکن رہے۔ اپنے گاؤں، ''ڈیانواں'' جا کر اپنی زمینداری پر کاشتکاری دیکھ لیتے ہوں گے۔ اجلا خرچ تھا لیکن زندگی اس زمانے میں سستی تھی۔ کسی طرح گذر بسر ہوتی رہی زمینداری کے خاتمے کے بعد بعض دوستوں اور قرابت مندوں کے مشورے پر انھوں نے پٹنہ کالج کے سامنے عربی فارسی، اردو کتابوں کی ایک دوکان ''اقبال بک ڈپو'' کے نام سے کھولی تھی جس میں وہ اسکول کالج کے نصاب کی کتابیں بھی رکھتے تھے

اور کچھ اسٹیشنری کا سامان بھی۔ وہ یہاں صبح آجاتے اور شام کے ۸، ۹ بجے شب تک دوکان ہی میں رہتے۔ یہ دوکان کم تھی دوستوں اور ہم مذاق احباب کے مل بیٹھنے کا ٹھکانا زیادہ تھا۔ ایک مختصر سی ٹیبل کے پیچھے مولانا محبوب حسین بیٹھے رہتے تھے اور آس پاس کی کرسیوں پر شام کے بعد احباب متمکن ہوتے۔ وہ چائے کی ایک پیالی سے (جس کی قیمت اس وقت دو پیسے تھی، بعد کو ایک آنہ ہو گئی تھی) تواضع کرتے اور پھر سیاست سے ادب تک کے مسائل زیر بحث آتے۔ بھولا بھٹکا کوئی شخص بھی آنکلتا اور ایک آدھ کتاب ایک دو کاپیاں خرید لیتا۔ ان کے دوستوں میں عبدالمعید صاحب اور صلاح الدین صاحب اور ''ڈیانواں'' نگر شہر کے کچھ اصحاب تھے جن کی روزانہ باقاعدہ بیٹھک اقبال بک ڈپو میں رہا کرتی تھی۔

محبوب حسین صاحب سے میرے اصل تعلقات اسی زمانے سے شروع ہوئے۔ میں اس وقت اگرچہ علی گڑھ آچکا تھا لیکن تعطیلات میں پٹنہ جاتا تو دوران قیام کچھ دیر کے لیے اقبال بک ڈپو ضرور جاتا۔ ان سے باتیں کرتا (ان کی مسکراہٹ مجھے بہت پسند تھی۔ بعض اصحاب بولتے ہیں تو پھول جھڑتے ہیں، وہ ہنستے تو واقعی پھول جھڑتے) کچھ کتابیں دیکھتا، ایک آدھ خرید بھی لیتا اور آخر میں ایک پیالی چائے کی پی کر ان سے رخصت ہو جاتا۔ ان کی دوکان بڑی مرکزی جگہ پر شاہراہ پر واقع تھی اس لیے ان کے شناسا اور ان کے دوست تھوڑی دیر کے لیے سہی ان کے پاس ضرور بیٹھتے۔ گرمی ہوتی تو شربت پیتے، سردی ہوتی تو چائے نوش کرتے۔

عبدالمعید صاحب اور صلاح الدین صاحب پٹنہ یونیورسٹی کے تعلیم یافتگان میں تھے اور ان کے عزیز خاص اور ان کے بک ڈپو کے بورڈ آف ڈائرکٹرز کے رکن۔ دونوں بڑے شستہ، انتہائی شریف اور مہذب۔ اور وفا کے پیکر۔ چالیس سال کے بعد بھی یہ دونوں اصحاب مجھے بہت یاد آتے ہیں۔ سیاسی شعور رکھتے تھے، غالباً تقسیم ہند کے بعد میں وہ مشرقی پاکستان چلے گئے۔ وہ بنگلہ دیش میں ہوں یا پاکستان میں جہاں بھی ہوں۔ خوش وخرم

اور کامیاب رہیں۔

مجھے کچھ خیال ہوتا ہے کہ اقبال بک ڈپو میں صلاح الدین صاحب کا مالی اشتراک ضرور رہا ہوگا۔ وہ اسے بک ڈپو سے دارالاشاعت بنانا چاہتے تھے۔ مجھ سے انھوں نے ایک مختصر کتابچے کی اشاعت کا معاملہ بھی کیا تھا جس کا معاوضہ ۲۵ روپے طے ہوا تھا، لیکن یہ ۱۹۴۰ء سے پہلے کی بات ہے جب سکہ گراں تھا اور اشیا ارزاں۔ یہ منصوبہ آرزو کے سوشعر کا تھا جس کا سلسلہ مکتبہ جامعہ دہلی نے شروع کیا تھا اور بہت پھیل گیا تھا۔ اس کا مقدمہ مولانا سعید محی الدین تمنا عمادی مجیبی پھلواروی نے لکھنا منظور کر لیا تھا اور مقامی اخباروں میں محبوب حسین صاحب نے اشتہار بھی دے دیا تھا، میں جانتا تھا انتخاب بہت سخت ہو اور اچھے شعر منتخب ہوں۔ سید اکرام حسین عظیم آبادی نے (جو کلکتہ جا کر پرویز شاہدی بن چکے تھے) مشورہ دیا کہ اپنا سارا کلام لے کر کلکتہ آ جاؤ، یہاں اطمینان سے بیٹھ کر کلام کا انتخاب ہو جائے گا۔ یہ کسی وجہ سے ممکن نہ ہوا اور کتابچہ "آرزو کے سوشعر" کبھی شائع نہ ہو سکا۔ محبوب حسین صاحب اقبال بک ڈپو سے میری دوسری کتاب "شاد عظیم آبادی" شائع کرنا چاہتے تھے۔ ۱۹۳۹ء میں اس موضوع پر میں نے ایک طویل مقالہ بزم ادب پٹنہ کالج کے ادبی مقابلے میں شرکت کے لیے تحریر کیا تھا۔ اسے رائے کے لیے عبدالباقی خاں صاحب مدیر مسلم (پٹنہ) کے پاس بھیجا گیا تھا انھوں نے اس پر بہت اچھی رائے لکھی اور سارے مقالات میں اسے بہتر بتایا۔ میرا کام اس میں کچھ اضافہ کرنا اور انتخاب اشعار دینا تھا لیکن نہ میرے اشعار چھپے اور نہ شاد پر یہ کتاب۔ اب اپنے منتخب سوشعروں میں مجھے پانچ شعر بھی یاد نہیں۔ شاد والا مقالہ بھی کہیں ضائع ہو گیا۔ بہت دنوں کے بعد پروفیسر اختر اورینوی کی ایک کتاب میں اس کا حوالہ دیکھا، مقالہ میرے پاس واپس نہیں آیا۔ ہاں یاد آتا ہے اس کا ایک حصہ اس زمانے میں رسالہ عالمگیر (لاہور) میں شائع ہو گیا تھا جس کے اڈیٹر حافظ محمد عالم مرحوم تھے۔

محبوب حسین صاحب کا خواب دارالاشاعت قائم کرنے کا تو شاید پورا نہیں ہوا، لیکن ان کا اقبال بک ڈپو کسی طرح قائم رہا۔ اب وہ پٹنہ یونیورسٹی اور بہار کے بعض کالجوں میں عربی و فارسی اور اردو کی کتابیں فراہم کرنے لگے تھے۔ عربی وفارسی کی کتابیں ہندوستان میں انھیں بہت کم ملتیں، ایران اور عرب ممالک سے کتابیں منگوانے کا نہ ان میں حوصلہ تھا، نہ ان کے پاس اس کے ذرائع مہیا تھے۔ اب انھوں نے یہ کیا کہ بہار کے قدیم علمی خانوادوں سے رابطہ قائم کیا اور ہر ایسی جگہ جانے لگے جہاں انھیں قدیم مطبوعات کے ذخیروں کا پتا چلتا۔ وہ سستے داموں کتابیں خرید لیتے اور مناسب دام پر انھیں کتب خانوں اور اہل ذوق تک پہنچا دیتے۔ لیکن وہ تنہا تھے قصبات اور شہروں میں جا جا کر کتابیں حاصل کرنے کی کھکھیڑ بھی وہ زیادہ دن برداشت نہ کر سکے۔ میں علی گڑھ سے تعطیلات میں پٹنہ جاتا تو ان کی دوکان کی پشت پر واقع کوٹھری میں گھس جاتا اور دیر تک اپنے کام کی تلاش کرتا رہتا (وہ نئی، صاف ستھری کتابیں تو دوکان میں شیشے کی الماریوں میں سجائے رکھتے تھے اور پھٹی پھٹائی، پرانی فرسودہ کتابوں کا گٹھر پیچھے کی کوٹھری کے فرش پر جمع کرتے رہتے تھے) لیکن اس سے بھی ان کی آمدنی میں قابل ذکر اضافہ نہیں ہوا۔ ایک دن مجھ سے کہنے لگے "آرزو صاحب! کنواں سے جھگڑ ڈال کر کتابیں نکال کر لاتا ہوں پھر بھی روٹی نہیں ملتی۔"

اسی زمانے میں ڈاکٹر عبدالعلیم مرحوم کی نگرانی میں ادارۂ علوم اسلامیہ کے ایک کمرے میں سرسید بک ڈپو قائم ہوا۔ مسلم یونیورسٹی پبلی کیشنز ڈیپارٹمنٹ اسی کی ترقی یافتہ شکل ہے۔ یونین بک ڈپو میں (جس کا ذکر رشید احمد صدیقی کے مضامین میں آتا ہے) علی گڑھ کے قدیم مطبوعات کا ذخیرہ تھا، لیکن استعداد زمانہ اور عدم توجہ سے بہت خستہ حالت میں اچھی حالت میں تھیں انھیں محفوظ کر دیا گیا۔ ناقص اور دیمک خوردہ نسخوں کو علیحدہ کر دیا گیا۔ اچھی کتابوں میں خسرو کی تصانیف کا سٹ بھی تھا جو باہتمام مقتدیٰ خاں شروانی نہایت اہتمام سے چھپا تھا

اور جس کی جلدیں نہایت خوبصورت بنوائی گئی تھیں۔ مولوی مشتاق حسین (لٹن لائبریری) نے کئی سٹ تصانیف خسرو کے حاصل کر لیے تھے۔ ان کے کہنے پر میں نے یہ ذخیرہ لے جا کر محبوب حسین کے حوالے کیا۔ فرط خوشی سے ان کی آنکھیں چمکنے لگیں۔ مشتاق صاحب کو مقررہ قیمت انھوں نے ادا کر دی اور بعد کو یہ کتابیں اصحاب ذوق اور یونیورسٹی کے ہاتھ بہت اچھے داموں فروخت کر دیں۔ اس معاملے میں انھیں کچھ مالی فائدہ ضرور ہوا اس لیے کہ انھوں نے مزید نسخے طلب کیے تھے، لیکن اب علی گڑھ میں نئے نظام کے تحت سب فروخت ہو چکے تھے۔

میں یورپ میں تین سالہ قیام (۱۹۵۳ء-۱۹۵۶ء) کے بعد واپس آیا تو اپریل ۱۹۵۶ء کے آخری ہفتے میں ان سے ملنے اقبال بک ڈپو گیا۔ ان کے صاحب زادے بیٹھے ہوئے تھے۔ معلوم ہوا محبوب صاحب کبھی کبھی آ جاتے ہیں۔ بک ڈپو میں اسکول، کالج کی درسی کتابیں جا بجا رکھی ہوئی دیکھیں، ظاہر ہے ان کی مانگ قدیم مطبوعات سے زیادہ تھی۔ کئی سال ایسے گزرے کہ ان سے ملاقات نہ ہو سکی۔ ایک دن اچانک کتب خانہ خدا بخش میں انھیں بیٹھے ہوئے دیکھا، معلوم ہوا یہاں مخطوطات کے سیکشن میں انھیں ایک معقول ملازمت مل گئی ہے۔ وہ ایک عرصہ تک پٹنہ یونیورسٹی کے کتب خانے سے متعلق رہ کر تجربہ حاصل کر چکے تھے اس لیے یہاں کے لیے وہ بہت مفید ثابت ہوئے۔ خدا بھلا کرے ڈاکٹر عابد رضا بیدار کتب خانہ خدا بخش کے موجودہ ڈائرکٹر کا جن کی نگاہ انتخاب اس جوہر قابل پر پڑی۔ اس طرح محبوب حسین کو سکون و عافیت کا ایک گوشہ اور علمی فضا ملی اور بیدار صاحب کو ایک محنتی، جفاکش، فرض شناس اور نہایت مخلص کارکن مل گیا۔

انھیں کوئی مستقل کتاب لکھنے کا تو شاید موقع نہیں ملا لیکن کبھی کبھی وہ جرنل خدا بخش لائبریری میں جس کے وہ طابع و ناشر بھی تھے، مخطوطات عربی و فارسی پر مختصر لیکن پر معلومات تحریرات شائع کرتے رہے۔ فوائد جنسائیہ، بلاغ المبین اور کتاب الوسیلۃ الی الحبیب پر ان

کے لکھے ہوئے میری نظر سے گزرے ہیں۔

محبوب حسین سے ملاقاتیں ہوتی رہیں۔ میں نے زندگی میں اتنا مطمئن کبھی نہیں پایا جتنا اب اس علمی ماحول میں تھے۔ میں جب کتب خانے جاتا تو بیدار صاحب سے ملنے کے بعد ان کے پاس ضرور جاتا۔ کئی سال ہوئے وہاں پہنچا تو استفسار پر معلوم ہوا کہ علیل ہیں اور آج کل کتب خانہ نہیں آرہے ہیں۔ ایک دن اچانک اطلاع ملی کہ وہ علالت سے جانبر نہ ہو سکے اور انھوں نے وفات پائی۔ ان کی تاریخ وفات مئی ۱۹۸۸ء ہے، خدا ان کی مغفرت فرمائے اور ان کی تربت پر رحمت و رضوان کے پھول برسائے۔

(''نقشِ دوام'' سے)

***

محمد فخر عالم
دہلی یونیورسٹی، دہلی

# آثار شاہجہانی: خدابخش لائبریری کا ایک قلمی نسخہ

سال ۲۰۰۳ء کی بات ہے۔ میں شاہجہاں کے عہد کے کسی فارسی قلمی نسخے کو تصحیح و ترتیب کے طور پر اپنے پی ایچ ڈی کی مقالے کے لئے منتخب کرنا چاہتا تھا۔ میری دلچسپی شاہجہاں کے عہد میں تھی۔ نسخے کا انتخاب، نسخے کی سلامتی، آسانی سے حاصل کرنا، نسخے کا موضوع سب پر غور کرنا تھا۔ آثار شاہجہانی یا اخبار جہانگیری پر میری نگاہ مرکوز ہوگئی۔ مختلف وسائل کی مدد سے میں دو نسخوں تک پہنچنے میں کامیاب ہوا۔ نسخۂ اول خدابخش لائبریری پٹنہ اور دوسرا نسخۂ کنگ کالج لندن۔ اب دونوں نسخوں سے مقابلہ کر کے ایک بہتر تصحیح شدہ متن تیار کرنا تھا۔

نسخۂ خدابخش۔ آثار شاہجہانی کا وہ نسخہ جو خدابخش لائبریری میں موجود ہے۔ اس کا دوسرا نام اخبار جہانگیری بھی ہے۔ یہ نسخہ کرم خوردہ ہے۔ اور آخری کے کچھ صفحات موجود نہیں ہیں ایسا کہا جا سکتا ہے کہ یہ نسخہ مکمل نہیں ہے۔ مگر قدامت کے لحاظ سے یہ نسخۂ دوسرے نسخے (لندن) کے مقابلے میں پرانا اور قدیم ہے۔

Persian literature. A Bio-Bibliographical survey by C.A. Sorey

اسٹوری نے اپنی کتاب کے صفحہ نمبر ۵۶۸ جلد اول میں جو کہ سنہ ۱۹۷۰ء میں شائع ہوئی تھی، اس میں اس نسخہ کے متعلق لکھا ہے کہ لائبریری کے شمارے کے مطابق اس کا نمبر (Mss 567) ہے۔ اسٹوری کے مطابق اس نسخے کے بارے میں انہوں نے جو لکھا ہے وہ اس طرح سے ہے۔ ''یہ نسخہ شاہجہان کے نام سے منسوب ہے۔ جو ایک مقدمے، ایک مقالے، ایک مقصد اور ایک خاتمہ پر مشتمل ہے۔'' انہوں نے بانکی پور کی فہرست ۷ (۵۶۴) کا حوالہ دے کر اس نسخے کے خاتمے پر نقل کو اٹھارہویں صدی کا بتایا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ انہوں نے نسخے کے مؤلف صادق خان دہلوی کے متعلق بھی تھوڑی جانکاری دی ہے۔ ریو کے مطابق ممکن ہے کہ صادق دہلوی اور صادق خان ہمدانی کشمیری

کلمات الصادقین کے مصنف دونوں ایک ہیں انہوں نے صادق خان ہمدانی کشمیری کی تصنیف کلمات الصادقین کا ایک نسخہ جو اسی لائبریری میں موجود ہے اور جسے ۱۰۲۳/۱۶۱۴ء میں لکھا گیا ہے بانکی پور کی فہرست (viii, 671) کا حوالہ دیا ہے۔

Catalogue of Arabic and persian manuscript in the khuda bakhsh oriental public library. vol vii (p) 65, Indian History.

خدا بخش لائبریری کی فہرست (564-vii Mss) درج ہے۔فہرست میں آثار شاہجہانی/اخبار جہانگیری کے نام سے اطلاع فراہم کی گئی ہے۔اور نسخہ کو لائبریری نے اسے شاہجہاں کے عہد کی عمومی تاریخ کا نام دیا ہے۔

-''ناطقۂ فصحا را آنقدرت وتوانایی کجاست'' سے شروع کیا ہے۔اس کے علاوہ محمد صادق دہلوی کو اس کا مؤلف لکھا ہے۔فہرست میں اطلاع ہے کہ نسخۂ کے مؤلف نے مقدمے میں اپنا نام محمد صادق دھلوی لکھا ہے۔جبکہ ریو نے اپنی تصنیف میں (صفحہ p1009 جلد iii) مؤلف کو طبقات شاہجہانی کا مؤلف بتایا ہے۔History of India ,vol-vii p133 میں انہوں نے مؤلف کی مکمل تفصیل اور تصنیف کی جانکاری دی ہے۔لائبریری بھی نسخے کے متعلق، مقدمہ، مطلع، مقصد اور خاتمہ کی جانکاری دیتا ہے۔

مقدمہ: اس مقدمے میں بادشاہیت کے معنی کا احاطہ کرتے ہوئے مؤلف نے بادشاہ کے کام اور فرائض خلق خدا اور رعایا سے متعلق بیان کئے ہیں۔

مطلع: اس میں انہوں نے بادشاہ شاہجہاں اور انکے اجداد کا احوال بیان کیا ہے۔اس ضمن میں انہوں نے حضرت آدمؑ سے شروع کر کے بادشاہ شاہجہاں تک کے احوال دئے ہیں۔مطلع در بیان مجمل از احوال آبا و اجداد حضرت بادشاہ عہدہ وزمان، تیمور، میران، مرزا شاہ، مرزا سلطان، محمد ابوسعید، عمر شیخ، بابر، ھمایوں، اکبر اور جہانگیر کے احوال مفصل درج ہیں۔انکے اجداد کے احوال کے ساتھ ان کے عہد اور سال درج کئے ہیں۔ساتھ ہی ساتھ پادشاہ شاہجہاں کے عہد کی تاریخ کا اجمالی جایزہ بھی لیا گیا ہے۔

مقصد: اس باب میں انسانیت، امتیاز، انصاف اور اعمال پر تبصرہ کیا گیا ہے۔خاتم المرسلین نبی پاک ﷺ، خلیفہ، اور پادشاہوں کے احوال بیان کئے گئے ہیں۔مقصد در بیان حکایات ونقلیات

انبیاء وخلفاء راشدین و بادشاھان اصل دین الخ۔۔۔

اس نسخے پر مالوہ کے سلطان غیاث الدین محمد شیخ سال ۱۴۷۵-۱۵۰۰ کی مہر ثبت ہے۔

خاتمہ: اس نسخے کا آخری اور اہم باب ہے۔اس میں مولف نے شاہجہاں کی تاریخ لکھی ہے۔نسخہ نستعلیق میں ہے۔طلائی بوڈر سے نسخے کو سجایا گیا ہے۔اس نسخے پر گورلے کا ایک نوٹ درج ہے جس میں انہوں نے لکھا ہے کہ ھندوستان میں مغلیہ سلطنت کے بادشاہ شاہجہاں کی تاریخ ہے جس کو صادق محمد دھلوی نے مرتب کیا ہے۔ یہ تیموریہ خاندان کی عمومی تاریخ ہے۔ جو جہانگیر کے صاحبزادے شاہجہان جو اکبر کے پوتے ہیں ان کی تاریخ ہے یہ ۳۰۴ صفحہ پر مشتمل نسخہ ہے۔نستعلیق میں لکھا گیا ہے جس کے تین حصے ہیں۔خدا بخش نسخے پر سید ولایت علی خان اور پٹنہ کے نواب سید خورشید کی مہر ثبت ہے۔نسخے پر کتابت کا سال اٹھارہویں صدی درج ہے۔

تاریخ نویسی فارسی در ھندوپاک میں آفتاب اصغر صفحہ نمبر ۳۰۹ میں اس نسخے کا ذکر کرتے ہیں کہ انہوں نے ایک نسخۂ فہرست بانکی پور، ج ۷، ش ۔۵۶۳ میں دیکھا ہے۔ برگ ۱۵۰ سطر ۱۷ میں لکھا ہے۔

کنگ کالج کا نسخہ۔آثار شاہجہان کا دوسرا نسخہ؛اس نسخے کا ذکر

Persian literature: A bio bibliographical survey C-A storey vol-I p.no.568,London 1970 .

اس کتاب میں اسٹوری نے اس نسخہ کے متعلق لکھا ہے۔انہوں نے جو اطلاع دی ہیں اس کے مطابق یہ کلیکشن نمبر ٦ ہے۔نسخے کے آگے اور پیچھے کل آٹھ فہرستیں ہیں جس میں عنایت اللہ خان اور شاہجہاں شامل ہیں کل برگ ۱۹۱ یعنی ۳۸۲ صفحات پر مشتمل نسخہ ہے۔اور ۱۲ سطریں ہیں۔ نسخے کے اختتام پر دو مہریں شاہجہاں اور اعتماد خان کی ہیں۔یہ نسخہ نستعلیق میں ہے۔

کنگ کالج نسخہ آثار شاھجہانی کی روٹوگراف کاپی شعبہ تاریخ علی گڑھ میں موجود ہے۔اس نسخے کے متعلق لکھا ہے کہ

Aligarh university library no-

university of cambridge king college Mss no- 4

محمد صادق دھلوی مخاطب بہ صادق خان زندہ در ۱۱۱۸ھ/۱۷۰۶م۔یہ نسخہ نستعلیق میں ہے

اورکل ۱۹۱ برگ (۳۸۲صفحات) اور ۱۱ سطر ہیں۔

نسخے کا آغاز اس طرح ہوتا ہے: ناطقۂ فصحا را آں قدرت وتوانایی کجاست کہ از مالک الملکی۔

مشہور فہرست نگار D.N.Marshall نے اس نسخے کے متعلق لکھا ہے کہ یہ شاہجہاں اور انکے اجداد کی عمومی تاریخ ہے۔ بانکی پور خدابخش لائبریری میں موجود نسخہ کی اطلاع دستی فہرست کا حوالہ دیتے ہوئے لکھا ہے کہ۔ .Mss B K ,Vii 56 دوسرے نسخے کے متعلق لکھا ہے کہ

Mss preserved in the library of the university of cambridge by, E .G Browne, cambridge,1930, storey (p 567).

## احوال محمد صادق خان دھلوی: (۔مصنف نسخہ آثار شاہجہانی)

ڈی این مارشل لکھتے ہیں کہ شاید محمد صادق خان دھلوی، محمد صادق کشمیری ہمدانی ہی ہیں جو طبقات شاہجہانی اور کلمات الصادقین کے مؤلف ہیں۔ انھوں نے یہ قیاس آرائی اپنی کتاب کے صفحہ ۳۳۵ اور انٹری نمبر ۱۲۴۳ میں کی ہے۔

Indo persian literature during the period of shahjahan(1628/ 1658 ) by Zakaria Sultana Qasemi.

نے صادق خان دہلوی کو محمد صادق دہلوی کشمیری ہمدانی ۔میر سید علی ہمدانی لکھا ہے اور یہی جانکاری پروفیسر قاسمی کی حوالے سے دانش نامہ میں ثریا نیا ہی نے صفحہ ۴۲ میں اطلاح فراہم کی ہے۔

مگر الیٹ اپنی تحریر bank,vii no 564 Elloit vii p. 138 میں لکھتے ہیں کہ شاہجہاں نامہ کے مؤلف دونوں الگ الگ ہیں۔ دونوں ایک نہیں ہیں۔نیشنل میوزیم میں جو نسخے ہیں Mss( 68-82)(کذا)۔

تاریخ نویسی فارسی درھند و پاک میں ڈاکٹر آفتاب اصغر نے تحقیقی طور پر لکھا ہے کہ محمد صادق خان دھلوی اکبر کے عہد میں پیدا ہوئے تھے جو ۱۰۰۰ھ کا سنہ تھا۔ اور انہوں نے ملا کامی سبزواری، شیخ حسین کمانگر اور شیخ فیضی کی صحبت میں پرورش حاصل کی۔ اور اس کے بعد وہ شیخ عبدالحق محدث دھلوی کے مرید ہو گئے۔ ۱۰۴۶ء تک کے ان کے حالات ملتے ہیں جب یہ کتاب لکھی گئی۔ مگر اسکے بعد کے حالات نہیں ملتے ہیں۔

ڈاکٹر آفتاب اصغر آگے لکھتے ہیں کہ آثار شاہجہانی یا اخبار جہانگیری انکی دوسری تصنیف ہے۔ اس کے علاوہ ان کی دوسری تصنیفات سلسلۃ المصنفین ،کلمات الصادقین اور طبقات شاہجہانی

ہیں۔آفتاب اصغر نے محمد صادق خان دھلوی کو ہی صادق ھمدانی کشمیری مانا ہے۔ذخیرۃ الخوانین کے مولف شیخ زید بھکری اسی تصنیف کے جلد اول میں صادق محمد خان کے بارے میں لکھتے ہیں کہ وہ بیرم خان کے ساتھ منسلک تھے۔اور پنج ھزاری منصبدار تھے۔ بیرم خان کے بعد خان خانان سے منسلک ہو گئے تھے۔مؤلف ذخیرۃ الخوانین انہیں دھلپور کا لکھتے ہیں اور آگرہ کا بتاتے ہیں۔

پروفیسر سلیم اختر کلمات الصادقین کے انگریزی ترجمہ میں لکھتے ہیں کہ محمد صادق خان دھلوی اور صادق خان کشمیری ہمدانی دونوں الگ الگ ہیں اور اس ضمن میں دلائل کے طور پر Islamic Culture میں شائع نذیر احمد کا ایک مضمون ۱۹۱۶ءپیش کرتے ہیں۔

Mughals in india, A Bibliographical survey by D.N.Marshal, vol,Mss, sup- part 1

اس کتاب میں مارشل محمد صادق اصفہانی کو آثار شاہجہانی کے مؤلف کے طور پر لکھتے ہیں۔

صفحہ۵۲''نگاہی بہ تاریخ ادب فارسی در ھند'' میں توفیق سبحانی صفحہ ۷۷۴ پر محمد صادق دھلوی کا احوال اسطرح لکھتے ہیں۔۱۰۰۰ھ کو انکی ولادت دھلی میں ہوئی اور شیخ عبدالحق دھلوی کے مریدوں میں شامل رہے۔ جبکہ انکی زندگی کے دیگر معلومات فراہم نہیں ہیں۔انہوں نے بھی انہیں آثار شاہجہانی یا اخبار جہانگیری کے علاوہ سلسلۃ العارفین ،کلمات الصادقین، اور طبقات شاہجہانی کا مؤلف لکھا ہے۔ پروفیسر سبحانی نے آثار شاہ جہانی کے متعلق لکھا ہے کہ اسلوب سادہ ہے۔مقدمہ متکلفانہ ہے۔ جو ابھی تک شائع نہیں ہوئی ہے۔

مآثر جہانگیری خواجہ کامگار حسینی کی تصنیف ہے۔جس کو شعبہ تاریخ علیگڑھ سے عذرا علوی نے تصحیح ،مقدمہ، اور تعلیقات کے ساتھ شائع کیا ہے۔صفحہ ۴۹، ۴۸، ۴۱ پر صادق خان کا ذکر آیا ہے۔ یہاں زاہد خان کو صادق خان کا بیٹا بتایا گیا ہے۔دوسری جگہ پر مقرب خان ،صادق خان ،میر منثور، اور آصف خان کا ذکر ایک ساتھ آیا ہے۔صادق خان کا نام جگت سنگھ کے ساتھ بھی آیا ہے۔صفحہ ۴۰۔

منتخب اللباب ،خوافی خان کی تصنیف ہے۔اسے سرولیجیلی نے ۱۹۳۵ میں تصحیح واضافہ کے ساتھ کلکتہ سے شائع کیا تھا۔صفحہ ۲۴۰، ۲۴۹، ۲۶۰، پر صادق خان کا ذکر آیا ہے۔مرزا شاہ رخ شہباز خان کنبوہ، محمد صادق خان ،مرتضی خان سبزواری ،راجہ جگ ناتھ کے ساتھ ان کا نام آیا ہے۔راجپوتانہ کے ضمن میں ان کا نام آیا ہے۔ یہاں صادق خان کو خان خانان کا طرفدار لکھا ہے۔

پادشاہ نامہ عبدالحمید لاہوری کی تصنیف ہے جس کو مولوی عبدالرحیم نے تصحیح اور مقدمے کے ساتھ کلکتہ سے ۱۸۷۲میں شایع کیا تھا۔اس میں صادق خان کا ذکر صفحہ ۲۸۰ پر آیا ہے۔

Catalogue of the persian Manuscript in british museum by charles Rieu,vol iii,1883 london.

ریو نے اپنی کتاب کے صفحہ نمبر ۱۰۰۹ پر طبقات شاہ جہانی کے ضمن میں محمد صادق کا ذکر کیا ہے۔مگر انکے حالات مفصل طور پر نہیں لکھے ہیں۔

احوال و آثار اور زندگی نامہ بطور تاریخ نویسی کے فارسی زبان میں تین اہم کام ہیں۔ پہلا ذخیرۃ الخوانین،دوسرا طبقات شاہ جہانی اور تیسرا اور سب سے اہم کام مآثر الامرا ہے۔یہ تینوں دلیل کی سند رکھتے ہیں اور اس کے حوالے دنیا بھر کے مؤرخ دیتے آئے ہیں۔مآثر الامرا جو سید شاہنواز حسین کافی اورنگ آبادی کی تصنیف ہے۔مولوی محمد حسین اشرف نے اسے تصحیح و مقدمے کے ساتھ کلکتہ سے ۱۸۹۲میں شائع کیا تھا۔

مآثر الامرا کی جلد دوم میں صادق خان میر بخشی کے نام سے احوال درج ہوئے ہیں۔جس میں مؤلف نے لکھا ہے کہ وہ آقا طاہر ھروی کے بیٹے تھے۔اور اعتمادالدولہ تہرانی کے برادرزادہ تھے۔ جس کو پنجاب میں فوج داری کے عہدے پر مامور کیا گیا تھا۔ یہ عہدہ انہیں جہانگیر کے عہد میں عطا کیا گیا تھا۔ جہانگیر کے عہد سے قبل انہوں نے اپنے اجداد کے ساتھ پنجاب کے علاقوں میں زندگی بسر کی تھی۔صاحب مآثر الامرا لکھتے ہیں کہ جہانگیری عہد کے آٹھویں سال میں صادق خان کو ۱۵۰۰ ذات و سوار کا منصب عطا ہوا اور لگاتار وہ ترقی کی منزلیں طے کرتا ہوا دوسو سوار کے منصب سے ہوتا ہوا پنجاب کی صوبے داری اپنے نام کرنے میں کامیاب ہوا۔انہوں نے جگت سنگھ کی سرکوبی کی۔جس نے پہاڑی علاقوں میں مغل حکومت کے لئے مشکل پیدا کر رکھی تھی۔ جب نور جہان بیگم کے ہاتھوں مغلیہ حکومت کی باگ ڈور چلائی جارہی تھی اور جہانگیر آرام کے لئے کشمیر گیا ہوا تھا۔اس وقت جانشین کی سرد جنگ میں خسرو کو ولی عہد بنانے کا منصوبہ چل رہا تھا۔اس وقت صادق خان شاہجہان کے ساتھ مضبوطی سے کھڑے رہے۔

ولی عہد کی جنگ اور شاہی محل کی سیاست نے نور جہاں بیگم کی دخل اندازی سے صادق محمد خان کو اپنے عہدے اور منصب سے دستبردار ہونا پڑا۔مگر جب شاہ جہاں نے اقتدار سنبھالا اور انکے عہد

کے پہلے برس ہی انہیں اپنے چہار ہزاری کے منصب کو بحال کر دیا گیا۔صادق خان کو شاہ جہان کے عہد میں اہم ذمہ داریوں پر مقرر کیا گیا۔انہیں مقلدار، بخشگری کے ساتھ ساتھ ان کے منصب میں اضافہ بھی کیا گیا۔ ان کے منصب کے بارہویں برس میں ہزاری ذات کے چار سو سوار کے ساتھ ساتھ انہیں مرحمت خان کے خطاب سے نوازا گیا۔اور بیسویں برس میں پانچ سو سوار کا انہیں عہدہ دیا گیا۔بہرہ مند خان جو میر بخشی کا لڑکا تھا اس کے قتل کے سلسلے میں صادق خان اور مہابت خان کی دشمنی ہو گئی تھی۔ صادق محمد خان اچھے خاصے پڑھے لکھے انسان تھے۔انہیں شعر و شاعری میں دلچسپی تھی۔بہترین سپاہی اور سوار انتظامی امور کے ماہر اور کامیاب انسان تھے۔

ابھی تک کی اطلاع کی مطابق آثار شاہ جہانی کے دو نسخے دنیا بھر کے کتب خانوں، میوزیم،اور دیگر اداروں میں ہیں۔جس میں خدا بخش لائبریری کا نسخہ ھندوستان کا واحد نسخہ ہے جو بڑی ہی اہمیت کا حامل اور تاریخی نقطۂ نظر سے بھی نادر ہے۔یہ شاہجہان اور مغلیہ عہد کی عمومی تاریخ ہے۔جس میں سیاسی، سماجی، اقتصادی پہلوؤں کو سامنے لانے کی کوشش کی گئی ہے۔شاہ جہاں اور اس کے جد امجد کی تاریخ اور اس کی نسل کو حضرت آدمؑ کی نسل سے جوڑ کر نسبتی تاریخ کا ایک باب لکھا گیا ہے۔اس نسخہ میں باب کی شکل میں مقدمہ، مطلع، مقصد اور خاتمہ پر تاریخ نویسی کی گئی ہے۔

مقدمہ میں بادشاہ، اس کی افادیت، بادشاہ کے معنی اور اس کی ذمہ داریوں کا احساس کرایا گیا ہے۔آگے باب میں جو مطلع ہے اسکے اندر شاہ جہاں، ان کے اجداد و اقارب کے احوال دئے گئے ہیں۔مقصد کے اندر انبیأ، خلفأ راشدین اور اہل دین کے احوال اور حالات پر گفتگو ہے۔ خاتمہ شاہ جہانی عہد کی تاریخ پر مشتمل ہے۔جس میں ۱۶۲۸۔۱۶۳۸ تک کے حالات اور سیاسی پہلو کو بیان کیا گیا ہے۔یہ شاہ جہانی عہد کے دسویں سال تک کے حالات کے ترجمان ہیں۔

آثار شاہجہانی یا اخبار جہانگیری کے مؤلف صادق خان دھلوی ہیں۔اور جیسا کہ مختلف دانشوروں کے درمیان یہ اتفاق رائے نہیں ہے کہ محمد صادق خان دھلوی اور صادق دھلوی کشمیری ھمدانی دونوں ایک ہی شخص ہیں۔جس کے لئے محمد ہمدانی کی تصنیفات اور ان کے اسلوب کو صادق خان کے اسلوب سے ملایا۔دونوں کی طرز تحریر، تاریخ نویسی کا انداز مثال کے طور پر صادق ھمدانی کا جھکاؤ، تصوف اور عرفان کی جانب ہے۔جبکہ صادق دھلوی خالص تاریخ نویسی پر ہی زور دیتے ہیں۔ اپنے مقدمے میں انہوں نے اپنی دوسری تصنیفات جیسے کلمات الصارقین اور دیگر تحریروں کا ذکر نہیں کیا

ہے۔تذکرہ نویسی کی کتابوں اوراحوال ناموں میں جہانگیر اور شاہجہان کے دور میں تقریباً بارہ (۱۲) اشخاص کا نام صادق محمد ملتا ہے۔اور خاکسار اپنی تحقیق کی بنا پر یہ فیصلہ حتمی طور پر تو نہیں کرسکتا مگر اتنا ضرور کہہ سکتا ہے کہ ہمارا مؤلف محمد صادق دھلوی،صادق کشمیری ہمدانی سے الگ ہے۔

صادق خان دھلوی عہد جہانگیر اور شاہجہانی عہد کے امیروں میں سے گزرے ہیں۔چالس ریو نے ان کی جائے پیدائش دھلی لکھا ہے۔لیکن کیونکہ دھلی پنجاب صوبے کا حصہ تھا اسلئے انہوں نے ایسا لکھا ہوگا۔جبکہ ان کے اجداد سالہا سال سے پنجاب کے علاقوں میں زندگی گزارتے آ رہے تھے۔اور مغلیہ دربار کے کسی معمولی عہدے پر فائز تھے۔انہوں نے اپنی سیاسی اور حکمرانی زندگی کا آغاز قاضی اسلم،مقرب خان اور آصف خان جیسے بڑے نامور صوبے داروں کے ساتھ کیا تھا۔وہ قابلیت،تعلیم اور سپاہ گیری میں مہارت رکھتے تھے۔کلمات طیبات میں عنایت اللہ خان نے لکھا ہے کہ انہیں شروع شروع میں اورنگ زیب کی شروعاتی تربیت کے لئے مقرر کیا گیا تھا۔مگر اس سے زیادہ ان کے حالات زندگی نہیں ملتے۔مگر سپاہگیری میں ان کی مہارت ہی کی وجہ سے شاھزادوں کی تربیت کے لئے انھیں رکھا گیا تھا۔

صادق خان دھلوی کی دو ہی تصانیف ہیں ایک جس کا ذکر خدا بخش کے ضمن میں کیا گیا یعنی نسخۂ آثار شاہجہانی یا اخبار جہانگیری اور دوسرا تواریخ شاہجہانی۔تحقیق سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ صادق خان دھلوی حکیم محمد شریف خان کے بیٹے تھے۔جو بڑے پایہ کے طبیب گزرے ہیں۔ان کا ذکر دانشنامہ ادب فارسی میں درج ہے۔ایسا معلوم ہوتا ہے کہ عہد جہانگیری میں ان کے اختیارات اور عہدہ معمولی تھا۔مگر عہد شاہ جہانی میں انہیں بادشاہ اور حکومت کے کافی قریب ہونے کا موقع ملا تھا اور وہ بادشاہوں اور امراء کے ساتھ بہت سی اہم مہمات میں شامل ہوئے تھے۔اور صاحب ذخیرۃ الخوانین نے اسے پنجاب کا گورنر لکھا ہے۔

صادق خان کشمیری ھمدانی کی تصنیفات ۔سلسلۃ العارفین،کلمات الصادقین، طبقات شاھجہانی اور دیوان صادق ہے جبکہ محمد صادق دھلوی کی صرف دو ہی تصنیف ہیں آثار شاہجہانی اور تواریخ شاھجہانی ہے۔

## منابع:


ا۔ مآثر الامراء: تالیف صمصام الدولہ سید شاہنواز حسین خوافی اورنگ آبادی۔ تصحیح و اضافہ مولوی اشرف، کلکتہ ۱۸۹۸۔

۲۔ ذخیرۃ الخوانین، تالیف شیخ فرید بھکری جلد اول، چاپ لاہور۔

۳۔ منتخب اللباب : تالیف خافی خان، تصیح و اضافہ سرولجیلی ، کلکتہ۔۱۹۲۵

۴۔ پادشاہ نامہ: تالیف عبدالحمید لاہوری، تصحیح و اضافہ۔ مولوی عبدالرحیم کلکتہ ۱۸۸۲۔

۵۔ اقبال نامہ جہانگیری؛ تالیف معتمد خان، چاپ لاہور۔

۶۔ مآثر جہانگیری: تالیف خواجہ کامگار حسینی۔ تصحیح و اضافہ عذرا علوی علیگڑھ ۱۹۷۸۔




ڈاکٹر عبدالسلام جیلانی
شعبۂ تاریخ، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

# رسالہ ''برء الساعۃ'' طب کا ایک اہم فارسی قلمی نسخہ

*برء الساعۃ، یہ مختصر سا کتابچہ جسے پرانے زمانے میں رسالہ کہا جاتا تھا، اصل بھی طبع ہو چکا ہے اور ترجمے بھی ایک سے زیادہ بار ہو چکے ہیں۔ اہم تحریر ہے اور رازی کی ہے اس لئے یہ مقالہ بھی شائع کیا جا رہا ہے، اور اس کے ضمیمے کے طور سے خدا بخش کے خطی نسخوں کے عکس بھی۔ ابن سینا کلیکشن میں اس کا گیارہ سو اٹھارہ ہجری کا نسخہ موجود ہے۔ یہ سب اطلاعیں پروفیسر حکیم سید ظل الرحمن صاحب نے عنایت کیں۔ (اڈیٹر)*

''براُ الساعۃ'' ابوبکر محمد بن زکریا رازی کا طب پر ایک اہم رسالہ ہے۔ جو فوری علاج (Immediate Treatment) پر مشتمل ہے۔

رازیؒ ایران کے شہر ''رے'' میں ۲۵۰ھ میں پیدا ہوئے۔ اسی نسبت سے رازی کہلائے۔ انھوں نے اپنے وطن میں ہی تعلیم و تربیت پائی اور مختلف علوم فنون جیسے حکمت، منطق، فلسفہ، طبیعات، کیمیا، نجوم اور ہیئت میں کمال پیدا کیا اور ان علوم پر کتابیں لکھیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کا شمار چوتھی صدی ہجری کے عظیم علماء، فضلاء، حکماء، فلسفی اور سائنس دانوں میں ہوتا ہے مگر ان کی طبیعت کا میلان طب کی طرف تھا۔ اس لیے انھوں نے طب کی طرف توجہ کی، ایران و بغداد کے بڑے بڑے اطباء سے علمِ طب حاصل کیا اور بحیثیت طبیب مشہور ہوئے۔

طب کی طرف ان کے متوجہ ہونے کی کئی وجہیں بیان کی جاتی ہیں۔ ان میں سے ایک وجہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ وہ ''رے'' کے اسپتال میں کسی عزیز کی عیادت کے لیے گئے تو وہاں مریضوں کو مختلف امراض میں مبتلا اور پریشان حال دیکھا، جس کی وجہ سے ان کے دل میں مریض کے تئیں ہمدردی اور مدد کا جذبہ پیدا ہوا اور وہ علم طب کی طرف متوجہ ہوئے۔ علم طب حاصل کرنے کے بعد وہ طبابت کے پیشہ

سے وابستہ ہوئے اور خدمتِ خلق کے جذبے سے سرشار ہو کر بیمار اور پریشان حال لوگوں کے دکھ درد کا مداوا کرنے میں لگ گئے۔

رازی نے میدانِ طب میں قدم رکھ کر کارہائے نمایاں انجام دیے، نئی نئی تحقیقات وایجادات کیے اور مختلف طرح کی بیماریوں کی پہچان کر کے اس کا علاج ڈھونڈ نکالا یہی وجہ ہے کہ ان کا شمار بقراط، جالینوس اور ابنِ سینا جیسے بزرگ اطباء کی صف میں ہوتا ہے جیسا کہ کسی دانشور کا قول ہے ''علم طب معدوم تھا بقراط نے وجود عطا کیا۔ بسترِ مرگ پر تھا جالینوس نے زندگی بخشی۔ منتشر تھا رازی نے جمع کیا، ناقص تھا ابنِ سینا نے مکمل کیا۔''

زکریا رازی کے طبی کارناموں میں چیچک (Small pox)، الرجی (Allergy)، Asthama Allergy اور Soil testing کی تحقیقات قابل ذکر ہیں۔ انھوں نے اپنی ان تحقیقات سے دنیا کو روشناس کرایا اور ان پر عربی وفارسی زبانوں میں کتابیں ورسالے لکھے۔ ان کی یہ کتابیں اور رسالے آج بھی دنیا کی مختلف لائبریریوں میں پائی جاتی ہیں۔ ان میں سے کچھ کتابیں اور رسالے تدوین وترجمہ ہو کر منظرِ عام پر بھی آچکے ہیں اور میدانِ طب کے طلبا اور اطباء ان سے استفادہ کر رہے ہیں۔

**رازی کی طبی تحقیقات ودریافت:**

(ا) فضا میں آلودگی کا انکشاف: رازی کے تحقیقی کارناموں میں ایک اہم کارنامہ ماحول میں آلودگی کا انکشاف ہے۔ انھوں نے دنیا والوں کو بتلایا کہ ماحول میں آلودگی پائی جاتی ہے جس کے مضر اثرات انسانی صحت پر ہوتے ہیں۔ آلودہ فضا میں پائے جانے والے جراثیم، مرض کی افزائش اور مریض کی دیر سے صحت یابی کا باعث ہوتے ہیں۔ اپنے اس دعویٰ کو ثابت کرنے کے لیے رازی نے ''رے'' کے مختلف مقامات پر تازہ گوشت کے ٹکڑے لٹکوائے، کچھ دنوں تک اسے اسی طرح لٹکا رہنے دیا۔ چند دنوں کے بعد جا کر دیکھا تو بعض جگھوں پر گوشت کے ٹکڑے بالکل خراب ہو گئے تھے اور بعض جگھوں پر کم خراب ہوئے تھے جبکہ کچھ جگھوں پر خراب ہی نہیں ہوئے تھے۔ اس سے انھوں نے نتیجہ اخذ کیا کہ کچھ جگھوں پر فضا میں آلودگی پائی جاتی ہے، جس کی وجہ سے ان جگھوں پر گوشت کے ٹکڑے خراب ہوئے ہیں۔ اس لیے رازی نے ''رے'' میں اس جگہ ہسپتال قائم کرنے کا مشورہ دیا جہاں گوشت کے ٹکڑے خراب نہیں ہوئے تھے، یعنی غیر آلود فضا والے علاقہ میں۔ رازی کے اس تجربہ اور مشورہ سے یہ

بات سامنے آئی کہ انفیکشن اور مرض کے پھیلاؤ میں جراثیم کا اہم رول ہوتا ہے۔ اس لیے ہاسپٹل اور اس کے آس پاس کے علاقے صاف ستھرے اور غیر آلود ہونے چاہئے تاکہ مریض جلد صحت یاب ہوسکیں۔

(۲) جراحی نشتر کی ایجاد: رازی نے جراحت (Surgery) کے لیے ایک جراحی آلہ (نشتر) ایجاد کیا۔ جس کی وجہ سے زخموں کو چیڑ پھاڑ کر درست کرنے کا طریقہ عمل میں آیا، یہی نشتر بعد میں آپریشن کے لیے استعمال ہونے لگا۔

(۳) میزان طبعی کی ایجاد: دواؤں (جڑی بوٹیوں) کو ناپنے کے لیے انھوں نے ایک میزان (ترازو) ایجاد کیا جس کی وجہ سے مرکب دواؤں کی تیاری میں مختلف دواؤں کی صحیح مقدار ڈالی جانے لگی۔

رازی کثیر التصانیف اسکالر تھے۔ انھوں نے مختلف علوم وفنون پر تقریباً ۲۰۰ کتابیں اور رسالے لکھے۔ ان میں سے ساٹھ (۶۰) کتابیں اور رسالے طب پر ہیں۔ ان کی وہ کتابیں جو منظر عام پر آئیں اور اطباء وحکماء کی توجہ کا مرکز بنیں وہ درج ذیل ہیں:

کتاب الحاوی، کتاب المنصوری، کتاب الجدری والحصبہ، الفصول فی طب، کتاب الطب الملوکی، کتاب الاسرار من لایحضرۃ الطبیب، دفع مضار الاغذیہ اور برء الساعۃ وغیرہ۔

کتاب الحاوی: یہ کتاب ۲۵ جلدوں پر مشتمل ہے اور عربی زبان میں ہے۔ بعد میں اس کے ترجمے مختلف زبانوں میں ہوئے۔ جس کی وجہ سے یہ کتاب صدیوں تک یورپ کے میڈیکل کالجوں کے نصاب میں شامل رہی اور میڈیکل سائنس سے وابستہ لوگ اس سے استفادہ کرتے رہے۔

مصنف نے اس کتاب کے اندر طب سے متعلق ہر مسئلے پر تفصیلی گفتگو کی ہے۔ اس لیے اس کتاب کو علم طب (Medical Science) کا انسائیکلوپیڈیا مانا جاتا ہے۔

کتاب المنصوری: یہ کتاب دس جلدوں پر مشتمل ہے اور رُے کے حاکم منصور بن اسحاق کے نام معنون کی گئی ہے۔ اس لیے اس کا نام المنصوری رکھا گیا۔ اس کو کناش منصوری سے بھی جانا جاتا ہے۔ حاکم رُے نے رازی کو ۹۰۳ء میں رُے کے سرکاری اسپتال کا افسر اعلیٰ Chief Medical Officer مقرر کیا تھا۔

**کتاب الجدری والحصبہ:** رازی دنیا کا پہلا میڈیکل سائنس دان ہے جس نے چیچک اور خسرہ

کے بارے میں تحقیقی مطالعہ کیا۔ مرض کی تشخیص اوراس کا علاج کیا اوراس پر رسالہ لکھا۔ اس رسالے میں انھوں نے چیچک اور خسرہ کے اقسام، ان کی علامتوں اور ان کے علاج پر بحث کی ہے۔

**کتاب الاسرار:** یہ کتاب بچوں کی ولادت، امراضِ نسواں اور امراضِ چشم کی تشخیص و علاج پر اطمینان بخش معلومات فراہم کرتی ہے۔ مغرب کے فاضلوں نے اس کتاب کی اہمیت و افادیت کا اعتراف کیا ہے۔

**برء الساعۃ:** یہ مختلف امراج وعلاج پر مشتمل ایک مختصر رسالہ ہے، جو فوری طور پر علاج (Immediate treatment) سے متعلق ہے۔ رازی نے یہ رسالہ ابوالقاسم بن عبداللہ کی فرمائش پر لکھا جو سامانی بادشاہ منصور بن اسحاق کے وزیروں میں سے تھے ''ابوالقاسم عبداللہ یکی از وزرای آن عصر بود'' (برءالساعۃ قلمی ورق:۱) رسالے کی تصنیف کی وجہ یہ بتائی جاتی ہے کہ ابوالقاسم بن عبداللہ کے یہاں اطباء کی مجلس جمی ہوئی تھی اور امراض و علاج پر گفتگو ہو رہی تھی۔ دورانِ گفتگو کچھ طبیبوں نے کہا ''بعضی از علل وامراض کہ بواسطہ مواد ومرور ایام شہور حاصل می شود در ازالہ آن میسر نیست الا بمرور در ایام وشہور کہ آن حادث شدہ است۔'' (ورق:۱) یعنی کچھ امراض ایسے ہوتے ہیں جن کا علاج فوری طور پر ممکن نہیں ہے۔ چونکہ یہ امراض مرورِایام (موسم کے بدلنے) کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں اور مرورِایام (موسم کے بدلنے) سے ختم ہوتے ہیں۔ زکریا رازی نے مجلس میں موجود اطباء کے اس نظریے سے اختلاف کرتے ہوئے کہا کہ ''بعضی از امراض کہ بمرور در ایام وشہور ہم رسیدہ باشد علاج نیز بیک ساعت است'' (برءالساعۃ، ورق:۱) یعنی یہ سچ ہے کہ بعض امراض مرورِایام (موسم کے بدلنے) سے پیدا ہوتے ہیں مگر ان کا علاج بھی فوری طور پر ممکن ہے۔

وزیر ابوالقاسم عبداللہ نے رازی سے اس کا ثبوت طلب کیا۔ رازی نے اس کے ثبوت میں عربی زبان میں ایک رسالہ لکھ کر وزیر کی خدمت میں پیش کر دیا۔ جس کا نام ہی براًالساعۃ رکھا۔ اس سلسلے میں خود زکریا رازی کہتے ہیں: ''باندک زمان شروع در تصنیف این کتاب نمودم وبتوفیق اللہ تعالیٰ باتمام رسید وبرءالساعۃ موسوم ساختم۔'' (برءالساعۃ، ورق:۱)

رسالہ چوبیس (۲۴) ابواب پر مشتمل ہے۔ ہر باب میں ایک الگ مرض کی علامت اوراس کا علاج بتایا گیا ہے گویا یہ رسالہ چوبیس الگ الگ امراض کی تشخیص اور ان کے علاج پر ہے، جس کی تفصیل درج ذیل ہے:

باب بست وچہارم: خروج مقعد (Prolapse)

رازی نے یہ رسالہ عربی زبان میں لکھا تھا۔ مگر اس کی افادیت اور اہمیت جب لوگوں پر عیاں ہوئی تو اس کے ترجمے دنیا کی دوسری زبانوں مثلاً فرنچ، فارسی، انگریزی اور اردو میں ہوئے اور میدانِ طب کے اطباء وطلبہ نے اس سے فائدے اٹھائے مگر یہ رسالہ اور اس کے ترجمے کمیاب ہیں۔ مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں اس کے چار قلمی نسخے عربی میں اور ایک قلمی نسخہ فارسی میں ہے جس کی تفصیل حسب ذیل ہے:

(ا) برءالساعۃ (عربی): ذخیرہ سبحان اللہ 252/610، عربیہ طب، مولانا آزاد لائبریری، علی گڑھ ورق چار، سطر=20، سائز "24X11.5"، 31X18، خط نسخ

ابتدا: **الحمدلله كماهوا اهلهٖ ومستحقه وصلوٰته، علیٰ خیر خلقهٖ محمد و آله عترتهٖ وسلم تسليما كثيرا كثيرا**

اختتام: **اطرفة ساعة فانه يسكن فی الوقت و اذا قد آتینا علیٰ**

(۲) برء الساعۃ (عربی): سبحان اللہ 3/10/410 طب عربی، ورق 5، سطر 12، سائز "15X10"،20X14 خط نسخ معمولی

(۳) برء الساعۃ (عربی): سبحان اللہ 6/40، عربیہ طب، ورق 4، سطر 19، سائز "18X9"،20.5X15 خط نسخ معمولی

(۴) برءالساعۃ (عربی): سبحان اللہ 23/616، علوم الامراض فارسی وعربی، ورق 3، سطر مختلف، سائز 20X13.5,17.5X10، خط نسخ شکستہ

(۵) برءالساعۃ (فارسی): حبیب گنج 26/46، فارسیہ طب، ورق 4، سطر 19، سائز 9.1، خط نیم شکستہ

ابتدا: **الحمدلله رب العالمین و الصلوٰة علیٰ خیر خلقه محمدو آله و اصحابه اجمعین**

اختتام: گرم بودہ باشد توقف کردن زایل گردد۔

## رسالہ کی اہمیت

(ا) رسالہ کے نام برءالساعۃ (ایک گھنٹہ میں علاج) سے ظاہر ہوتی ہے اس میں فوری طور پر کچھ مرضوں کا علاج بتایا گیا ہے۔ طب یونانی میں یہ قابلِ قدر اور ایمرجنسی علاج کے لیے اٹھایا گیا یہ پہلا قدم ہے نیز میڈیکل سائنس میں اس سلسلے میں لکھا گیا یہ پہلا رسالہ ہے۔

(۲) عموماً زود اثر (جلد اثر کرنے والی) دواؤں کے غلط اثرات (Side effects) مریض کے اعضا پر ہوتے ہیں مگر رسالہ میں تجویز کردہ دوائیں کسی لحاظ سے نقصان دہ نہیں ہیں۔

(۳) اس میں درج دوائیں عام جڑی بوٹیوں پر مشتمل ہیں جو آسانی سے مل جاتی ہیں اور سستی ہوتی ہیں۔

(۴) رسالے کی اہمیت و افادیت کے پیش نظر اصل رسالہ اور اس کے ترجمے کو دوبارہ شائع کرنے کی ضرورت ہے، جس سے عام لوگ فائدہ اٹھا سکیں اور ایمرجنسی علاج کے لیے بھی طب یونانی کی طرف متوجہ ہو سکیں۔



**ضمیمہ:**

علی گڑھ مخطوطہ پر مضمون آپ نے ملاحظہ فرمایا، اب نسخۂ خدا بخش کا عکس ملاحظہ ہو۔ ایک مکمل نسخہ نمبر ۱۰۹، اور دوسرا، رسالہ کا صرف ابتدائیہ، نمبر ۲۷۰۴۔ آخر الذکر ادھورا نسخہ بھی ہم نے دے دینا مناسب سمجھا کہ ایڈٹ کرنے میں پہلے خدا بخش مخطوطہ کی طرح یہ دوسرا بھی کچھ کام آ جائے گا۔

خدا بخش مخطوطات کی تفصیل اس طرح ہے کہ پہلا ۱۰ صفحات پر مشتمل ہے، اور دوسرا ۳ صفحات پر، پہلے کا خط خوشگوار ہے، اور دوسرا شکستہ۔

لارڈ کرزن کی اقدامیت پر سر ڈینیسن راس کی نگرانی میں ڈاکٹر عظیم الدین احمد نے خدا بخش لائبریری کا عظیم کیٹلاگ مرتب کیا تو 'برء الساعۃ' بھی ان کے مطالعہ میں آیا (اور انھوں نے دوسرے طبی نسخوں کی مانند اس کا بھی ڈاکٹر صاحب نے تعارف کرا دیا۔ عظیم پٹنہ یونیورسٹی میں عربی کے پروفیسر تھے، بیٹے صاحب کلیم الدین احمد پچیس تیس برس بعد انگریزی کے پروفیسر ہوئے، باپ بیٹا دونوں نے بہار کے اکابر میں شہرت پائی، باپ پہلے خدا بخش لائبریری کے کیٹلاگر ہوئے، اور پھر پٹنہ یونیورسٹی کے پروفیسر۔ بیٹے بھی انھیں کی طرح نامور ہوئے، بلکہ ادبی ناقد کی حیثیت سے تو اردو دنیا میں دھوم مچا گئے، اور دوسری طرف محکمہ تعلیم کے اعلیٰ ترین عہدے پر بھی (ڈی۔ پی۔ آئی) فائز ہوئے، اور خدا بخش لائبریری ایکٹ کے نفاذ کے بعد ایک مختصر دورانیہ کے لئے خدا بخش کے ڈائریکٹر بھی ہوئے۔ باپ ڈاکٹر عظیم نے خدا بخش مخطوطات کے عربی کیٹلاگ کی شکل میں ایک بڑا زبردست علمی یادگار چھوڑا۔ اردو میں بھی ان کے چند نثری مضامین اور شاعری کی کچھ نمونے باقیات عظیم الدین احمد کے نام سے خدا بخش نے شائع کر دیے ہیں، جرمنی سے پی ایچ ڈی کیا تھا، اور جرمن زبان ہی میں تھسیس لکھا تھا، جس

کی ایک کاپی خدابخش میں محفوظ ہے،قرآنیات سے ان کا یہ شغف ساری عمر جاری رہا۔اور کچھ تفسیری نوٹ بھی یادگار چھوڑے جن کا ترجمہ اردو زبان میں خدابخش کے اہتمام سے ہوگیا ہے،اورامید ہے جلد شائع ہوگا۔

**بـــرء الســـاعة** پران کامقالہ خدابخش کے عربی کیٹلاگ جلداول میں مخطوطہ نمبر ۱۰۹ میں ملاحظہ کیا جاسکتا ہے۔برءالساعۃ رازی کی تصنیف ہے،اوراس پرڈاکٹرعبدالسلام جیلانی نے جومضمون لکھا ہے،اس کے ضمیمے کے طور پر خدابخش کے دونوں نسخوں کا عکس بھی دے دیے جارہے ہیں،تاکہ رازی کا اصل متن پڑھنے میں جو دلچسپی رکھتا ہو،یہ اس اسکالر کے کام آجائے۔ (اڈیٹر)

منزلا وعملت هذا الكتاب واجتهدت فيه وسميته بغية الساعي ومنتهى

كل الشارح في الصناعة وهذه الكتاب بحسب دستور الطب والله الموفق الى

وهو حسبنا ونعم الوكيل واعلم ان مما ينبغي في تاليف الكتاب ان اذكر العلامة التي

يكون من الفرق بين الاعضاء وليس كل علة تبرد في ساعة واحدة فلذلك

تركنا عضوا عضوا وذكر عضوا عضوا فمن ذلك الصداع الصداع اذا كان مع تقدم

الراس ووجع الجبهة فان ذلك يكون من فضل الدم علاجه ان يخرج شيء من الدم

اما بحجامة او بفصد فانه يسكن على المكان ويشم شيئا من الافيون المصري

ويجعل منه في الانف واصداغه او يوضع على الصداغ او شرابه او ما يكون

مرقة عدس او ما كان من الكزبرة اليابسة فانه يسكن على المكان

واذا كان الصداع في وسط الدماغ وذلك دليل الحرارة ويمنع من ذلك

ان تبل خرقة كتان بماء ورد وخل خمر ويوضع على الراس

او دهن طارية تبل خرقة وتدهن بماء ورد فانه ذلك يسكن على

المكا

او يوضع محجرا بالنار على الطينة على الجانب الذي يعطف منه فانه يبرئ في الوقت

في البواسير علاجه ان يبخر دائما لوف بشاري وان عمل حقنا وطرح فيه

وزن دانق مقعد كل ما ابلغ وابلك الرجيع في الشواسير علاجه ان يذر

عليه توتيا الاخضر فانه يقطع المدة على المكان في الوقت في خراجات

العبرة يوخذ من السمن العتيق البقري الذي له ثلثون سنة واكثره

يوخذ من ذلك مثل فتيلة من قطن ويوضع في القعر المفقدة فانه يقطع

المدة في الوقت ويكمل تمام الالتحام المجروح في ثلثة ايام في الجراحات

المطرية علاجها ان يوضع عليها صمغ البلوط واهليلج الكابلي ليسحق

كالكحل او ماء الكافور ثم ليلمس بالزيت او عسل فانه يبرئ في الوقت

في السقطة والضربة علاجه يوخذ اقاقيا وصبر ومغاث ونشا

وطين ارمني ويعجن بماء الخس الرطب ويطليه بجيد ريشة فانه يبرئ

الوجع في الوقت ويذهب الخضرة التي تولد منه في حرق النار

علاجه ان يوخذ مرداسنج ويورق وورد مطحون

## تصحیح و اضافہ

# دیوان حافظ

فہرست توضیحی مخطوطات فارسی جلد اول (انگریزی) نمبر ۱۵۰ صفحہ ۲۳۱ پر دیوان حافظ کے اس شاہی نسخہ کی تفصیل مذکور ہے، جس پر ہمایون اور جہانگیر کی خود نوشت تحریریں ہیں[1]۔ فہرست نگار نے ریو صفحہ ۶۳۸ کے حوالے سے حافظ کے سنہ وفات ۷۹۲ھ کی دلیل میں مندرجہ ذیل قطعۂ تاریخ پیش کیا ہے:

بسال بآ و ضاد و دال ابجد     ز روز ہجرت میمون محمد

بسوی جنت اعلیٰ روان شد     فرید عہد شمس الدین محمد

اس قطعہ سے (بؔ + ضؔ + دؔ) ۸۰۶ مستخرج ہوتے ہیں۔ ریو نے بھی یہی غلطی کی ہے۔ مصرع اول کو جب تک اس طرح نہ پڑھا جائے ۷۹۲ مستخرج نہیں ہوں گے: بسال با و صاد و ذال ابجد (بؔ + صؔ + ذؔ) مزید برآں بیت اول کا قافیہ محمد نہیں احمد ہونا چاہیے۔ اگلے شعر میں محمد موجود ہی ہے۔ محمد سے موزوں بھی نہیں رہتا۔

—— از افادات قاضی عبدالودود

---

۱۔ متن شروع ہونے سے قبل کے صفحہ پر اس نادر نسخہ کو اس کتابخانہ کی نذر کیے جانے کے بارے میں ایک تحریر ہے جو غالباً سبحان اللہ مالک نسخۂ ہٰذا کی ہے:

"یہ دیوان حافظ جس پر بعض کتبے خود جہانگیر کے ہیں کتبخانہ جناب قبلہ حضرت مرحوم مولوی حبیب اللہ خان صاحب گورکھپوری کے جس کو یہ خاکسار بطور ہدیہ اس کتبخانہ کی نذر کرتا ہے۔ آئندہ کوئی حقدار کتبخانہ حضرت مولوی صاحب، صاحب موصوف مجاز و اختیار نہیں رکھتا۔ فقط ۵ جولائی ۱۹۰۶ء مطابق ۱۳ جمادی الاول سنہ ۱۳۲۴ھ۔"

اس کے بعد خدابخش خاں کی تحریر ہے جس میں بڑے لطیف پیرایہ میں سبحان اللہ خاں کا نام بھی آگیا ہے:

"سبحان اللہ! میں نہایت شکرگزار ہوں اوس کے نام کا جس کا نام اس وقت لوح محفوظ پر لکھا گیا۔ کتبہ خدابخش خاں مالک کتابخانہ عام بانکی پور۔ بتاریخ ۵ جولائی ۱۹۰۶ء"

ورق ۹۰ ب پر تفاؤل کے سلسلہ کا ایک حاشیہ اس طرح ہے: "بمعاودت ماتحت بروقت بیعنامہ مولوی احمد صاحب از لسان الغیب تفؤلی کردم وجہ خانۂ اشراق این بیت برآمد بعہد قصد ادای زر ترحن بوقت تجربہ کردم و توکل را بیک جا نخوانم۔ حررہ العاصی پر معاصی نعمت الحق غفرلہ ۲۲ شوال یوم پنجشنبہ ۱۳۱۶ھ مطابق ۶ مارچ ۱۸۹۹ء"

---

۱۔ 'کہ' کے معنی میں

(خدابخش لائبریری جرنل، نمبر ۴)

# کلیات انوری (نسخۂ خدابخش) کا صحیح سال کتابت

**کتب خانۂ خدابخش کے فارسی مخطوطات کی توضیحی فہرست کی جلد ۱ صفحہ ۳۵**

کلیات انوری کے اس نسخے کا زمانۂ کتابت جو اس کے آخر میں درج ہے، رجب [illegible] ہے۔ فہرست نگار نے اس کی ظاہری حالت سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ سولہویں صدی کا ہے، مگر انھوں نے یہ نہیں بتایا کہ اعلان [illegible] نہ تھا، [illegible] یا [illegible] تھا۔ یہ رائے ڈاکٹر عابد رضا بیدار کی ہے اور میں اس سے متفق ہوں۔

اس سلسلے میں یہ امر قابل توجہ ہے کہ ذال فارسی کے متعلق کاتب کا وہی مسلک ہے، جو نویں صدی اور اس کے بعد کا ایرانیوں کا ہے، یعنی یہ کہ باستثنائے الفاظ چند (مثل گذاشتن، پذیرفتن، آذر، وغیرہ) کل الفاظ جو پہلے ذال سے لکھے جاتے تھے، دال سے لکھے جائیں۔ آٹھویں صدی تک کا کلیہ قاعدہ تھا کہ حرف ماقبل اگر صحیح اور ساکن نہ ہو تو دال ہے ورنہ ذال۔ اس قاعدے کے مطابق شاد، بود، دید، بُرد (بفتحۂ را) بود (بفتحۂ واو) وغیرہ ذال سے لکھے جاتے تھے۔ خود انوری کی ایک رباعی ہے، جس میں ذال پر ختم ہونے والے فارسی الفاظ کا قافیہ دال پر ختم ہونے والا عربی لفظ آیا ہے اور انوری نے اس کا ذکر کیا ہے۔ یہ رباعی کلیات کے نسخۂ زیر بحث میں نہیں، مگر کل دوسرے قلمی اور مطبوعہ نسخوں میں جو میری نظر سے گذرے ہیں، موجود ہے:

دستت لبِ سخا چون ید بیضا بنموذ — از جود تو در جہان جہانی افزوذ
کس چون تو سخی نہ ہست ونہ خواہد بوذ — گو قافیہ دال شو، زہی عالم جود

حافظ (مانہ ۸) نے قوام الدین محمد (سال قتل، بقول قزوینی حاشیۂ دیوان مرتبۂ قزوینی و قاسم غنی ۷۶۴ھ) کی موت کی تاریخ "امید جود" سے نکالی ہے:

تا کس امید جود ندارد دگر ز کس — آمد حروف سال ز ناکش "امید جود" ص ۳۶۶

اس سے ۷۶۴ اسی صورت میں نکل سکتا ہے کہ امید کا حرف آخر ذال معجمہ ہو، دال مہملہ ہو تو اس سے صرف ۳۶۴ مستخرج ہوگا۔ حافظ کے یہاں اس شعر کا وجود اس پر دلالت کرتا ہے کہ نسخۂ زیر بحث کم سے کم حافظ کے بعد کا ہے۔

●●

# بیان ملکیت سہ ماہی خدابخش لائبریری جرنل

## مطابق فارم نمبرا، قاعدہ نمبر۳

| | | |
|---|---|---|
| ا۔جرنل کا ٹائٹل | : | خدابخش لائبریری جرنل |
| ۲۔وقفہ اشاعت | : | سہ ماہی |
| ۳۔۴۔ پرنٹر و پبلشر کا نام | : | محمد اصغر |
| قومیت | : | ہندستانی |
| پتہ | : | خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ |
| ۵۔ایڈیٹر کا نام | : | ڈاکٹر شائستہ بیدار |
| قومیت | : | ہندستانی |
| پتہ | : | ڈائریکٹر، خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ |
| ۶۔ملکیت | : | خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ |

میں محمد اصغر اعلان کرتا ہوں کہ مندرجہ بالا تفصیلات میرے علم و یقین کے مطابق درست ہیں۔

دستخط پبلشر: محمد اصغر

(۱)

رام موہن رائے (۱۷۷۲ - ۱۸۳۳) اٹھارویں صدی کے ایک عظیم مصلح اور برہمو سماج کے بانی تھے۔ ان کی حیثیت اوتار یا پیغمبر کی نہیں بلکہ مجدد یا مصلح کی تھی۔ انھوں نے اپنی مثال سے ان لوگوں کی رہنمائی کی جو ہندوستان کی جدید تاریخ میں اپنے ملک کی سیاسی سماجی اور روحانی ترقی میں حصہ لینا چاہتے تھے۔ انھوں نے اپنی شخصیت میں ہندستان کی رنگا رنگ تہذیب کی روایات کو سمو لیا تھا۔

راجہ رام موہن رائے نے یہ پیشین گوئی کر دی تھی کہ میرے مرنے کے بعد مختلف مذہبی جماعتیں یہ دعویٰ کریں گی کہ میں ان سے وابستہ تھا۔ حالانکہ میرا تعلق ان میں سے کسی سے بھی نہیں ہے۔ مگر واقعہ یہ ہے کہ صرف ایک جماعت یعنی برہمو سماج نے اس کا دعویٰ کیا کہ رام موہن رائے بلاشرکت غیر اس کے تھے۔ مگر ایک لحاظ سے دیکھا جائے تو سبھی کے تھے۔

ان کی وفات کی صدی کی یادگار میں جو کتاب[2] The Father of Modern India. کے نام سے چھپی تھی۔ اس میں بھی مذہبی فرقوں (سکھ، عیسائی، ہندو، یہودی، بودھ، آریہ سماج اور مسلمان) نے ان سے کسی نہ کسی حد تک ہم مشربی رکھنے کا دعویٰ کیا ہے۔ ان سب کے دعوے خلوص اور سچائی پر مبنی ہیں اور ان کی رنگا رنگ شخصیت کے کسی ایک پہلو کو پیشِ نظر رکھ کر کیے گئے ہیں۔

کاؤنٹ گوبلیٹ ڈی الویلا نے ان کے بارے میں صحیح کہا ہے۔ "کہا جاتا ہے کہ رام موہن رائے کو اس سے بہت خوشی ہوتی تھی کہ ہندوؤں کے ساتھ ویدوں کو، عیسائیوں کے ساتھ عیسائی مذہب کو اور مسلمانوں کے ساتھ قرآن کو خراج عقیدت پیش کریں۔" حقیقت یہ ہے کہ ان میں جس قدر وسعتِ مشرب تھی اسی قدر خلوص بھی تھا۔[3]

وہ ۱۷۷۲ء میں ایک راسخ العقیدہ خاندان میں پیدا ہوئے۔ ان کی ابتدائی تعلیم پٹنہ میں ایک بالکل قدیم طرز کے اسلامی مدرسے[4] میں ہوئی۔ وہ زندگی بھر ہر قسم کی روایات اور خیالات کی خواہ وہ مذہبی ہوں یا غیر مذہبی، حقیقت کی تلاش میں رہے۔ یہاں تک کہ آخرکار دور دراز ملک انگلستان کے شہر برسٹول میں عیسائیوں کے اہتمام میں ابدی آرام گاہ میں پہنچ گئے۔

ان کی شخصیت مختلف عقائد اور تہذیبوں کا سنگم تھی۔ وہ ایک ایسے برہمن تھے جنھیں مسلمانوں کا کھانا انگریزی طریقے سے کھانے میں لطف آتا تھا۔[5]"

رام موہن رائے اس زمانے میں پیدا ہوئے اور پلے بڑھے جو انتشار اور تشکیک کا دور تھا۔ مسلمانوں کا پرانا نظام حکومت جس کے آگے ہندوؤں نے سرِ تسلیم خم کر دیا تھا دم توڑ رہا تھا۔ ملک میں ہر طرف بغاوت اور طوائف الملوکی کا دور دورہ تھا۔ ادھر یورپ کی تجارتی کمپنیاں عیسوی عقیدے اور جدید خیالات کے ساتھ ہندوستان کے افق پر نمودار ہو رہی تھیں جس سے ایک نئی کشمکش پیدا ہو گئی تھی۔ رام موہن رائے پر بچپن ہی سے مختلف قسم کے اثرات پڑے تھے۔ انھوں نے ہندو مذہب کے مختلف فلسفوں، اسلام اور عیسائی مذہب کا مطالعہ کیا تھا۔ اس کے علاوہ وہ ان جدید خیالات سے جو یورپین تاجر اپنے ساتھ لائے تھے

(اور ایسا بڑا آدمی کوئی کوئی ہی ہوتا ہے) تو اس مرحلہ سے بڑی رسانیت کے ساتھ گزر جاتا ہے کہ سچ تمہاری گمشدہ پونجی ہے جہاں سے ملے لیتے چلے جاؤ اور اپنے سرمایہ کو ثروت مند بناتے چلے جاؤ۔ راجہ رام موہن رائے نے وحدت الہ اور عظمت انسان کا سبق ایک جگہ سے سیکھا اور اسے اپنے اجداد کے ورثہ میں جوڑ لیا لیکن ہر آنے والا؛ ان کا ہر ساتھی رام موہن رائے تو نہیں ہوسکتا تھا۔ نتیجہ میں برہمو سماج اپنی تحریکی توحیدی اسپرٹ کھوتا رہا اور ایک فرقہ میں ڈھلتا رہا۔ اور فرقہ بھی اتنا غیر اہم کہ لوگ رام موہن رائے کی وجہ سے اس فرقہ کو بھی جانتے ہیں فرقہ کی وجہ سے رام موہن رائے کو نہیں۔ اکبر کا دین الٰہی، دارا شکوہ کا صوفیانہ ویدانت، رام موہن کا برہمو سماج ایسے انتخابی افکار بالآخر نتیجہ خیز کیوں نہیں ہو پاتے؟ اس کے بارے میں سوچنا پڑے گا۔

رام موہن رائے نے ایک بار شکایت کی تھی کہ یورپ والے ہندو مذہب کی بت پرستی کے بارے میں جب لکھتے ہیں تو دل کا گوشہ نرم ہو جاتا ہے اور اس طرح کی تاویلیں کر کے اسے پیش کرتے ہیں کہ حقیقت روشن نہیں ہو پاتی۔ ''ہمارے منصف یورپین دوست ہندو بت پرستی کو ہلکا کر کے دیکھتے ہیں اور تاویلا کہتے ہیں کہ بتوں کے پجاری بتوں کو ذات برتر کی تمثیل سمجھ کے پوجتے ہیں، اصل مقصود تو وہی ہے۔ اگر واقعی معاملہ اسی طرح ہوتا تو میں بھی یہاں رک جاتا۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ ہندو بھائی اس قسم کا ذرا سا بھی خیال نہیں رکھتے بلکہ انہیں یقین واثق ہوتا ہے کہ یہ لاتعداد دیوی دیوتا سب حقیقت ہیں جو اپنے اپنے شعبوں کے آزاد مقدر اعلیٰ ہیں اور اس لئے ان کے لئے (نہ کہ ذات برتر کے لئے) مندر بنتے ہیں اور ان کی عبادت کی جاتی ہے، ساری رسوم ادا ہوتی ہیں، یورپی تاویلوں کو لے کر ہمارے بہت سے پڑھے لکھے ہندو بھی اب بھی تاویلیں کرنے لگے ہیں حالانکہ دلوں میں دوسری ہی بات ہوتی ہے......''

اصنام پرستی کی یورپی انداز کی ہندو تاویلوں کی طرف رام موہن رائے نے جو اشارہ کیا ہے ممکن ہو ان کے عہد میں چوٹی کے پڑھے لکھے لوگ اس مہم میں زیادہ شریک نہ ہوتے ہوں (صرف اوسط درجہ کے معذرتی انداز والے ہی ایسا کرتے رہے ہوں) لیکن میرے عہد تک آتے آتے ممتاز ترین رہنما اور عالم جن کا آپ تصور کر سکتے ہوں وہ بھی تاویلیں کرنے لگیں اور یہ تاویل پھر پھیلتی چلی گئی۔ میرا اشارہ ڈاکٹر رادھا کرشنن اور گاندھی جی کی طرف ہے، جن دونوں نے جب بھی اس موضوع پر لکھا اس کی یہی تاویل کی اور اس تاویل کے سہارے اس ادارہ کو جوں کا توں باقی رکھنے کی سعی بھی کی۔

راجہ رام موہن رائے سے رادھا کرشنن تک گھڑی کی سوئی آگے بڑھنے کی بجائے پیچھے کو کیوں لوٹ گئی، یہ نکتہ قابل غور ہے اور سوچنے کا لمحہ بھی مہیا کرتا ہے۔اس کے لیے شاید وہ راجہ رام موہن ذمہ دار ہیں؛ ان کی وہ چھوٹی سی بھول ذمہ دار ہے جس کا ذکر اوپر ہوا۔ وہ اپنی میراث بر نازاں تھے لیکن وقت وہ تھا جب ہندو نشاۃ ثانیہ ان کے اور ان کے ساتھیوں کے ہاتھوں شروع ہو رہی تھی اس لئے وہ ہر اس بات کو جو ہندو سماج کو پیچھے کی طرف لے جائے جڑ سے اکھاڑ دینا چاہتے تھے۔ انگریزی تعلیم ہو یا سنسکرت تعلیم، جب یہ مسئلہ اٹھا اور انگریزوں نے سنسکرت کی پرزور حمایت شروع کی تو یہ رام موہن رائے ہی تھے جنہوں نے اپنی پوری قوت اس تحریک پر لگا دی کہ سنسکرت زبان وعلوم کے بجائے انگریزی زبان وعلوم کی ترویج ہو، اور صفائی کے ساتھ بتایا کہ اول الذکر کے سبب ہم آگے بھی پسماندہ رہیں گے اور ثانی الذکر میں ترقی کے سبب ہم پر یورپ غالب آیا ہے۔ اگر ہم بھی یہ حاصل کرلیں تو کسی سے پیچھے نہ رہوں۔ رام موہن رائے نے ہندو اصنام پرستی کی یورپی تاویلوں کی جو شکایت کی ہے میں سمجھتا ہوں ان تاویلوں کے پیچھے بھی یہی نیت کام کرسکتی ہے کہ ایسا نہ ہو کہ اسے چھوڑ کر یہ لوگ فکر و نظر میں یورپ کے برابر آجائیں، اور پھر ان پر حکومت کرنا ناممکن ہو جائے، رام موہن رائے کے وقت میں اس کی ضرورت محسوس ہوئی کہ پسماندگی کے اس حصہ پر بھی توجہ کی جائے چنانچہ انہوں نے بار بار اس نکتہ کو اٹھایا۔

''توہماتی اعمال جو ہندو دھرم کو مسخ کئے ہوئے ہیں اس کی پاک صاف روح کے احکام سے کوئی واسطہ ہی نہیں رکھتے............ میرا ضمیر مجھے جھنجھوڑتا ہے کہ میں بتاؤں یہ راہ غلط ہے...... ویدا صنام پرستی کو برداشت اور گوارا ضرور کرتے ہیں، لیکن آخری درجہ پر- اور آخری درجہ کے شخص کے لیے جس کا دماغ اتنا چھوٹا ہو کہ ذات برتر کا تصور ہی نہ کرسکے...... اپنے فطرت پر قیاس کر کے عبادت کے لیے کچھ اصنام تخلیق کر کے، اور عبادت کے لیے خارجی رسوم بنا کے ہندوؤں کی بڑی تعداد جس طور سے اصنام پرستی میں مبتلا ہوگئی اسی اصنام پرستی نے بالآخر ان کے اندر تعصب وتوہم، اخلاقیات کی تباہی خودکشی، ستی اور انسانی قربانیوں کو جنم دیا ہے۔

یہ سب کچھ وہ سمجھاتے رہے، اور یہ بھی بتاتے رہے کہ وہ جس راہ کی طرف بلا رہے ہیں وہ ویدانت کی راہ نہیں، اور صحیح راہ ویدانت ہی کی راہ ہے۔ انہوں نے کہیں ذکر نہیں کیا کہ ویدانت کی صحیح راہ تک وہ پہنچے کس طرح۔ بتانا نہیں چاہا یا بتانے کا موقع نہیں ملا۔ اور پھر اس چھوٹی سی بھول کا نتیجہ یہ ہوا

کہ رام موہن رائے سے رادھا کرشنن تک آتے آتے گھڑی کی سوئی آگے جانے کے بجائے پیچھے کی طرف لوٹتی گئی۔ رام موہن رائے اپنے فیضان کا ذکر کئے بغیر نقائص کی اصلاح کر سکتے تھے تو ان کے بعد آنے والے ہندو نشاۃ ثانیہ کے بیچوں بیچ کھڑے ہو کر ان اصلاحوں کو رد کر کے پورے اعتماد کے ساتھ تاویل توجیہ کر سکتے تھے!

رام موہن رائے کے زمانہ میں، انہیں کے ہاتھوں، ہندو نشاۃ ثانیہ کا ابھی آغاز ہوا ہی تھا؛ رادھا کرشنن کے زمانے میں یہ نشاۃ ثانیہ اپنے عروج کو پہنچ چکی تھی۔ رام موہن رائے کے زمانے میں ہندو محکوم تھے، رادھا کرشنن کے زمانے میں آزادی کے لیے انگڑائی لی اور ان کے دیکھتے دیکھتے اپنی تقدیر کے آپ مالک بن گئے؛ اور اس طور پر کہ دنیا کی سب سے بڑی جمہوریت کے سنچا لک وہ تھے۔ رام موہن رائے کے زمانے میں اپنے نقائص پر نظر جا سکتی تھی، تا کہ نشاۃ ثانیہ میں مدد مل سکے۔ رادھا کرشنن کے زمانے میں نشاۃ ثانیہ کی تکمیل ہوئی تھی، اس وقت اداروں میں ترمیم کا سوال ہی نہیں اٹھتا تھا صرف تاویل و توجیہ کافی تھی۔ لیکن نشاۃ ثانیہ کو استحکام و استقلال بخشنا ہو تو، نقائص میں ترمیم مناسب بات ہے یا ان کی تاویل، اس نکتہ پر وقت ضرور صرف کرنا چاہئے!

دوسری طرف اسلام کے ماننے والوں کے لیے بھی ایک لمحۂ فکریہ!

اور، وہ یہ کہ:

اسلام کے نام لیواؤں کو بھی سوچنا پڑے گا کہ وہ جس ملک میں پہنچے اسے اس بھر پور طور سے اپنے رنگ میں رنگ دیا کہ صبغۃ اللہ، کے سوا کوئی نشان ہی نہ رہا۔ افریقا کا دو تہائی براعظم، مغربی ایشیا کا پورا علاقہ، انڈونیشیا، وسط ایشیا۔ یہ مسلک جس علاقہ میں پہنچا وہاں پھر یہ ہی یہ تھا۔ لیکن جب ہندستان سے واسطہ پڑا تو صوفیا اور سلاطین، مغلوں اور مبلغوں کی تمامتر کوششوں کے باوجود پایۂ تخت دہلی اور اس کے نواح میں دور دور، ہندستان کے دل میں، اسلام قبول کرنے والوں کی کل تعداد بیس فیصد تک بھی نہ پہنچ سکی، نہ جنوبی ہند کے راسخ العقیدہ دراوروں اور برہمنوں نے اپنی روش کو چھوڑا۔ کچھ کامیابی ہوئی تو (۱) محض ان علاقوں میں جو مغربی ایشیا کی پٹی سے ملے جلے تھے۔ بار بار اثر پذیری کے ہزار موقعے تھے۔ یہ پٹی مغربی ہند (اب، پاکستان) سے موپلا سواحل تک چلی گئی؛ یا پھر (۲) مشرقی ہند کے ان دور دراز علاقوں میں جہاں یا تو کچلے ہوئے (شودر) طبقے زیادہ تعداد میں تھے یا مظلوم بدھ مت والے۔ یا پھر ہندو سماجی نظام سے ہر طرح آزاد قبل تاریخ کے قبائلی پسماندگان!

اونچے طبقوں کے ہندو نے بحیثیت مجموعی اسلام کو قبول نہیں کیا۔ راجہ مان سنگھ اور شاہ دولت کی ایک ماہ لمبی طویل تاریخی بات چیت اس پر گواہ ہے کہ صورت حال کیا تھی۔ راجہ مان سنگھ شاہ دولت کے احترام میں ''ختم اللہ علی قلوبھم وعلی سمعھم وعلی ابصارھم غشاوۃ'' کہہ کر بات مذاق میں ٹال سکتا تھا لیکن امر واقعہ وہ ہے جو اس نے کہا نہیں۔ اور جو اس تحریر کے خاتمہ پر میں کہنا چاہتا ہوں کہ: اگر اس ملک میں دو ممتاز مذاہب، ہندو اور مسلم، کو ساتھ ساتھ خوشدلی کے ساتھ بسر کرنا ہے تو ایک دوسرے کو سمجھتے ہوئے ہی یہ منزل سر ہو سکے گی ورنہ ٹکراو ہے اور مسلسل ٹکراو! اور ایک دوسرے کو سمجھنے ہی کے ذیل میں میرا اٹھایا ہوا نکتہ قابل غور بن جاتا ہے کہ اس ملک میں اسلام کے پھیلاؤ میں اگر کامیابی نہیں ہوئی، تو کیا یہ امر لمحۂ فکر یہ مہیا نہیں کرتا کہ ہم سوچیں کہ ہندو مذہب کیا ہے اور سوچیں کہ ہندوؤں کو مسلمان بنانا ہی ضروری ہے یا رام موہن رائے کی طرح ان پر اسلامی قدروں کا واضح ہو جانا ہی کافی ہے؟

یہ دونوں سوال، اور ان کے جواب، ملے جلے ہیں، اور بات پھر رام موہن رائے پر ہی آ کے ختم ہوتی ہے، کہنا صرف یہ ہے کہ ہندو مذہب اسلام کی طرح کوئی مذہب نہیں ہے، یہ تو سماج ہے اور بس: جس میں رسوم ورواج ہیں جن پر عامل ہر شخص ہندو ہو چاہے وہ دہریہ ہو یا خدا پرست، اصنام پرست ہو یا توحید پرست، سورج اور چاند کو گائے اور سانپ کو پوجتا ہو یا کالی اور لکشمی کو، راجہ رام موہن رائے جیسا توحیدی ہو یا جواہر لال جیسا سائنسی ذہن رکھنے والا لا ادریہ! اور جب اتنی چھوٹ ہو تو گہری چھاپ کے اعلیٰ ذات کا اپنے ورثہ پر نازاں ہندو اپنا بے رنگ وہمہ رنگ، سماج (مذہب) کیوں چھوڑے گا جس سے وہ اپنی پیدائش سے پروان چڑھنے تک وابستہ رہا ہے، جو اس کے انفاس میں بسا ہوا ہے اور، سب سے بڑھ کے، جو اس کے کسی انداز، کسی فکر، کسی عمل میں حارج نہیں ہوتا، آڑے نہیں آتا!

راجہ رام موہن رائے کا موقف بھی، اگر کسی طرح سمجھ میں آ سکتا ہے تو بس اسی طرح!!

۱۰/دسمبر۱۹۷۲ء

خدا بخش لائبریری، پٹنہ۔



پروفیسر سید محمد عزیز الدین حسین ہمدانی
سابق صدر، شعبہ تاریخ وثقافت، جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی

# پنجاب کی خانقاہوں، درگاہوں، تکیوں کو سکھ راجاؤں، امیروں کی دی ہوئی معافیات (گرانٹس)

صوفیائے کرام گیارہویں صدی عیسوی میں ہندستان آئے انکا راستہ پنجاب ہو کر تھا۔ لہذا وہ کچھ عرصہ لاہور یا ملتان رکتے پھر بعد میں ہندستان کے دوسرے شہروں اور قصبات کا رخ کرتے۔

عہد وسطی کے پنجاب کو تعلیم، فرقہ وارانہ ہم آہنگی پیدا کرنے میں بڑا اہم کردار ادا کیا۔ ان صوفیاء نے پنجابی سیکھی، اس لئے کہ صوفیا کھلا ذہن رکھتے تھے، ان کے ہاں لسانی عصبیت کے لئے کوئی جگہ ہی نہ تھی، یہ صوفیا پنج تن پاک، محمد، علی، فاطمہ، حسن اور حسین سے محبت ومودت رکھتے تھے، لہذا انھوں نے پنج آب، پانچ دریاؤں کے علاقے کو اپنا وطن قرار دیا۔ پنجاب سے محبت کی۔ صوفیا یہ نعرہ لگاتے تھے:

''لطف انبیاء کرم اولیاء بفضل پنجتن یا علی''۔

مغل عہد میں بادشاہوں اور امرا نے صوفی خانقاہوں، درگاہوں، تکیوں وغیرہ کو معافی گرانٹس دیں، جس کے فرامین ان خاندانوں میں یا کتاب خانوں میں ابھی بھی محفوظ ہیں۔ پنجاب میں بھی معافیاں ملیں، تو ہم دیکھتے ہیں کہ مغل حکومت کے زوال کے بعد جب حکومت مہاراجہ رنجیت سنگھ کو ملی تو انھوں نے اور ان کے جانشینوں، ان کے امرا اور زمینداروں نے ان معافیات کو جاری رکھا، نہ صرف جاری رکھا بلکہ رنجیت سنگھ وغیرہ نے نئی گرانٹس بھی دیں جس سے خانقاہی نظام مغل حکومت کے زوال کے بعد بھی بہ خیر وخوبی چلتا رہا، اور انگریزوں نے بھی ان میں سے بہت سی گرانٹس کو جاری رکھا۔ اس سے ان صوفیا کے کارناموں کی عکاسی ہوتی ہے کہ پنجاب میں انگریزوں کی حکومت قائم ہو جانے کے بعد حکومت میں شامل ہندستانیوں نے اپنی مدد سے ان گرانٹس کو برٹش راج میں بھی جاری رکھنے کی

پوری کوشش کی۔ ۱۹۴۷ء میں تقسیم ہند کے نتیجے میں بہت سی دستاویزات ضائع ہوگئیں،لیکن برٹش راج میں جو رجسٹر معافیات تیار ہوئے تھے ان سے ان گرانٹس کی تفصیلات ملتی ہیں، اس پر تحقیق اور دانشوروں نے کام نہیں کیا جبکہ اتنا مواد موجود ہے کہ جس پر ایک پی ایچ ڈی ہوسکتا ہے۔

نیشنل آرکائیوز کی شکر گزاری ہم پر فرض ہے کہ انھوں نے اس قیمتی سرمایے کو اسکالرس کے لئے محفوظ رکھا ہے۔

لیکن بہت سے فرامین، نشان اور پروانے ضائع ہوگئے، جیسا کہ برٹش راج میں رجسٹر معافیات سے پتہ چلتا ہے۔اس کے علاوہ بھی معافیاں رہی ہوں گی،لیکن ان کے ریکارڈ ضائع ہونے سے ہم کچھ کہہ نہیں سکے۔

صوفیا کے یہاں سب سے بڑی عبادت خدمت خلق تھی، انھوں نے پنجاب میں تعلیم کے احیا اور غربا کے لئے غذا کی فراہمی کے لیے بہت کام کیا۔ انھوں نے پنجابی سیکھی تا کہ وہ پنجاب کے لوگوں کے مسائل کو سمجھ سکیں، اور پھر اپنے بھر پور وسائل کا استعمال انھیں تعلیم دینے اور ان کی غربت کو دور کرنے پر کیا۔ اس طرح صوفیا پنجاب کی آب وہوا کا حصہ ہوگئے۔ ان صوفیا کے ملفوظات کی بھی تدوین ان کے خلفا نے کی جو اس دور کی سماجی، معاشی اور ثقافتی زندگی کو سمجھنے کے بڑے اہم ماخذ ہیں۔ اس دور کی ذہنی فضا، معاشی حالات، ادبی تحریکات اور سماجی رجحانات کا اندازہ بھی ہوتا ہے۔ ان ماخذ میں عوام کے دلی جذبات، ان کی پوشیدہ آرزوئیں، کش مکش حیات، ان کی مایوسیاں اور پریشانیاں سب ہی محفوظ ہیں، روزمرہ کی زندگی کے چھوٹے چھوٹے اور بڑے سے بڑے مسئلہ کے متعلق ان مشائخ سے رجوع کیا جاتا تھا۔ صوفیا نے سماج کی صحت مند عناصر کو ابھارنے اور اخلاقی قدروں کی فضیلت دل نشیں کرنے کے سلسلے میں جو جدوجہد کی، احترام انسانیت کی تلقین، مساوات واخوت کی تعلیم، ترویج علم کی فکر، خدمت خلق کے لئے بے چینی کی تعلیل ملفوظات کے ہر صفحہ پر ملتی ہے۔ اس کا اثر تھا کہ سید احمد توختہ ترمذی کی تاریخ وفات ''مرشد پنجاب (۶۶۲ء) سے نکالی، شیخ عبدالحکیم سیالکوٹی (م۔۱۶۵۷ء) آفتاب پنجاب کے لقب سے نوازا گیا۔ یہ سب صوفیائے پنجاب کا کارنامہ ہے، جس کی روح آج بھی پنجاب میں موجود ہے۔

☆☆☆

# پیش گفتار

حیدرآباد یونیورسٹی کا ایم فل کا مقالہ جو 2005 میں یونیورسٹی نے منظور کیا، اور جو ہنوز غیر مطبوعہ ہے، یہ وضاحتی اشاریہ تھا ہے، مرتبہ ٔفرزانہ بیگم۔ اب اس کا وضاحتی حصہ ترک کر کے صرف اشاریہ ملاحظہ میں لایا جارہا ہے۔

1960 سے 1980 بلکہ 1982 کے اواخر تک کتاب نما رینگتا رہا، مگر رینگنے میں بھی جو جو کام کیے اگر کتاب نما کی مجموعی تاریخ پر نظر ڈالیں تو وہ بھی بڑے بڑے کاموں میں شمار کیے جا سکتے ہیں، کتاب نما کے ابتدائی بیس بائیس سال کی غرض تھی: ''واحد مقصد پڑھنے والوں کو تازہ مطبوعات سے آگاہ کرنا، اس سلسلے میں اقتباس تعارف اور تبصرے غرض کہ جو کچھ کتابوں کو مقبول بنانے کے لئے کیا جا سکتا ہے''۔ (کتاب نما، نومبر 1973ء)۔

شاہد علی خاں نے جو چُپتے چپّاتے بڑے بڑے کام کر دیے، مثلاً یہی تبصرے جو کتاب نما میں تفصیل سے نکلا کرتے تھے، ان کی قدر و قیمت پہچان کے ان سارے تبصروں کو شمیم حنفی صاحب مرحوم نے جائزے کے نام سے مرتب کر دیا تھا، جو اشاعت کے بعد خود بھی اپنی تاریخ بنا گیا۔

بڑے کام کے تبصرے کتاب نما میں نکلتے رہے، جن میں سے اہم تر کا ذکر یہاں کر دینا نامناسب نہ ہو گا۔

کتاب نما کے اس اولین دور میں جیسا کہ مذکور ہوا تبصروں پر زور تھا تاکہ تازہ کتابوں کا بھرپور تعارف ہو سکے، اس ذیل میں مثلاً **تصوف** کی کتابوں پر جو تبصرے ہوئے وہ مندرجہ ذیل ہیں:

تصوف اسلام (مولانا عبدالماجد دریابادی)، چشتی تعلیمات (ڈاکٹر نثار احمد فاروقی)، اقبال اور تصوف (پروفیسر آل احمد سرور)، معراج مصطفی (سید عین الدین احمد چشتی)، قرآن پاک کیا ہے؟ (عبدالواحد سندھی)، سیرت مبارک حضرت ابو بکر صدیق (ریاض آفندی)، اسی طرح مذہبیات کے موضوع پر جو کتابیں متعارف ہوئیں ان میں مخدوم علی مہائمی (عبدالرحمن) دین الٰہی اور اس کا پس منظر (مہر محمد خاں شہاب مالیر کوٹلوی)، دنیا، اسلام سے پہلے اسلام کے بعد (عبدالسلام قدوائی)، تاریخ الامت (مولانا محمد اسلم جیراجپوری)، اسلام کی اخلاقی تعلیمات (امام غزالی)، بھاگوت گیتا (حسن الدین احمد)۔

**شعری مجموعوں** پر جو تبصرے ہوئے وہ مندرجہ ذیل ہیں:

ہوا کے دوش پر (غلام ربانی تاباں)، رشتہ گونگے سفر کا (مظہر امام)، ضبط شدہ نظمیں (مرتبین: خلیق انجم و مجتبی حسین)، پچھلے پہر (جاں نثار اختر)، روشنی کا سفر (رفعت سروش)، انحراف (یعقوب راہی)، موج شمیم (دیا شنکر نسیم)، بے چہرہ لمحے (علقمہ شبلی)، بساط رنگ (بلراج کومل)، شجر صدا (عمیق حنفی)، گھر آنگن (جاں نثار اختر)، نقش صدا (رفعت سروش)، شب چراغ (وامق جونپوری)، سفینہ غزل (عروج زیدی)، زیر بار (شاہد کلیم)، ایک چراغ اور (دھرم پال عاقل)، مصرع ثانی (شجاع خاور)، جستہ جستہ (خورشید الاسلام)، نوائے آواز (غلام ربانی تاباں)، بیاض مریم (سکندر واجد)، آتش گل (جگر مرادآبادی)، کرب خود کلامی (اعجاز صدیقی)، چڑیا خانہ (ناوک حمزہ پوری)، صمدیت حیات (رئیس نعمانی)، برگ زرد (طالب چکولوی)، لب و لہجہ (شمیم گوہر)، شام شہر یاراں (فیض احمد فیض)، بوئے سمن (مسعود جہاں)، ہجر کے موسم (شہریار)، شام کا پہلا تارا (زہرہ نگاہ)، وادئ غزل (رفعت سروش) پتھر کی زبان (فہمیدہ ریاض)، افکار پریشان (اثر انصاری)، رعنائی خیال (رعنا گنوری)، سورج کی صلیب (صبا اکرام)، برگ سر سبز (نامی انصاری)، آوارہ سجدے (کیفی اعظمی)، وغیرہ۔

**فکشن میں:** ایوان غزل (جیلانی بانو)، یادوں کی بارات (جوش ملیح آبادی)، خاک تمنا (سراج انور)، دارا شکوہ (قاضی عبدالستار)، تنکے کا سہارا (شکیلہ اختر)، مٹی کا چراغ (سلمیٰ صدیقی)، عمر قید (مترجم سید آل رسول)، اشک خون (حبیبہ بانو)، جلیس (انور کمال حسین)، الجھی ڈور (صالحہ عابد حسین)، دھوپ چھاؤں (سرور جہاں)، دھند (صغریٰ مہدی)، آرزو (سراج انور)، ابھا گن (غلام مصطفیٰ شیث)، نشیب و فراز (عبدالمنان تاجر)، مدار (حیات اللہ انصاری)، ڈوبتے ورج کی کتھا (کشمیری لال ذاکر)، بے پر کی (آوارہ)، نشہ اترتا ہے (سعید احمد خاں)، منزل تک (ظفر ہاشمی)، انگوٹھے کا نشان (کشمیری لال ذاکر)، پروائی (صغریٰ مہدی)، پابہ جولاں (صغرا مہدی)، کالا شہر گورے لوگ (احسان الحق)، دروازے کھول دو (کرشن چندر)، کھجوراہو کی ایک رات (کشمیری لال ذاکر)، درو درماں (صالحہ باد حسین)، نئی دھرتی نئے انسان (خواجہ احمد عباس)، پتھر کا شہزادہ (صغرا مہدی)، راستے اور کھڑکیاں (انور خاں)، پت جھڑ کی آواز (قرۃ العین حیدر)، واردات (پریم چند)، اپنے دکھ مجھے دے دو (راجندر سنگھ بیدی)، کیمیا گر (پروفیسر محمد مجیب)، دس افسانے (صغریٰ مہدی)، ریب پر گرفت (رشید امجد)، نورتن کہانیاں (شمیم احمد)، اپنی آگ (شاکر کریمی)، اپنے پرائے (اوم پرکاش بجاج)، سسکتی چاندنی (فریدہ زین)، تتلیاں (نظام الدین نظام)، دانہ و دام (راجندر سنگھ بیدی)، چراغوں کا سفر (رام لعل)، پیار کا موسم (مہندر ناتھ)، چنار کا پتا (سلطانہ آصف فیضی)، ساگ کی کھیتی (ترجمہ قرۃ العین حیدر)، سدا بہار کہانیاں (سردار عرفان)، آڑی ترچھی لکیریں (ستیش بترا) وغیر ہم۔

اور **سنجیدہ موضوعات پر:** مسلمان اور وقت کے تقاضے (مولانا عبدالسلام قدوائی)، یہ ہے میرا ہندستان (خضر برنی)، گاندھی جی کی انمول باتیں (محمود احمد ہنر)، سماجی تبدیلیاں ازمنہ وسطیٰ کے ہندستان میں (رام

شرن شرما)، مغلیہ ہندستان میں زرعی اصلاحات (سید نورالحسن)، مسلمان اور سیکولر ہندستان (مشیر الحق)، ہندستان کے ازمنہ قدیم کے کتب خانے، ہندستان کے ازمنہ وسطیٰ کے کتب خانے۔

ادب اور کلچر کے تعلق سے تہذیب و معاشرت کے مختلف نقوش، دہلی کی بیگماتی زبان میں معاشرت کے ابھرتے نقوش، میواتی زبان میں علاقائی کلچر کی تلاش، تمل پنجابی و دکنی زبانوں کے ذریعہ ہونے والے کلچرل نقوش۔(نومبر 1975)۔

رام شرن شرما کا مضمون شعر و ادب کے رشتے اور سماجی تبدیلیاں۔ انھیں کا مضمون ازمنہ وسطی کے ہندستان میں سماجی تبدیلیاں (جولائی 1975)۔ محمد ابراہیم کا مقالہ نثر جدید (نومبر 1975)۔ پی سی جوشی کی کتاب انقلاب پر (1975) صباح الدین عبدالرحمن کی کتابیں 1975۔

## کتاب نما کے خاص نمبر

خصوصی توجہ کے مستحق کتاب نما کے خاص نمبر ہیں: جگن ناتھ آزاد کا سفر نامہ، جنوری 1982، صالحہ عابد حسین کا سفر نامہ ستمبر اکتوبر 1981۔ چلو جاپان چلو، مجتبیٰ حسین کا سفر نامہ جولائی 1983، مشاہدات ابن بطوطہ: صغریٰ مہدی کا سفر نامہ امریکہ: سفر صالحہ عابد حسین کے ہمراہ کیا تھا۔ ان سفر ناموں کے علاوہ کتاب نما نے کچھ اور خاص نمبر بھی شائع کئے۔ اکتوبر 1981 کے شمارے میں برطانیہ میں اردو پر ایک مفصل رپورٹ شامل اشاعت ہے۔ اسے بھی خاص نمبروں میں شمار کیا جا سکتا ہے۔ دوسرے خاص نمبروں میں: ● مرزا دبیر نمبر، مرتبہ عبدالقوی دسنوی ● محمود احمد ہنر نمبر، یہ کتاب نما کے مدیر ولی شاہجہاں پوری کے بھائی تھے اور اور ان کے بارے میں اطہر پرویز نے بھی کبھی بہت اچھا لکھا تھا۔ ● جنوری 78 کا شمارہ خاص نمبر مہر محمد خاں شہاب مالیر کوٹلوی کے نام ہے، اور کتاب نما لٹریچر میں اس کی ایک خاص حیثیت ہے۔ ان کا انتقال 25 فروری 1976 بمبئی میں ہوا۔ ● عرش ملسیانی نمبر، مرتبہ مالک رام ● مشرقی علوم والسنہ پر تحقیق کے بارے میں خصوصی نمبر جولائی 1978 ● اسلامی موضوعات پر غیر ملکی اداروں میں تحقیقی کام پر خاص نمبر ● اردو ادب 1976ء میں عنوان سے ایک خاص نمبر، مرتبہ محمود عالم خدا بخش لائبریری ● کراچی میں تین ہفتے (صالحہ عابد حسین)۔

ڈاکٹر افروز کوثر نے اپنی تحقیق "کتاب نما کی ادبی خدمات (سال اشاعت 2017، پٹنہ) سال 1960 تا 1980 کے کتاب نما کے بارے میں پہلی بار اس اہم پرچے کا ایک تفصیلی تعارف کرایا تھا، جس سے ان کے تحقیقی کام میں ہمیں جو ضروری اطلاعات ملیں وہ ہم نے ان کے شکریے کے ساتھ اوپر درج کر دی ہیں۔ یعنی یہ پہلا حصہ تو افروز کوثر کا کارنامہ سمجھیں، اور اب آگے جو کتاب نما کا انڈیکس آپ کے ملاحظہ میں آرہا ہے اسے ہمارا کام سمجھیں، اور ڈاکٹر افروز کوثر کو دعائیں دے کر کچھ ان کے، اور ہمارے کام سے جو **فائدہ** ان طلبہ کو ہو سکتا ہے انھیں اس کی شکر گزاری ہماری دعاؤں کے ساتھ پہنچے وہ فائدہ وہی ہے کہ گھنٹوں یا مہینوں میں کوئی مضمون تلاش کرنے کے بجائے،

دو چار منٹ میں آپ کا مطلوبہ مواد اس اشاریے سے مل جائے گا۔ اور ان مضمونوں تک پہنچ جائیں گے جو کتاب نما میں چھپے ہیں، اور اس سے آپ کی ریسرچ میں کچھ نہ کچھ مدد مل جائے گی۔

1973 کی جنوری کے شمارے سے کتاب نما کا نیا دور شروع ہوتا ہے۔ اداریہ میں لکھا ہے: ''یہ شمارہ کتاب نما کے نئے رنگ و آہنگ کا پہلا نقش ہے''۔ یعنی یہاں سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ دوسرا دور شروع ہوتا ہے۔

**اداریہ کتاب نما جنوری 1973 ملاحظہ ہو:**

''یہ شمارہ کتاب نما کے نئے رنگ و آہنگ کا پہلا نقش ہے۔ برصغیر ہند و پاک کے مختلف شہروں سے متعدد ادبی ماہنامے شائع ہوتے ہیں۔ ان کی سطح، مزاج اور معیار یکساں نہیں ہے۔ اسی طرح ان کے قارئین کے حلقے بھی مختلف ہیں، ہم کتاب نما کو نہ تو کسی مخصوص مکتبِ فکر کا ترجمان بنانا چاہتے ہیں، نہ ہی اسے کسی معینہ دور، حلقے اور علاقے تک محدود رکھنا چاہتے ہیں۔ زندگی کی طرح ادب کے معاملے میں بھی قصۂ جدید و قدیم دلیل کم نظری ہے۔ ہر بڑی ادبی روایت ایک بنیادی وحدت کی پابند ہوتی ہے۔ یہ پابندی اس روایت کے تسلسل پر ضربیں نہیں لگاتی، بلکہ اسے ایک منفرد کردار اور معنویت عطا کرتی ہے، ہمارا خیال ہے کہ اردو کی ادبی روایت کو بھی آج ایک نئے بسیط اور ہمہ گیر تناظر میں دیکھنے اور سمجھنے کی ضرورت ہے۔

''کبھی بھی زندہ، متحرک اور ترقی پذیر زبان کی بقا کا انحصار اس کی ادبی حیثیت کے ساتھ ساتھ اس کے علمی سرمائے پر بھی ہوتا ہے۔ ادب اور علم کی حدیں اپنے امتیازات کے باوجود باہم متضاد نہیں ہوتیں، یہ ضرور ہے کہ ادب سے جو علم ہم تک پہنچتا ہے، اس کی نوعیت مختلف سماجی اور انسانیاتی علوم کی نوعیت سے الگ ہوتی ہے۔ کتاب نما کے ذریعے ہماری کوشش یہ ہوگی کہ ادب اور علم کے رشتوں کا ایک نیا عرفان عام ہو اور ہماری زبان اپنے جمال و کمال کے تمام زاویوں کی اہمیت کا احساس پڑھنے والوں میں پیدا کر سکے۔

''اس مقصد کے پیش نظر ہم اردو کے تمام ممتاز اہل قلم کو اشتراک کی دعوت دیتے ہیں۔ موجودہ شمارے میں آپ کو ادب کی کئی صنفوں مثلاً خاکے، سفر نامے اور تنقید کے ساتھ ساتھ تعلیمی اور سماجی موضوعات پر بھی مضامین نظر آئیں گے۔ ہم اس شمارے کے تمام قلم کاروں کا شکریہ ادا کرتے ہیں کہ انھوں نے کم سے کم وقت میں ہمیں اپنی غیر مطبوعہ نگارشات سے نوازا۔

''یہ شمارہ ترتیب کے مراحل سے گزر رہا تھا کہ اردو کے ممتاز صحافی رنبیر جی اور بنگلہ کے ممتاز ادیب اور عالم جناب ابو سعید ایوب کے سانحۂ ارتحال کی خبر ملی اور اس سے پہلے کہ رسالہ پریس تک پہنچتا ابوالاثر حفیظ جالندھری بھی ہماری بزم سے رخصت ہوگئے، جوش اور فراق کے بعد حفیظ کی موت بھی ایک دور کے خاتمے کا اعلان ہے، ادارہ کتاب نما زبان و ادب کے ان تمام محسنوں کے لیے دعائے مغفرت کرتا ہے۔

کتاب نما کے نئے رنگ و آہنگ کے بارے میں آپ کے تاثرات اور مشوروں کا ہم خیر مقدم کریں گے"۔

مندرجہ بالا اداریے کے بعد ہمارا اشاریہ ملاحظہ ہو۔ ہمارا اشاریہ تقریباً آدھے شماروں کے مطالعہ پر مبنی ہے بقیہ آدھے کے لئے محترم شمس بدایونی صاحب سے مدد طلب کی ہے، جنھوں نے خبر دی ہے کہ ان کے پاس **کتاب نما** کا اچھا ذخیرہ ہے۔

ایک بات اور بھی کہنی ہے۔ کتاب نما کی تحریروں کی اس انڈیکس میں نظمیں غزلیں، ڈرامے افسانے وغیرہ کا انڈیکس شامل نہیں ہے۔ البتہ ان سب اصناف پر مضامین اس انڈیکس میں ضرور شامل ہیں۔

ہمارے انڈیکس میں کتاب نما کے صرف ان شماروں کے مندرجات شامل ہیں جو ہمیں حیدرآباد میں میسر آسکے۔ بقیہ شماروں کا کام کسی اور صاحب خیر کے ہاتھوں انجام پالے گا۔

یہ 1983 سے 2001 تک کے ان شماروں کی فہرست ہے، جو ہماری دسترس میں آگئے۔ اس میں کتاب نما کے نوے (90) شماروں کا انڈیکس ہے۔

پروفیسر، ڈاکٹر، مولانا، سید، شیخ، وغیرہ جو اعزازی الفاظ ناموں کے ساتھ استعمال ہوتے ہیں، وہ آپ اپنی اپنی جگہ بڑھا سکتے ہیں۔

**(فرزانہ بیگم)**

**حیدرآباد**

***

# فہرست موضوعات



***

# کتاب نما کا اشاریہ

## ادب

1. ادب اور شخصیت،(از حسن اختر (پاکستان))، مارچ 1983
3. ادب روایت جدت اور جدیدیت،(از ممتاز حسین)، جون 1983
4. ادب میں نئی حیثیت کا مفہوم،(از شمیم حنفی)، فروری 1985
5. ادب و سائنس،(از حسن اختر)، جون 1983
6. ادبی اصطلاحات کی وضاحتی فرہنگ،(از شارب ردولوی)، ستمبر 1996
7. ادبی ذوقِ لطیف کا بحران،(از ابن فرید)، فروری 1983
8. ادیب اور آزادی رائے،(از ممتاز حسین)، اگست 1983
9. ادیبوں کی تنظیم کیوں،(از مظہر امام)، مئی 1989
10. اردو ادب اور مشترکہ تہذیب،(از پروفیسر اکبر رحمانی)، جون 1989
11. اردو ادب میں اولیت کے سہرے،(از مظہر امام)، ستمبر 1992
12. اردو میں جاسوسی ادب،(از مرزا حامد بیگ)، فروری 1989
13. انسانی زندگی میں مطالعہ کی اہمیت،(از سری نواس لاہوٹی)، فروری 1988
14. اور قہقہوں کا رودِ بیکراں بہتا رہا (رپورتاژ)،(از لالی چودھری)، فروری 2001
15. ایک شعر کا تجزیہ،(از احمد صغیر صدیقی)، جون 2001
16. آج کا ادیب کتنا ادیب،(از مظہر امام)، ستمبر 1996
17. آزاد نظم،(از وزیر آغا)، اپریل 1989
18. آزادی کے بعد اردو شعری ادب،(از راجندر بہادر موج)، دسمبر 1997
19. آہنگ زماں و سینۂ شیر،(از عمیق حنفی)، اکتوبر 1983
20. بوڑھوں کا ادب،(از رضوان اللہ)، مارچ 1995
21. پاکستان میں ادبی صورت حال،(از منیر احمد شیخ)، اپریل 1989

22. پاکستان۔اردو شعرا کی نظر میں،(از محمد رفیع انصاری)،فروری1994
23. پاکستانی ادب،پانچ جلدیں: تبصرہ،(از شمیم حنفی)،نومبر1983
24. پروف کی جانچ یا پروف پڑھنا،(از قیصر شمیم)،دسمبر1996
25. پوشاکوں کے نام،(از حامد حسین،سید)،دسمبر1996
26. تحریک خلافت کی آوارہ گرد نظمیں،(از حکیم محمد حسین خاں شفا)،مئی1989
27. تخلیق و تنقید کا رشتہ،ایک مذاکرہ(جلسے کی روداد)،اپریل1989
28. تخلیقی عمل اوراس کی جہات،(از شہپر رسول)،جنوری1995
29. تخلیقی عمل اوراس کی ساخت،(از وزیر آغا)،ستمبر1995
30. ترقی پسند ادب اور جدید ادب کی مشترک قدریں،(از شمیم حنفی)،مارچ1983
31. ترقی پسند ادبی تحریک،بے سمت سفر،(از مظہر امام)،فروری1989
32. ترقی پسند تحریک اور اردو شاعری۔۳،(از سردار جعفری)،ستمبر1983
33. ترقی پسند تحریک اور اردو شاعری۔۱،(از سردار جعفری)،جولائی1983
34. ترقی پسند تحریک اور اردو شاعری۔۲،(از سردار جعفری)،اگست1983
35. تضمین نگاری کی روایت،(از عقیل احمد)،اگست1996
36. توتے ہیں اڑتے،(از زبیر رضوی)،دسمبر1988
37. تیز ہوا کے شور میں،(از شاہدہ حسن)،مئی2001
38. جدید ریختی کا شائستہ روپ،(از وفا راشدی)،اگست1992
39. جدید نظم کی شعریات اور بیانیہ،(از گوپی چند نارنگ)،جولائی1995
40. جدید نظم کی شعریات پر نظر ثانی کی ضرورت،(از گوپی چند نارنگ)،مئی1997
41. جدیدیت کی سیر،(از شیخ سلیم احمد)،جون1988
42. جو رہی سو بے خبری رہی،(از خامہ بگوش)،دسمبر1996
43. جینے کا سلیقہ،(از رشید احمد صدیقی)،جولائی1996
44. خطبہ صدارت،(از آل احمد سرور)،ستمبر1990
45. خوشبو کا بدن،(از عمیق حنفی)،دسمبر1983

46. دلچسپ ادبی حقائق،(از عارف لکھنوی)، فروری 2001
47. شاعری اے شاعری،(از عمیق حنفی)، جولائی 1983
48. شاعری کے عناصر اربعہ،(از محب عارفی)، ستمبر 1992
49. شاعری کی ناقدری،(از نامی انصاری)، جنوری 1996
50. شعر کی ماہیت،(از عمیق حنفی)، نومبر 1983
51. شمع اور پروانہ سائنس کے نقطہ نظر سے،(از وہاب قیصر)، نومبر 1996
52. عصری لغت۔ اردو طلبہ کی اہم ضرورت،(از توقیر احمد خاں)، جولائی 1997
53. فارسی اور اردو شاعری میں ہجو نگاری،(از یعقوب عمر)، فروری 1988
54. قلی قطب شاہ کی قصیدہ نگاری،(از خورشید انور)، جولائی 1988
55. الکٹرانی یلغار اور کتابوں کا مستقبل (تھامسن ایڈیسن کی پیشن گوئی)، یونائیٹیڈ انفارمیشن سروس)، مئی 1996
56. کچھ وقت پاکستانی کتابوں کے ساتھ،(از انور سدید)، ستمبر 1990
57. محشر انوار کے خطوط۔ اپنے کرداروں کے آئینے میں،(از ظفر علی راجا)، نومبر 1989
58. مسودہ کیسے تیار کریں،(از قیصر شمیم)، اگست 1996
59. مشرقی شعریات و ساختیاتی فکر،(از گوپی چند نارنگ)، اکتوبر 1993
60. معیاری اردو نثر،(از نجیب اختر)، مئی 1996
61. نثری نظم کا مسئلہ،(از رشید امجد)، اکتوبر 1983
62. نسیم چمن ایک تعارف (سو سال قبل کے رسالہ نسیم چمن امروہہ کا تعارف،(از ریحان احمد عباسی)، دسمبر 1997
63. نوادرِ کتب خانۂ خاص تحفہ ایبٹ،(از اسلم فرخی)، ستمبر 1989
64. نوادرِ کتب خانہ خاص،(از اسلم فرخی)، جون 1988
65. نئی شاعری کے امکانات،(از ابوالکلام قاسمی)، اگست 1988
66. ہومر کے لافانی رزمیے،(از مرزا حامد بیگ)، جولائی 1988
67. وضع اصطلاحات اور ترجمے،(از سعید الظفر چغتائی)، اگست 1992

## غزلگوئی

68. ادا جعفری اردو کی عہد آفریں شاعرہ،(از محسن بھوپالی)،اگست 1992
69. جدید تر غزل کی شناخت،(از شہپر رسول)،جولائی 1995
70. سیماب کی غزلیہ شاعری،(از رشید حسن خاں)،فروری 1983
71. غزل کے نئے جہات تبصرہ و تجزیہ،(از علی احمد فاطمی)،جولائی 1989
72. غزل گو،(از مرزا حامد بیگ)،اگست 1989
73. لمس ہوا کا تغزل،(از انیس قدوائی)،اپریل 1995
74. مجروح سلطان پوری کی غزل گوئی،(از محمد سالم)،جون 1989

## تحقیق

75. شیرانی کی تاریخی اہمیت،(از رشید حسن خاں)،دسمبر 1983
76. درج عنبریں،(از حکیم محمد حسین خاں شفا)،نومبر 1989

## مخطوطات

77. تاریخ کتب خانہ واحد مخطوطہ،(از ظہیر علی صدیقی)،جون 1996
78. باغ و بہار کا ایک قدیم مخطوطہ،(از فیروز احمد)،اکتوبر 1996

## عروضیات

79. شکست نارو،(از عنوان چشتی)،دسمبر 1983
80. ایک عروضی مکالمہ،(از انور مینائی)،مئی 1988
81. ایک عروضی مکالمہ،(از کمال احمد صدیقی)،جولائی 1988
82. زحاف اور رباعی،(از راز علاّمی)،ستمبر 1989
83. قافیے کی ماہیت،(از عصمت جاوید)،نومبر 1993
84. عروض معروض،(از کمال الدین احمد صدیقی)،دسمبر 1993

85. عروض معروض،(از کمال احمد صدیقی)،اگست 1997

## تنقید

86. عملی انتقادیات،(از خلیل الرب)،نومبر 1992
87. قوسیاتی تنقید،(از عتیق اللہ)،اپریل 1995
88. اردو تنقید کا ارتقا،(از غلام یحییٰ)،جون 1995
89. اصول ادبیات کی تنقیدی اہمیت،(از شمشاد احمد انصاری)،نومبر 1995
90. تنقید اور تہذیب کا باہمی رشتہ،(از نثار احمد فاروقی)،جولائی 1997
91. تدوین سحر البیان،(از نقوی)،فروری 2001

## لسانیات

92. بنگلہ دیش میں اردو کی رفتار ترقی،(از کلیم سہسرامی)،جنوری 1995
93. ادبی تاریخ نویسی،(از نعیم احمد)،ستمبر 1990
94. اردو زبان تاریخ تشکیل تصویر،(از عبد المغنی)،دسمبر 1988
95. بے مثل اردو انگریزی لغت،(از اشرف رفیع ناظمی)،جون 2001
96. اردو اور بُو،(از روف پاریکھ)،مئی 1995
97. اردو اور کلچر کی تقسیم،(از پروفیسر وہاب اشرفی)،جولائی 1989
98. فارسی میں ہندی الفاظ،(از شمس الرحمن فاروقی)،ستمبر 1997
99. پاکستان میں اردو کی صورت حال،(از نامی انصاری)،دسمبر 1997
100. قومی زندگی میں اردو زبان کی اہمیت،(از زرینہ عقیل)،جولائی 1983
101. اردو میں لسانی آداب،(از عبد الستار دلوی)،اگست 1983
102. زبان کا فلسفہ،(از عبد الستار دلوی)،نومبر 1983
103. اردو میں لسانی مباحث کا آغاز،(از حسن اختر)،فروری 1985
104. لسانی تشکیل اور قومی یکجہتی،(از عبد الستار دلوی)،اپریل 1988

105. اردو رسم الخط کی اہمیت اور خصوصیت،(از حامد حسین،سید)،اکتوبر1995

106. سیلنگ اور اور سیلنگ(انگریزی لفظ سیلنگ پر)،(از رؤف پاریکھ)،اکتوبر1995

## اردو مسئلہ

107. اردو دوسری سرکاری زبان(قومی آواز،اداریہ کی نقل)،اکتوبر1989

108. باتیں میری باقی ان کا اردو بچاؤ مفت خور مہربانوں سے،(از ظفر پیامی)،اکتوبر1989

109. غریب اردو اور ہمارا عجیب و غریب رویہ،(از عبدالقوی دسنوی)،اکتوبر1989

110. اردو یونیورسٹی! کیوں اور کیسے،(از عبدالستار ردولوی)،نومبر1994

111. بھارت میں اردو کا مستقبل،(از مظفر حسین غزالی)،جنوری1995

112. رسم الخط یا املا،(از شمشاد زیدی)،اکتوبر1995

113. ٹیلی ویژن اور زبان،(از اے آر فہمی)،نومبر1995

114. اردو زبان اور سماجی سیاق،(از محمد انوار الدین)،دسمبر1996

115. کتاب نما1996کے اداریے اور قضیہ اردو کی بے بسی کا،(از عبدالقوی دسنوی)،مئی1997

116. انفارمیشن ٹکنالوجی میں حالیہ پیش رفت،(از وہاب قیصر)،مئی2001

117. اردو کا اضافی رسم الخط،(از ثروت اقبال)،مئی2001

118. مجھے بھی کچھ کہنا ہے،(از کشمیری لال ذاکر)،اکتوبر1989

119. اردو کا مسئلہ،(از عبدالمغنی)،مارچ1988

120. اردو،اردو والوں سے تعاون انصاف کی طالب،(از عبدالقوی دسنوی)،مئی1989

## بچوں کا ادب

121. بچے اور کلاسکی ادب،(از مسعود احمد برکاتی)،جون1989

122. سطوت رسول اور بچوں کا شعری ادب،(از عبداللہ ولی بخش قادری)،جولائی1995

## سفر نامہ

123. جاپان چلو، جاپان چلو،(از مجتبیٰ حسین)، جولائی1983
124. عیسیٰ خیل سے لاہور تک۔۳،(از جگن ناتھ آزاد)، نومبر 1983
125. مشاہدات ابن بطوطی،(از صغریٰ مہدی)، دسمبر 1983
126. سیر کر دنیا کی غافل،(از صغریٰ مہدی)، جنوری1983، جلد23 شمارہ 1/1
127. عیسیٰ خیل سے لاہور تک،(از جگن ناتھ آزاد)، اگست1983
128. عراق میں چھ دن،(از سید رضا حسین زیدی)، جنوری1988

## فکشن

130. جوگندر پال کے ناول ''نادید'' پر ایک نظر،(از انور سدید)، جنوری1988
131. عصمت کے افسانوں کی عورت،(از محافظ حیدر)، جنوری1988
132. چمپا احمد،(از عین تابش)، فروری1988
133. قرۃالعین حیدر گردشِ رنگ چمن منظر اور پس منظر،(از شمیم حنفی)، مئی1988
134. کرشن چند کا کردار تائی اسیر ی،(از ابوالکلام قاسمی)، نومبر 1988
135. کہانی، افسانہ، خیال کی اکائی،(از زاہد نوید)، دسمبر 1988
136. گردش رنگ چمن،(از عبدالمغنی)، مارچ1989
137. خواتین کے افسانوں میں سماجی آگہی،(از انور سدید)، مارچ1989
138. موپاسان کے ناول Belani کا مرکزی کردار،(از سید وقار)، مئی1989
139. طلسم ہوشربا کا خدابخش ایڈیشن،(از عابد رضا بیدار)، جولائی1989
140. قصہ اندوزی،(از آصف فرخی)، اکتوبر 1989
141. قرۃالعین حیدر،(از صدیق الرحمن فاروقی)، اگست1990
142. ذکی انور کے افسانے(ذکی انور کے غیر مطبوعہ افسانے پر)،(از مظہر امام)، ستمبر 1990
143. سلمیٰ کنول کی ناول نگاری،(از عبدالمغنی)، ستمبر1992
144. بھولی بسری کہانیاں،(از آصف فرخی)، دسمبر 1993

145. بیدی کاافسانہ گرہن،(ازانیس اشفاق)،مارچ 1995

146. مہاتماناول پرایک مبصرانہ نظر،(از قیوم خضر)،مارچ 1995

147. ایک عجیب وغریب ناول،(از قیصر شمیم)،مارچ 1995

148. رتن سنگھ اوران کا فن،(از محمد نعمان)،نومبر 1995

149. پریم ناتھ اور جدید افسانہ نگاری،(ازم۔م۔راجندر)،دسمبر 1995

150. اردو کہانی،آج اور کل،(از مظفر حنفی)،جنوری 1983،جلد 23 شمارہ 1/1

152. اردوافسانے،(ازاطہر پرویز)،اکتوبر 1983

- سریندر پرکاش کے افسانے،(ازانور خاں)،جولائی 1989
- یلدرم کے افسانے،(ازابوالکلام قاسمی)،ستمبر 1983

**نوٹ:** فکشن کے بارے میں تحریروں کو سیریل نمبر 170تا 174 بھی دیکھنا ہوگا۔

## ڈراما

153. کامیڈی تھیٹر،(از مرزاحامد بیگ)،جنوری 1988

154. ابتدائی منظوم ڈرامے اور تنقید،(ازابراہیم یوسف)،ستمبر 1988

155. اردوڈراما 1984 سے 1990 تک،(ازابراہیم یوسف)،فروری 1992

156. اردو کا پارسی تھیٹر،(ازابراہیم یوسف)،نومبر 1995

157. ڈرامہ اوراس کی اہم ضروریات،(از شاہد حسین)،نومبر 1995

158. پارسی تھیٹر میں ادبی معیار سماجی اصلاح کی نظر سے،(ازعارفہ سلطان)،مئی 1996

159. اردوڈرامے کی روایت کمزور کیوں ہے،(ازابراہیم یوسف)،دسمبر 1996

160. مشرقی بنگال میں اردوڈرامے کا پس منظر،(از کلیم سہسرامی)،اگست 1992

## مزاح نگاری

161. اردوطنزومزاح اور ہماری معاشرتی صورت حال،(از شمیم حنفی)،جولائی 1989

## مرثیہ نگاری

162. راسخ اور روایت مرثیہ گوئی،(از رضوان احمد خاں)، جنوری1988

## نعت گوئی

163. کوئی بتلاؤ کہ ہم بتلائیں کیا،(از سید یحییٰ نشیط)،مارچ1989

## ادبی صحافت

164. انکار(ششماہی)کااشتہار،(ازابوالکلام قاسمی)،جون1983
165. اردو اخبارات اور اداریہ نگاری،(از سید اللہ مکرم)، مئی1995
166. ایک نایاب رسالہ پیام لاہور،(از رفاقت علی شاہد)،جون1996
167. طبّی وصحتی سائنس اور ابلاغ،(از مسعود احمد برکاتی)، ستمبر1997
168. جنگ آزادی میں حیدرآباد کی اردو صحافت کا حصہ،(از سرینواس لاہوٹی)،جولائی1989
169. فرمان فتح پوری اور نگارِ پاکستان،(از مرزا خلیل احمد بیگ)، دسمبر1993

## فکشن

170. بیدی کا کردار،(از شمیم حنفی)،اگست1988
171. قصہ ممتاز،(از مختار شمیم)، جنوری1988
172. افسانچے کا فن اور اس کی تخلیقی حیثیت،(از مجید بیدار)،فروری1988
173. احمد ندیم قاسمی کا ایک کردار مولا،(از شمیم حنفی)،اپریل1988
174. منیر احمد شیخ کے افسانے،(ازابوالکلام قاسمی)، فروری1983

**نوٹ:** فکشن کے بارے میں تحریروں کو سیریل نمبر130تا152 بھی دیکھنا ہوگا۔

## ایسّے

175. ترقی پذیر قوموں میں غربت کا سوال،(از جیلانی کامران)،فروری1983

176. انشائیہ کی اصطلاح۔۱،(از احمد جمال پاشا)،اکتوبر1983

177. انشائیہ کی اصطلاح۔۲،(از احمد جمال پاشا)،نومبر1983

178. انشائیے کے خدوخال،(از رشید احمد کوریجہ)،اکتوبر1988

179. انشائیہ اور اردو انشائیہ نگاری،(از وزیر آغا)،فروری1994

180. مصنف کا ناقدین کی رائے سے متفق ہونا ضروری نہیں ہے (رپورٹ)،(از انصار عبد العلی)،جنوری1989

181. زمانہ بڑے غور سے سن رہا تھا،(از یوسف ناظم)،مارچ1995

182. پکے ہوئے کھانے مزے دار کیوں،(از اعظم شاہ خاں)،جولائی1997

183. زندگی کی تلاش،(از شمیم حنفی)،جنوری1983،جلد23شمارہ1/1

184. انتساب،(از یوسف ناظم)،اپریل1983

185. غالب کے نئے خطوط،(از رشید امجد)،دسمبر1983

186. پڑھنا اخبار کا،(از وجاہت علی سندیلوی)،جون1988

187. سکینڈ کلاس کا سفر،(از اعجاز علی ارشد)،نومبر1988

188. چائے کی ترنگ،(از حامد حسین)،اکتوبر1996

189. ایک خط اٹلانٹا سے،(از مجتبیٰ حسین)،اکتوبر1996

190. زندگی کی تلاش،(از شمیم حنفی)،جنوری1983،جلد23شمارہ1/1

191. موجودہ سماجی انتشار پر ایک نظر،(از محمد اکرام خاں)،فروری2001

## تذکرہ عام

192. مہادیوی ورما:ہندی شاعرہ کو1982کا گیان پیٹھ انعام،اداریہ کتاب نما)،ستمبر1983

193. خوابوں کے وہ صورت گر(۱۹۹۴کے متوفی شاعر و ادیب)،(از انور سدید)،اپریل1995

194. شہر آرزو،(از آل احمد سرور)،اکتوبر1988

195. 1993کے رفتگاں کے ساتھ چند لمحے،(از انور سدید)،فروری1994

196. بہارِاردو گلشن اور مشرقی افریقہ میں،(از عبدالاحد ساز)، مئی 2001
197. یہ ایک صدی کا قصہ ہے،(از حیدر قریشی)، جون 2001
198. دیدہ وشنیدہ،(از عبدالقوی دسنوی)، نومبر 1994
199. ادبی شخصیتوں کی پیدائش،(از سید مرتضی حسین بلگرامی)، اپریل 1995
200. ایک لہراتی آئی،(از پروانہ ردولوی)، دسمبر 1997
201. بھوپال میں اردو ترجمے کی روایت،(از محمد نعمان)، ستمبر 1996
202. ہندستان اور عہد ساز خواتین،(از عارفہ سلطانہ)، جنوری 1996
203. رام پور کا ادبی پس منظر،(از حکیم محمد حسین خاں شفا)، جولائی 1996
204. بابو جی (ریاض الرحمن (کلرک جامعہ ملیہ / عثمانیہ)،(از سراج اجملی)، نومبر 1996
205. بھوپال ایک تصویر۔ دورخ،(از نعمان)، دسمبر 1993
206. اردو کے چند نامور ادیب اور مشہور شاعر ہر ایک کی نظر میں،(از عبدالقوی دسنوی)، جون 1996
207. لکھنؤ اپنے تہذیبی وادبی پس منظر میں،(از محمد علی جوہر)، فروری 1995
208. عبدالباری آسی کے تذکرۃ الخواتین کی ایک شاعرہ کے بارے میں: ایک بھولی ہوئی یاد،(از مجنوں گورکھپوری)، اپریل 1989
209. شہروں کے سائے (انتظار حسین کا "تذکرہ" اور قرۃ العین حیدر کا "گردش رنگ وچمن" پر)،(از ڈاکٹر اسلم فرخی)، اکتوبر 1988
210. ابن فرید: پچھلا ورق،(از ابن فرید)، جنوری 1995
211. اجمل اجملی کی یاد میں،(از سراج اجملی)، اگست 1995
212. اختر الایمان کا سفر آباد خرابے سے،(از انور ظہیر خاں)، جون 1996
213. اختر انصاری: آئینہ سے عکس تک،(از شہپر رسول)، نومبر 1983
214. اختر بستوی کی شاعری،(از عبید الرحمن ہاشمی)، اکتوبر 1995
215. اختر حمید خاں شخصیت اور فن،(از کرار حسن)، اپریل 1988
216. اسعد بدایونی کی شاعری،(از ذکاء الدین شایان)، مارچ 1996
217. اسماعیل میرٹھی کی نظم آثار سلف،(از کوثر مظہری)، اپریل 1996

218. اشوک واجپئی،(از مجتبیٰ حسین)،فروری1994

219. اظہر علی فاروقی کی تصویر، کتاب نمامیں)،نومبر1983

220. اظہر علی فاروقی،(از شمیم حنفی)،نومبر1983

221. اقبال مجید کے حالیہ افسانے اور طنز،(از مہدی جعفر)، مئی1997

222. اکبر علی خاں عرشی زادہ شہید کتب خانہ،(از محمد حسین خاں شفا)،نومبر1997

223. امیر خسرو دہلوی: ممتاز کی کتاب کا تبصرہ،(از اسلم پرویز)،جون1983

224. انتظار حسین کی تصویر، کتاب نمامیں)،فروری1983

225. انتظار حسین: میں اور میرا فن،(از انتظار حسین)،فروری1983

226. انور سجاد کی تصویر،،مارچ1983

227. انور سجاد: میں اور میرا فن،(از انور سجاد)،مارچ1983

228. آصفہ مجیب، ک،اگست1983

229. آغا حشر اور محقق،(از ابراہیم یوسف)،اکتوبر1989

230. آل احمد سرور پہچان اور پرکھ کے آئینے میں،(از گیان چند جین)،نومبر1997

231. آل احمد سرور صاحب،(از شمیم حنفی)،جون1983

232. آنند نرائن ملا،(از کمال احمد صدیقی)،مارچ1989

233. باقر مہدی: میں اور میرا فن،(از باقر مہدی)،مارچ1983

234. بسمل خیر آبادی اور مضطر خیر آبادی،(از حکیم محمود احمد برکاتی)،اکتوبر1989

235. بشیر الدین: مر گئے ہم تو،(از سہیل احمد فاروقی)،اکتوبر1996

237. بشیر بدر کی آمد،(از عنوان چشتی)،جون1988

238. بہادر شاہ ظفر: داستان خوں چکاں،(از نثار احمد فاروقی)،اپریل1995

239. پنڈت مدن موہن مالویہ کی سوانح،(از حکیم محمد حسین خاں شفا)،فروری1989

240. تاباں صاحب،(از شمیم حنفی)،اپریل1983

241. تاباں، غلام ربانی کی تصویر، کتاب نما)،اپریل1983

242. ٹیگور کچھ اپنی مصوری کے بارے میں،(از انیس الرحمن)،جولائی1983

243. جذبی صاحب اور تقریب اقبال،(از عبد القوی دسنوی)، مئی 1995

244. جذبی صاحب کا شہر آشوب،(از مرتضی جسن بلگرامی)، اگست 1997

245. جگر مرادآبادی،(از کمال احمد صدیقی)، اپریل 1983

246. جمیل مظہری سے بات چیت،(از اعجاز علی ارشد)، جولائی 1983

247. جمیل مہدی کچھ باتیں کچھ یادیں،(از اوصاف احمد)، فروری 1996

248. جواہر لال نہرو،(از خواجہ عبد الغفور)، اگست 1983

249. جوش کی شاعری میں رزمیہ شدت،(از حامد حسین)، فروری 1994

250. حامدی کاشمیری اور اکتشافی تنقید،(از مظہر امام)، ستمبر 1995

251. حبیب تنویر،(از ولی شاہجہانپوری)، مئی 1983

252. حرمت الاکرام کی رحلت،(از جنید حزیں لاری)، مارچ 1983

253. حسرت شیر وانی،(از امان اللہ خاں شیر وانی)، نومبر 1994

254. حفیظ الدین صاحب کی وفات (پہلے انجمن میں تھے اور پھر عابد صاحب کے اسلام اور عصر جدید میں)، ستمبر 1983

255. خانخاناں رشید حسن خاں،(از یوسف ناظم)، فروری 1985

256. خواجہ احمد عباس،(از شمیم حنفی)، اکتوبر 1983

257. خود نوشت،(از مجنوں گورکھپوری)، اگست 1988

258. دلیپ سنگھ کی یاد میں،(از یوسف ناظم)، ستمبر 1996

259. ذاکر صاحب کی کہانیوں میں نظام اقدار،(از سید جمال الدین)، نومبر 1988

260. ذاکر حسین شخصیت کے چند نقوش،(از محمد اکرم خاں)، مئی 1997

261. ذاکر حسین،(از محمد اکرام خاں)، جون 1995

262. ذاکر صاحب تعلیمی خطبات،(از باقر مہدی)، مئی 1983

263. ذاکر صاحب کی چھاپ،(از شکیل اختر فاروقی)، مئی 1997

264. ذوقی صاحب کی تصویر، دسمبر 1983

265. ذوقی صاحب،(از شمیم حنفی)، دسمبر 1983

266. راجاروی ورما،(از سید رضا حسین زیدی)، ستمبر 1988

267. راجیندر بیدی: مکتی بودھ کے آئینے میں،(از اسلم پرویز)، مئی 1983

268. راجیندر سنگھ بیدی: پورا آدمی ادھورا خاکہ،(از یوسف ناظم)، جنوری 1983، جلد 23 شمارہ 1/1

270. راز مراد آبادی کا انتقال(کتاب نما)، جنوری 1983، جلد 23 شمارہ 1/1

272. رام لعل: میری تصانیف اور وجہ انتساب،(از رام لعل)، ستمبر 1990

273. رزم اور بزم کا ساتھی،(از سردار جعفری، علی)، نومبر 1994

274. رشید احمد صدیقی اور اقبال کا ایک شعر،(از عصمت جاوید)، فروری 1995

275. رشید احمد صدیقی: ایسا کہاں سے لائیں،(از اطہر پرویز)، جنوری 1983، جلد 23 شمارہ 1/1

277. رشید حسن خاں کی مرتبہ فسانہ عجائب(ریڈیو سے نشر کردہ گفتگو))، دسمبر 1995

278. رضوان اللہ: میری شاعری،(از رضوان اللہ)، جولائی 1997

279. رفعت سروش: پتہ پتہ بوٹا بوٹا۔ خود نوشت،(از رفعت سروش)، فروری 1995

280. روش صدیقی کی غزل گوئی،(از عبد المغنی)، فروری 1992

281. ریحان: خیابان ریحان کا اجمالی تعارف،(از کلیم الحق قریشی)، مئی 1994

282. زاہدہ حنا کی افسانہ نگاری،(از نور الحسن نقوی)، ستمبر 1997

283. سدا سکھ لعل،(از گربچن چندن)، فروری 1992

285. سردار جعفری: حدیث شب گزیدہ،(از رفیعہ شبنم عابدی)، نومبر 1989

286. سریندر پرکاش کے افسانے،(از انور خاں)، جولائی 1989

287. سکندر علی وجد: کہنے جاتے تو ہیں۔۔۔،(از یوسف ناظم)، مارچ 1983

288. سلامت اللہ، ڈاکٹر،(از عبد اللہ ولی بخش قادری)، ستمبر 1983

289. سلمان رشدی: مڈ نائٹس چلڈرن،(از انیس الرحمن)، اپریل 1983

290. سی ایم نعیم،(از تحسین فراقی)، مارچ 1988

291. سیدہ جعفر کی تنقید نگاری،(از مختار شمیم)، نومبر 1996

292. ش۔ مظفر پوری،(از رضوان اللہ)، نومبر 1996

293. شاد عارفی، حفیظ جالندھری۔ اور۔ شاد عارفی، مارچ 1983

295. شاہ نصیر،(از عنوان چشتی)،جون 1989

296. شجاع خاور کی غزلیں،(از کرشن موہن)،اگست 1997

297. شگوفہ کا مجتبیٰ حسین نمبر،(از ظفر کمالی)،اگست 1988

298. شمس الرحمن فاروقی کا مجموعہ کلام:آسمان محراب نقش ہزار رنگ،(از عتیق اللہ)،نومبر 1996

299. شہر میں ایک چراغ تھا نہ رہا،(از محمد قاسم دہلوی)،اپریل 1989

300. صالحہ عابد حسین، بیگم،(از ولی شاہجہاں پوری)،مارچ 1983

301. صغریٰ مہدی: بچپن کی تلاش میں۔۱،(از صغریٰ مہدی)،اپریل 1983

302. صغریٰ مہدی: بچپن کی تلاش میں۔۲،(از صغریٰ مہدی)،جون 1983

303. ضمیر جعفری کا خط ادا جعفری کے نام،(از ضمیر جعفری،سید)،جولائی 1996

304. ضیا فاروقی۔ایک مثالی استاد،(از محمد اکرام خاں)،اکتوبر 1996

305. ظ۔انصاری کچھ یادیں کچھ باتیں،(از صفی الدین سدیدی)، جنوری 1997

306. ظ۔انصاری،(از ولی شاہ جہانپوری)،جولائی 1983

307. ظاہر دار (نظم)(ص33۔34)، شمیم حنفی کے مضمون میں منقول)،جنوری 1983،جلد 23 شمارہ 1/1

309. ظفر الحسن،سید،(از بلقیس ظفر الحسن)،اگست 1996

310. ظہور قاسم: خطبہ استقبالیہ،(از سید ظہور قاسم)،اکتوبر 1990

311. عابد صاحب(عابد حسین)،(از مشیر الحق)،اکتوبر 1983

312. عارف ہسوی، حسرت موہانی کے اولین سوانح نگار،(از فرمان فتح پوری)،فروری 1994

313. عبداللہ حسین کا ''سات رنگ'': تبصرہ،(از اسلم پرویز)،نومبر 1983

314. عزیز حامد مدنی،(از محمد علی صدیقی)،فروری 1988

315. عصمت چغتائی: ادب کی ملکہ معظمہ،(از یوسف ناظم)،دسمبر 1989

316. علامی: سخن فہمی علامی و شاگردانِ علامی،(از شمس الرحمن فاروقی)،اکتوبر 1993

317. الفاروق،(از نیر جہاں)،دسمبر 1997

318. فانی بدایونی،(از رشید حسن خاں)، مئی 1983

319. فراق کے بارے میں کچھ۔۲،(از جگن ناتھ آزاد)،مارچ 1983

320. فراق کے بارے میں، کچھ۔ا،(از جگن ناتھ آزاد)، جنوری 1983، جلد 23 شمارہ 1/1

322. فراق: رباعیات،(از نیلوفر)، دسمبر 1995

323. فیض احمد فیض کے سیاسی تصورات،(از شہزاد منظر)، اکتوبر 1983

324. فیض کی شاعری کی مقبولیت یا عظمت،(از عزیز قیسی)، اکتوبر 1988

325. فیض۔اختر شیرانی کی صدائے بازگشت،(از اکبر علی عرشی زادہ)، جنوری 1989

326. فیضی ایک مقولہ،(از راز علامی)، اکتوبر 1993

327. قاضی عبدالودود سے بات چیت،(از اعجاز علی ارشد)، اپریل 1983

328. قائم خاں قائم۔اردو مثنوی اور تحریک مجاہدین کا ایک غیر معروف شاعر،(از معین الدین عقیل)، مارچ 1996

329. قرۃالعین حیدر ادب کے تاناشاہوں کے لئے مسئلہ،(از صغریٰ مہدی)، اکتوبر 1990

330. قرۃالعین حیدر اور نوبل انعام،(از قیصر تمکین)، جون 2001

331. قرۃالعین حیدر زندگی فلسفہ اور تحصیل نفسی،(از دیوندر استری)، جنوری 1996

332. قرۃالعین حیدر: چائے کے باغ،(از یوسف سرمست)، دسمبر 1989

333. قرۃالعین حیدر: عینی آپا سے ملاقات،(از مجتبیٰ حسین)، دسمبر 1996

334. قیس رام پوری،(از پی۔پی سریواستو)، جولائی 1996

335. قیصر زیدی بحیثیت شاعر،(از قاضی عبیدالرحمن ہاشمی)، ستمبر 1988

336. کالی داس مہاکوی اور اردو ادب،(از محمد نعمان)، ستمبر 1997

337. کشمیری لال ذاکر: مہاجر،(از کشمیری لال ذاکر)، فروری 1988

338. کشور ناہید کی تصویر، کتاب نما)، مارچ 1983

339. کشور ناہید: میں اور میرا فن،(از کشور ناہید)، مارچ 1983

340. کلیم صاحب (کلیم الدین احمد)،(از معصوم عزیز کاظمی)، اگست 1989

341. کیفی اعظمی چند تاثرات،(از رفعت سروش)، نومبر 1989

342. کیفی اعظمی،(از خلیل الرب)، ستمبر 1995

343. گجرال: مضامین،(از گوپی چند نارنگ)، دسمبر 1996

344. ماجد رمن: وقت کی گرد میں اٹاہوا آئینہ،(از پی پی سریواستواندر)، جنوری 1996

345. مالک رام صاحب،(از شمیم حنفی)، جولائی 1983

346. مالک رام کی تصویر، جولائی 1983

347. مالک رام: کسی سے خالی ہوا جہاں آباد،(از عبد القوی دسنوی)، اگست 1995

348. مجاز کا تصورِ انقلاب،(از یعقوب یاور)، مئی 1994

349. مجروح سلطان پوری کے اقبال سمان پانے پر: ادھر بھی دیکھ تماشا ہے میری کم سخنی کا،(از رفیعہ شبنم عابدی)، نومبر 1994

350. مجروح سلطانپوری فن اور شخصیت،(از قمر گونڈوی)، مارچ 1996

351. مجروح سلطانپوری: اپنے بارے میں،(از مجروح سلطانپوری)، ستمبر 1983

352. مجیب صاحب کی تصویر، کتاب نما)، مئی 1983

353. محمد حسن: شہر آرزو،(از محمد حسن)، مارچ 1989

354. محمد حسین آزاد کا اسلوب نگارش،(از وہاب اشرفی)، جون 1983

355. محمد سرور، پروفیسر،(از عبد اللطیف اعظمی)، نومبر 1983

356. محمد علوی کے دو شعر: نادانستگی کے لئے معافی طلبی: آج کچھ درد مرے دل میں سوا ہوتا ہے،(از محمد علوی)، اگست 1995

357. محمد مجیب، پروفیسر: ہمارے مجیب صاحب،(از صغریٰ مہدی)، جون 2001

358. محمد مجیب، پروفیسر،(از شمیم حنفی)، مئی 1983

359. محمود مرزا: کچھ استاد محمود مرزا کے بارے میں،(از مجتبیٰ حسین)، نومبر 1996

360. محی الدین قادری زور،(از ظہیر الدین مدنی)، اگست 1983

361. مخدوم شعور شخصیت،(از اقبال متین)، جنوری 1989

362. مخمور سعیدی کی غزل،(از بشر نواز)، فروری 1994

363. مخمور سعیدی کی غزل،(از شہپر رسول)، دسمبر 1996

364. مسعود حسین خاں اور اصول بیان،(از مرزا خلیل احمد بیگ)، دسمبر 1997

365. مسعود حسین خاں: کاروان اور پس کارواں،(از اسلم پرویز)، دسمبر 1995

366. مصطفی زیدی اور نظم دیدنی،(از مصطفی کریم)،اکتوبر 1988
367. مظہر امام کی غزلیہ شاعری کی تخلیقیت شناسی،(از مناظر عاشق ہرگانوی)،جون 1995
368. معین الدین حارث کی وفات،اداریہ کتاب نما)، ستمبر 1983
369. معین الدین قادری کی تصویر، کتاب نما)،اگست 1983
370. معین الدین قادری: مٹی کا دیا،(از شمیم حنفی)،اگست 1983
371. ممتاز مفتی،(از شہزاد منظر)،اپریل 1996
372. منٹو اور شاعر کشمیر مہجور،(از برج پریمی)،نومبر 1992
373. منٹو کا پہلا طبع زاد افسانہ،(از سعادت حسن منٹو)، مئی 1983
374. منٹو ایک بے باک قلم کار،(از قمر قدیر ارم)،نومبر 1993
375. منظر شہاب۔ براہین جاں اور تیز ہوا،(از مظہر امام)،فروری 1996
376. مہیندر سنگھ بیدی: کہاں سے کوئی ہمارا جواب لائے گا،(از کشمیری لال ذاکر)،اگست 1992
377. مولانا عبد الواحد سندھی،(از توصیف چغتائی)،مارچ 1988
378. میر تقی میر: تجھے میر سمجھا ہے کم یاں کسی نے،(از شمیم حنفی)، مئی 1983
379. میکش اکبر آبادی،(از شمیم حنفی)، ستمبر 1983

- ن م راشد: یادِ رفتگاں،(از باقر مہدی)،نومبر 1988

380. نارنگ: ارمغان نارنگ کی رسم اجرا پر،(از صغریٰ مہدی)،جولائی 1997
381. نارنگ: ہیں اہل خرد کس روش خاص پہ نازاں،(از گوپی چند نارنگ)،جولائی 2001
382. نارنگ، گوپی چند کا ذکر،(از یوسف ناظم)،جولائی 1996
383. نامی نادری پر ناقدانہ نظر،(از تاراچرن رستوگی)،اکتوبر 1988
384. نائپال کے روبرو،(از انیس الرحمن)، ستمبر 1983
385. نجیب اشرف ندوی،(از عبد الستار دلوی)،فروری 1996
386. نسیم انہونوی مرحوم،(از عابد سہیل)،اگست 1989
387. نسیم قریشی کچھ یادیں کچھ باتیں،(از یحیٰ قریشی)،جولائی 1988
388. نورالحسن ہاشمی،اوران کی ادبی خدمات،(از شاہ عبد السلام)،فروری 2001

389. نیاز حیدر کچھ یادیں کچھ باتیں، (از صفی الدین صدیقی)، دسمبر 1989
390. واہی کی ظرافت، (از اعجاز علی ارشد)، ستمبر 1983
391. وزیر آغا اور دوسرا کنارہ، (از رشید امجد)، جون 1983
392. وکٹر ہیوگو کے ناول "مزرابل" کے اہم کردار ژاں والی ژاں کے بارے میں (از انیس الرحمن)، فروری 1988
393. ولی گجراتی اور ڈاکٹر جمیل جالبی، (از سید ظہیر الدین مدنی)، نومبر 1988
394. الیاس احمد گدی: آگ بجھی نہیں ہے، (از قیصر شمیم)، ستمبر 1996
395. یلدرم کے افسانے، (از ابوالکلام قاسمی)، ستمبر 1983
396. ن م راشد: یادِ رفتگاں، (از باقر مہدی)، نومبر 1988
397. یوسف پاپا کی "دیوارِ قہقہہ": تبصرہ از کتاب نما)، مئی 1983
398. حالی اور صحت زبان، (از رشید حسن خاں)، نومبر 1992
399. فیض کے "نقش فریادی" اور حسن، (از مصطفی کریم)، اگست 1989

## تذکرہ شعرا

400. ندا فاضلی آنکھ اور خواب کے درمیان، (از رفیعہ شبنم عابدی)، اپریل 1988
401. ابر احسنی فن اور شاعری، (از قمر رئیس)، مارچ 1989
402. اشتیاق طالب کا مجموعہ کلام "سرِ منزل"، (از عنوان چشتی)، اگست 1992
403. اشفاق حسین کا چاہت گھر اور سوچ نگر، (از گوپی چند نارنگ)، مارچ 1996
404. راجندر بہادر موج، (از سیفی پریمی)، فروری 1989
405. ساقی فاروقی: تقطیع اس کی اب میاں صبح سے تابہ شام ہو، (از شمس الرحمن فاروقی)، مئی 1996
406. سعید خاں: طرزِ دوام کا شاعر، (از شمیم حنفی)، نومبر 1995
407. شعری بھوپالی کا شعری کمال، (از حامد حسین، سید)، جنوری 1995
408. شعری بھوپالی، دبستان بھوپال کا مہکتا گلاب، (از اقبال مسعود)، اگست 1997
409. عشرت قادری: بہت اچھا دوست اور شاعر، (از مظفر حنفی)، نومبر 1997
410. جگدیش چترویدی: نئے مسیحا کا جنم، (از شیخ سلیم احمد)، اپریل 1989

